سورۂ قصص میں بھی ان کے لئے دنیا میں لعنت اور آخرت میں عذاب کی تصریح کی گئی ہے۔

واتبعناہم فی ہذہ الدنیا لعنۃ ویوم القیامۃ ہم من المقبوحین ۲۸/۴۲

اور آل فرعون کے پیچھے ہم نے اس دنیا میں لعنت لگا دی ہے اور قیامت کے دن وہ برے حال میں ہوں گے۔

قائلین عذاب برزخ کا تیسرا استدلال اس آیت سے ہے۔

ولو تری اذ الظالمون فی غمرات الموت والملائکۃ باسطوا ایدیہم اخرجوا انفسکم الیوم تجزون عذاب الہون بما کنتم تقولون علی اللہ غیر الحق وکنتم عن آیاتہ تستکبرون ۶/۹۳

اور کاش تو دیکھتا جس وقت گنہگار موت کی بیہوشی میں ہوتے ہیں اور فرشتے اپنے ہاتھ پھیلائے ہوئے ہوتے ہیں کہ اپنی جانوں کو نکالو آج تم کو اس پر ذلت کی سزا ملے گی جو اللہ کی شان میں تم جھوٹ بولتے تھے اور اس کی آیتوں سے اکڑتے تھے۔

یہاں "الیوم" کے لفظ سے یہ نکالا جاتا ہے کہ آج یعنی موت کے دن تم کو سزا ملے گی۔ مگر ہم یہ ثابت کر چکے ہیں کہ برزخ غیر زمانی ہے اور موت اور قیامت میں فصل نہیں ہے اس لئے یہ "آج" بعینہ قیامت کا دن ہے۔ اب ہم قرآن کی تصریح دکھاتے ہیں کہ اس "الیوم" سے مراد قیامت ہی کا دن ہے۔ یہ یاد رہے کہ مذکورہ بالا آیت میں ان ظالموں کی سزا کا ذکر ہے جن کا جرم یہ ہے کہ وہ اللہ کی شان میں جھوٹ بولتے تھے اور اس کی آیتوں سے اکڑتے تھے

ویوم یعرض الذین کفروا علی النار۔ اذہبتم طیباتکم فی حیاتکم الدنیا واستمتعتم بہا فالیوم تجزون عذاب الہون بما کنتم تستکبرون فی الارض بغیر الحق وبما کنتم تفسقون۔ ۴۶/۲۰

اور جس دن کافر آگ پر پیش کئے جائیں گے (ان سے کہا جائے گا) کہ تم اپنی لذتیں اپنی دنیاوی زندگی میں لے چکے اور ان سے مزے اٹھا چکے سو آج کے دن تم کو ذلت کا عذاب دیا جائے گا جو تم روئے زمین میں ناحق اکڑتے تھے اور نافرمانی کرتے تھے۔

ہر چند کہ اس آیت میں قیامت کا لفظ نہیں ہے لیکن یہ تصریح موجود ہے کہ تم اپنی لذتیں دنیا میں اٹھا چکے جس سے صاف واضح ہو جاتا ہے کہ یہ اخروی عذاب کا بیان ہے۔ مزید تشفی کے لئے تاکہ کسی [illegible]م کا

شبہ نہ رہ جائے سورۂ نحل کی آیت نقل کرتا ہوں جس میں انھیں "ظالموں" کی سزا کا ذکر ہے۔

ثم یوم القیامۃ یخزیہم ویقول این شرکائی الذین کنتم تشاقون فیہم قال الذین اوتوا العلم ان الخزی الیوم والسوء علی الکافرین الذین توفیہم الملائکۃ ظالمی انفسہم ۲۷/۱۴

پھر اللہ ان کو قیامت کے دن رسوا کرے گا اور فرمائے گا کہ کہاں ہیں تمھارے وہ شرکا جن کے بارے میں تم ضد کرتے تھے۔ جن کو علم دیا گیا ہے وہ کہیں گے کہ آج کے دن برائی اور رسوائی ان کافروں کے لئے ہے جن کی جانیں ملائکہ نے اس حالت میں قبض کی ہیں کہ وہ گنہگار رہے۔

یہاں قیامت کی تصریح ہے۔ حاصل یہ ہے کہ قرآن کی جن جن آیتوں سے عذاب یا ثواب برزخ کے ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے ان سے قطعاً اس کا ثبوت نہیں ہوتا۔

# جمعیت الشبان المسلمین

اٹھارویں صدی سے جب سے یورپ نے مشرق کی جانب اقتصادی اور سیاسی اقدام شروع کیا، یورپی تہذیب وتمدن بھی اس کے ساتھ ساتھ بڑھتا گیا۔ مشرق کی جو قومیں اقتصادی اور سیاسی حیثیت سے کمزور تھیں، انھوں نے اس اقدام کے آگے سپر ڈال دی اور اسی کے ساتھ مغربی تہذیب وتمدن میں بھی رنگ گئیں۔ لیکن ان ممالک اور اقوام نے جو خواہ اقتصادی وسیاسی لحاظ سے کمزور رہی ہوں، مگر اپنا کوئی مستقل تمدن اور نہ مٹنے والی تہذیب رکھتی تھیں، ازسرِ نو سر اٹھایا اور تمدنی غلبہ کے جوے کو اتار کر پھینکنا شروع کیا۔ ممکن ہے یہ کوشش ان کی اقتصادی وسیاسی آزادی کا بھی پیش خیمہ ہو۔ سطورِ ہذا میں اسی قسم کی ایک کوشش کا تذکرہ ہے، میری مراد جمعیت الشبان المسلمین سے ہے، جو بہ ظاہر نام اور ساخت کے اعتبار سے وائی۔ ایم۔ سی۔ اے (Y.M.C.A.) کی طرح سے ہے اور اسی بنا پر بعض لوگ اسے وائی۔ ایم۔ ایم۔ اے (Y.M.M.A.) کہتے ہیں یعنی ینگ مینس مسلم ایسوسی ایشن۔

یہ جمعیت مصر کے پایۂ تخت قاہرہ میں قائم ہوئی، جسے نہ صرف جغرافیائی اعتبار سے دنیائے اسلام میں مرکزی حیثیت حاصل ہے بلکہ علمی اور سیاسی لحاظ سے بھی وہ تمام ممالک اسلامیہ میں سب سے ممتاز اور نمایاں درجہ رکھتا ہے، بالخصوص ان ممالک میں جہاں عربی زبان بولی اور سمجھی جاتی ہے مثلاً شام، فلسطین، عراق، النجد، یمن، تونس، الجزائر، مراکش وغیرہ، مصر تمام علمی اور سیاسی خیالات وافکار کا سرچشمہ ہے، نیز عربی چونکہ تمام دنیائے اسلام کی مذہبی اور ایک حد تک علمی زبان ہے، اس لئے یوں بھی کوئی تحریک جو ان ممالک سے اٹھتی ہے، اس کا اثر ایران، افغانستان، وسط ایشیا، ہندوستان اور تمام مشرقی جزائر میں پھیلے بغیر نہیں رہتا۔ غرض ان تمام حیثیتوں کی بنا پر مصر سے مسلم نوجوانوں کی اس تحریک کا اٹھنا اس کی بین المللی اہمیت اور عالمگیر حیثیت کی خود ایک دلیل ہے۔

یہ جمعیت نومبر ۱۹۲۷ء میں قائم ہوئی اور جون ۱۹۲۸ء میں اس کے دستورِ اساسی کی کچھ

جزوی ترمیم ہو کر تکمیل ہوئی۔ اس کا دستور کل ۲۵ دفعات پر مشتمل ہے اور آخری دفعہ کے لحاظ سے اس کی ان دفعات میں آسانی کے ساتھ کوئی تغیر نہیں ہو سکتا ہے۔ پہلی دفعہ تو اس جمعیت کے نام سے متعلق ہے، چھٹی دفعہ میں اس کی رکنیت کے شرائط ہیں، یعنی اس کا رکن وہی شخص ہو سکتا ہے جو ایک نیک چلن اور اچھے اخلاق کا مسلمان ہو اور جو اسلامی عقاید کے خلاف کوئی میلان نہ رکھتا ہو۔ سب سے اہم تیسری دفعہ ہے جس میں اس کے اغراض و مقاصد بیان کئے گئے ہیں، ان میں (۱) اسلامی اخلاق کی ترویج، (۲) زمانۂ حال کے مطابق لوگوں کے داغوں کو روشن کرنا، (۳) تمام اسلامی جماعتوں اور فرقوں کے باہمی اختلافات کو رفع کرنا اور (۴) مشرق اور مغرب کے تمدنوں سے تمام اچھی باتوں کو لینا اور بری باتوں کو چھوڑ دینا۔ دوسری دفعہ میں یہ ہے کہ یہ جمعیت سیاسیات میں کوئی حصہ نہ لے گی۔ چوتھی دفعہ میں ایک ایسے کلب کے قیام کی تجویز ہے جس میں تمدنی، علمی اور معاشرتی مسائل پر تقریریں ہوا کریں جیسا اکثر مقامی وائی۔ ایم۔ سی۔ اے کی انجمنیں کرتی ہیں۔

ان سب کے علاوہ ایک دفعہ اس مضمون کی ہے کہ یہ جمعیت مصر کے دیگر مقامات اور مصر سے باہر دوسرے ممالک میں اپنی شاخیں قائم کرے گی اور مرکز اور ان شاخوں کے تعلقات کا تعین مرکزی جمعیت کے اصول و قوانین کے مطابق ہوگا۔ اس کی بین الملی اہمیت کا اندازہ اس دفعہ سے ہو سکتا ہے جس کے عملی پہلو پر مزید روشنی آیندہ سطروں میں ڈالی جائے گی۔ دوسری قابل توجہ چیز اس جمعیت کے ارکان ہیں۔ اس کے انتظامی ارکان کی مجلس اعلیٰ بارہ اشخاص پر مشتمل ہے جن کی مدت رکنیت چار سال ہوتی ہے۔ ان کے انتخاب کا طریقہ یہ ہے کہ ہر دو سال کے بعد نصف تعداد ارکان کی علیحدہ ہو جاتی ہے اور ان کی بجائے دوسرے جدید ارکان منتخب کر لئے جاتے ہیں۔ ان میں چار خاص عہدیدار رہتے ہیں: صدر، نائب صدر، خازن اور معتمد۔ جو ارکین ۲۷ء میں منتخب ہوئے تھے، ان کی شخصیتوں سے آپ اس جمعیت کی اہمیت کا کچھ اندازہ کر سکتے ہیں۔ صدر: ڈاکٹر عبدالحمید بے سعید جن کا ذکر آگے آئے گا۔ نائب صدر: عبدالعزیز بے شاویش جو اس وقت مصری کابینہ میں ابتدائی تعلیم کے ڈائرکٹر تھے۔ خازن: احمد تیمور پاشا، یہ مصر کے جدید لوگوں میں ایک بہت ممتاز شخص ہیں۔ معتمد: محب الدین الخطیب، جو ایک

ماہوار رسالہ "الزہرا" اور ایک ہفتہ وار "الفتح" کے اڈیٹر ہیں۔ دوسرے ارکین میں شیخ محمد الخضر حسین، شیخ احمد ابراہیم، محمد بے احمد الغمراوی، یحییٰ بے احمد الدرویری، ڈاکٹر علی ظہر بے، شیخ محمود بے علی فضلی، محمد آفندی اور علی بے شوقی ہیں جن میں بعض پرانے اساتذہ ہیں اور بعض یورپ کی یونیورسٹیوں کے اعلیٰ تعلیم یافتہ لوگ ہیں۔

اس کے نام سے بھی اس کی بین الملی اہمیت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ جب اس جمعیت کے قواعد و ضوابط مرتب ہو رہے تھے، تو اس وقت ایک سوال یہ بھی اٹھا کہ آیا اس کا نام "جمعیت الشبان المصریین" ہونا چاہئے یا "جمعیت الشبان المسلمین"؟ بڑے رد و کد کے بعد بالآخر یہی طے پایا کہ وطنیت کا جذبہ اگرچہ بے شک ایک قابل قدر جذبہ ہے لیکن اسلامی ممالک میں اسلام کو چھوڑ کر کوئی بنیاد نہیں قائم کی جا سکتی ہے۔ ایک ایسی وطنیت جو مذہبیت سے عاری ہو کسی کام کی نہیں۔

قبل اس کے کہ اس جمعیت کی کارگزاریوں سے مزید بحث کی جائے، ایک نظر اس کی شاخوں پر بھی ڈال لینی چاہئے۔ ۱۹۲۸ء میں یافہ میں جو اجلاس ہوا تھا اس میں فلسطین میں اس کی ایک شاخ قائم کرنے کے متعلق تجویز منظور ہوئی تھی، نیز اس اجلاس میں دو اور قرار دادیں بھی منظور ہوئی تھیں، جو قابل ذکر ہیں۔ ایک تو یہ ہے کہ مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ خود اپنے ابتدائی مدارس قائم کریں اور اپنے بچوں کو عیسائی مبلغین کے اثر سے محفوظ رکھیں۔ اور دوسری یہ کہ مسلمانوں کو اپنے بوائے اسکاوٹ بنانے کی طرف توجہ کرنی چاہئے۔ اسی سال یہ مجلس "جمعیت الشبان المسلمین" کے نام سے موسوم کر دی گئی اور اس کے علاوہ فلسطین کے اندر اس کی اور شاخیں یروشلم، عکہ، حیفا وغیرہ میں بھی قائم ہو گئیں جن کی مجموعی تعداد ۱۵۰۰ کے قریب ہے۔

عراق میں بغداد اور بصرہ کی جمعیتیں بہت مفید کام کر رہی ہیں۔ بصرہ کی جمعیت نے دو رسالے شائع کئے ہیں جن میں اس نے سب سے زیادہ عام مسلمانوں کی اخلاقی اور معاشرتی خرابیوں کی اصلاح کی ہے۔ ان رسالوں میں نہایت شد و مد سے شراب خواری، قمار بازی، قہوہ خانوں، سینما اور تھیٹروں میں بے کار وقت اور پیسہ ضائع کرنے سے روکا گیا ہے اور اس بات کی ہدایت کی گئی ہے کہ اپنے وطن سے محبت رکھو، وطن کی مصنوعات استعمال کرو، اپنے بچوں کو مشنریوں کے اسکولوں میں جانے سے روکو، وغیرہ وغیرہ۔

اسی طرح شام میں بھی اس کی مختلف شاخیں ہیں۔

اس جمعیت کا صدر دفتر مصری پارلیمنٹ کے مقابل ایک نہایت عمدہ عمارت میں ہے۔ اگر آپ اس طرف سے گزریں تو آپ ایک باغ کے اندر متعدد نوجوانوں کو مختلف ورزشوں اور کھیلوں میں مصروف پائیں گے، اوپر کے کمرے میں لوگ تفریحی مشاغل میں مشغول ہوں گے۔ عمارت کے بڑے کمرے لیکچروں اور تقریروں کے لئے مخصوص ہیں۔ ایک طرف جمعیۃ کا کتب خانہ ہے، جس میں مشرقی اور مغربی دونوں زبانوں کی کتابیں جمع کی گئی ہیں۔ ہر وقت لوگوں کا مجمع رہتا ہے جس میں قدیم وجدید ہر طرح کے لوگ ہوتے ہیں۔ کبھی کبھی باہر کے مہمانوں کی بھی ضیافتیں ہوتی ہیں جن کے خیالات و افکار سے لوگ فائدہ اٹھاتے ہیں۔ یوں تو جمعیت کی کارگزاریاں تمام عربی اخبارات و رسائل میں آتی رہتی ہیں لیکن اس کے متعلق معلومات کا سب سے اچھا ذریعہ اس کا اپنا رسالہ ہے۔ اس کے ایک نمبر میں ایک مضمون نکلا ہے ــــ ضرورت اصلاح' جو خود رسالہ کے مدیر ڈاکٹر یحییٰ دردیری کا ہے۔ اس میں وہ لکھتے ہیں کہ مسلمانوں کے عام انحطاط کے کیا اسباب ہیں: (۱) تعلیم سے ان کی عام بے توجہی (۲) مغربی تہذیب کی خراب باتوں کی تقلید اور (۳) بالخصوص مسلمانوں کے تعلیم یافتہ طبقہ کی اصلاح کی طرف سے بے پروائی۔ اسی طرح خصوصی طور پر انھوں نے مسلمانوں کے اخلاقی انحطاط سے بھی بحث کی ہے اور بتایا ہے کہ اس کا واحد علاج قرآن کی رسی کو مضبوط پکڑنا ہے۔ یہ تدبیر و علاج کسی پرانے خیال کے مولوی اور ملا کا بتایا ہوا نہیں ہے بلکہ یہ نسخہ جنیوا یونیورسٹی کا ایک فارغ التحصیل ڈاکٹر بتا رہا ہے اور کچھ یوں ہی نہیں بتا رہا ہے بلکہ اس کے وجوہ و دلائل بھی پیش کر رہا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ قرآن کا اخلاق دوسروں کی اصلاح و فلاح کی دعوت پر مبنی ہے۔ وہ آزادی فکر و رائے کا پورا موقع دیتا ہے، جس سے ہر طرح کی بیداری پیدا کی جاسکتی ہے۔ قرآن کے اخلاق میں وحدت انسانی اور مواخاۃ پر بہت زور دیا گیا ہے۔ ان دعاوی کے ثبوت میں وہ آیات قرآنی پیش کرتے گئے ہیں۔ اسی طرح اور مضامین بھی نکلے ہیں، مثلاً "ہمارا مرض اور اس کا علاج" جس میں مرض میں اخلاق کی کمزوریاں بتائی ہیں اور علاج کے لئے قرآن کا نسخہ تجویز کیا ہے۔ اس کے علاوہ احادیث، سیرت اور تاریخ اسلام کی بڑی بڑی شخصیتوں پر بھی مضامین نکلتے ہیں۔ یہی نہیں کہ رسالہ مذکور اپنے

قارئین کو بس اسلام اور اسلامی سیرتوں سے واقف رکھنا چاہتا ہے، بلکہ اس میں وقتاً فوقتاً جدید مسائل اور جہاں کی شخصیتوں پر بھی مضامین نکلتے رہتے ہیں مثلاً بنجمن فرنکلن، ابرہام لنکن، فیریڈے، ایڈیسن، کارنیگی، ہنری فورڈ وغیرہ۔

ایک چیز ناظرین نے اس کے دستور میں خاص طور سے محسوس کی ہوگی اور وہ اس کی سیاسیات سے علیحدگی کا اعلان ہے۔ یہ صحیح ہے کہ اس کے پرچہ میں مصر اور انگلستان کے تعلقات، وحدت عربیہ اور اتحاد اسلامی کا کبھی کوئی تذکرہ نہیں ہوتا لیکن اس کے یہ معنی ہرگز نہیں کہ اسلام پر کہیں آنچ آئے اور جمعیت الشبان المسلمین خاموش رہے۔ گزشتہ چند سال کے اندر بعض ایسے واقعات پیش آئے ہیں جو باوجود اپنے اندر سیاسی پہلو رکھنے کے جمعیت کو حرکت میں لائے بغیر نہیں رہے ان میں سے ایک عیسائی مبلغین کا اسلام پر مخالفانہ اعتراضات اور حملے ہیں جس پر جمعیت نے مختلف طریقوں سے احتجاج کیا اور حکومت کو مشنریوں کی ان حرکات کے انسداد کی طرف توجہ دلائی۔ دوسرا معاملہ فلسطین میں یہودیوں اور مسلمانوں کے درمیان ۱۹۲۹ء کا تصادم ہے جس میں بہت سے مسلمان شہید ہوئے۔ اس پر جمعیت نے مجلس اقوام، تحقیقاتی کمیشن، دفتر خارجہ وغیرہ سے سخت اپیل کئے کہ وہ اس معاملہ میں انصاف سے کام لیں۔ تیسرا معاملہ مراکش میں فرانس کی سیاسی پالیسی تھی۔ فرانسیسی حکومت مراکش کو تمام دنیائے اسلام سے علیحدہ رکھنا چاہتی ہے اور اسی وجہ سے وہاں تمام عربی رسائل و اخبارات کا آنا بند ہے۔ وہ چاہتی ہے کہ اہل مراکش عربی زبان بھی ترک کر دیں اور اسی لئے وہ بربری زبان کو ترقی دے رہی ہے۔ تھوڑا عرصہ ہوا فرانس نے بربری رسوم و رواج کو نیا قرار دے کر ایک جدید مجموعہ قوانین مرتب کیا ہے جس پر مراکش میں اور مراکش سے باہر سخت احتجاج و ناراضگی کا اظہار کیا گیا، اس پر طرہ یہ کہ عیسائی مبلغین نے کچھ مسلمانوں کو عیسائی بنانے کی کوشش کی جس نے آگ پر تیل کا کام دیا۔ ایسے نازک وقت میں جمعیت الشبان المسلمین نے بڑا کام کیا۔ اس نے ایک اپیل مرتب کر کے جس پر بہت سے مستند علما کے دستخط تھے، تمام دنیائے اسلام میں شائع کیا اور اس کی ایک ایک نقل تمام اسلامی حکومتوں اور اداروں کے نام بھیجی، نیز ایک وفد سلطان مصر کی خدمت میں حاضر ہوا کہ وہ اپنے اثر سے کام لے کر فرانسیسی حکومت پر زور ڈالیں۔

اسی طرح طرابلس اور برقہ کا بھی حال ہے۔ وہاں جو کچھ فرانس نے کیا، یہاں اطالیہ کے ہاتھوں پیش آیا۔ جمعیت الشبان المسلمین نے طرابلس کے معاملہ میں بھی وہی کیا جو اس نے مراکش کے معاملہ میں کیا تھا اور یہ کوششیں صرف زبانی ہمدردی ہی تک محدود نہ تھیں بلکہ مظلومین طرابلس کی امداد کے لئے جمعیت نے سرمایہ جمع کر کے بھی بھیجا۔

ان کے علاوہ اور بھی جہاں جہاں اسلام پر کوئی مصیبت آتی ہے جمعیت الشبان المسلمین اس پر صدائے احتجاج بلند کئے بغیر نہیں رہتی مثلاً ترکی میں جب انقلاب کے بعد ترکوں پر تجدد پسندی کا بھوت سوار ہوا اور انھوں نے بعض بعض جگہ مسجدیں بند کر دیں یا روس میں اشتراکیت کے اثر کے ماتحت جب حکومت نے مذہبی اوقاف ضبط کر لئے تو اس وقت جمعیت نے نہایت سخت احتجاج کیا۔

ظاہر ہے کہ تمام اسلامی معاملات میں جمعیت کا اس قدر جرأت اور سرگرمی کے ساتھ حصہ لینا قدرتاً دنیائے اسلام کی توجہ کو اس طرف مبذول کرنے کا باعث ہوا ہوگا۔ یہی وجہ ہے کہ جمعیت کو اکثر دنیائے اسلام کی بعض جلیل القدر شخصیتوں مثلاً مولانا عبدالعزیز ثعلبی، مولانا شوکت علی اور ڈاکٹر شنکیویچ مفتی پولینڈ کی میزبانی کا شرف بھی حاصل ہوتا رہا ہے۔

یہ صحیح ہے کہ اتحاد اسلامی بہ حیثیت ایک سیاسی حربہ کے جمعیت کے مقاصد میں ہرگز داخل نہیں ہے لیکن تمام ممالک اسلامیہ میں خوشگوار تعلقات کا قیام اور کسی ایسے واقعے پر احتجاج جس سے اہل اسلام کو صدمہ پہنچے، اس کے سب سے بڑے مقاصد میں شامل ہے۔ چنانچہ جولائی ۳۰ء میں اس کی مجلس معتمدین کا جو اجلاس ہوا تھا اس میں تین چیزوں پر خصوصیت کے ساتھ زور دیا گیا تھا:۔

۱۔ تمام ممالک اسلامیہ میں رشتۂ اسلامی کو مضبوط اور مستحکم بنانا۔
۲۔ بچوں کی تعلیم و تربیت صحیح اصول اسلامی پر کرنا۔
۳۔ مشنریوں کے کاموں اور بے دینی کی تحریک کے خلاف کارروائی کرنا۔

سیاسیات سے علیحدگی اور پھر اتحاد اسلامی کی کوشش میں جو بہ ظاہر تضاد نظر آتا ہے، اس کی توضیح ان بیانات سے ہو سکتی ہے جو اس اجلاس میں صدر مجلس نے دیے۔ بعض جمعیتوں نے مرکز سے اس

بنا پر علیحدہ رہنا چاہا تھا کہ وہ سیاسیات میں کوئی حصہ لینا نہیں چاہتی ہیں۔ ڈاکٹر طور ویری نے ان کے جواب میں نہایت وضاحت سے علی الاعلان بیان کیا کہ فلسطین میں براق اور مسجد اقصیٰ کا تحفظ یا اس جیسے اور دوسرے اسلامی معاملات میں حصہ لینا ہرگز سیاسیات میں حصہ لینے کے ہم معنی نہیں ہے۔

تمام ممالک اسلامیہ کے درمیان رشتہ اسلامی مضبوط کرنے کی کوششوں کا اندازہ مجلس متمدین کی ان قراردادوں سے ہو سکتا ہے جو انھوں نے اس اجلاس میں منظور کیں مثلاً ایک قرارداد اس امر کے متعلق تھی کہ آیندہ سے تمام جمعیتہائے شبان المسلمین کے منتخب شدہ نمایندوں کا سالانہ اجلاس ہوا کرے اور وہ ہر سال مختلف ممالک میں منعقد ہو (۲) ہر جمعیت شبان المسلمین اپنے دفتر میں ایک رجسٹر رکھے جس میں مختلف ممالک اسلامیہ کی اہم خبریں درج ہوا کریں (۳) تمام ممالک اسلامیہ کا ایک مشترک بنک ہو اور ہر اسلامی ملک میں مجالس امداد باہمی قائم کی جائیں۔ (۴) تمام دنیائے اسلام کا ایک روزنامہ جاری کیا جائے۔ (۵) ایک میثاق مرتب کیا جائے جس کی پابندی تمام ممالک اسلامی پر لازم ہو۔

ان قراردادوں کے علاوہ کچھ اور تجاویز بھی ہیں جن کی حیثیت محض خواہشات اور توقعات کی ہے۔ ان میں سے (۱) مشرقی ممالک میں عربی زبان کو زیادہ سے زیادہ جہاں تک ہو سکے، عام کیا جائے۔ (۲) حجاز ریلوے کی واپسی کی کوشش کی جائے (۳) خلافت کے دوبارہ قیام کی کوشش کے لئے مسلمانوں کو ترغیب دی جائے (۴) تمام معاملات اسلامی کو طے کرنے کے لئے ایک اسلامی مجلس اقوام قائم کی جائے۔

ان عام قراردادوں اور خواہشات کے علاوہ جمعیت نے اپنی حکومت کے سامنے کچھ درخواستیں بھی پیش کی ہیں جس سے اس کے مقاصد اور ان کی تکمیل کی کوششوں پر روشنی پڑتی ہے۔ اس نے حکومت سے یہ درخواست کی ہے کہ (۱) دینی تعلیم اور تاریخ اسلام تمام مدارس میں بہ طور بنیادی مضامین کے لازم کر دی جائے (۲) یونیورسٹی کی تعلیم سے تمام ایسی باتیں نکال دی جائیں جن سے الحاد اور بے دینی کی بو آتی ہے (۳) وعظ و ارشاد کا کوئی معقول انتظام کیا جائے (۴) زناکاری، شراب خواری اور قمار بازی کے انسداد کے لئے کوئی قانونی تدابیر اختیار کی جائیں۔ (۵) عورتوں کو حسن فروشی سے

روکا جائے اور بچوں کو ایسی جگہوں پر نہ جانے دیا جائے جو مخرب اخلاق ہیں (۲) اسلامی مسائل پر ڈرامے اور افسانے لکھوائے جائیں جن سے دیکھنے والوں میں اسلامی جذبہ کی پرورش ہو۔

اسی طرح کچھ تجویزیں خصوصیت کے ساتھ تعلیم کے متعلق ہیں مثلاً (۱) ہر جگہ اسلامی مدارس قائم کئے جائیں (۲) قرآن کریم کی ایک نہایت بہتر تفسیر لکھوائی جائے۔ نیز (۳) ایک اسلامی انسائیکلو پیڈیا مرتب کیا جائے جس کے مرتب کرنے والے مسلمان ہوں۔

اسی کے ساتھ مشنریوں کے پروپگنڈا اور بے دینی کے روکنے کے لئے بھی کچھ تجویزیں ہیں (۱) ایک ایسی مجلس بنائی جائے جو الحاد و بے دینی کے روکنے اور لوگوں میں صحیح دین پھیلانے کی تدبیروں پر غور کرے (۲) ہر جمعیت مشنریوں کے جلسوں میں مناظرہ کے لئے ایسے اشخاص تیار کرے جو ان کے دلائل کو معقول طریقہ پر رد کر سکیں۔ (۳) تمام اسلامی حکومتوں سے درخواست کی جائے کہ وہ آزادی فکر و رائے کے قوانین میں مناسب ترمیمیں کریں تاکہ آزادی رائے اور توہین مذہب میں امتیاز کیا جا سکے (۴) ایسے علما تیار کئے جائیں جو مذہب کو صحیح طریقہ سے پیش کر سکیں۔

جمعیت الشبان المسلمین کا ایک مخصوص نشان امتیازی (بیج) اور اپنا ایک جھنڈا بھی ہے جو اس کی مجلس عامہ کی منظوری سے مقرر کیا گیا ہے۔ اس کا ایک اپنا ترانہ بھی ہے جو مصر کے مشہور شاعر اور فاضل مصطفےٰ صادق الرافعی کا کہا ہوا ہے جمعیت کا میثاق جس کا ذکر اوپر کہیں آچکا ہے حسب ذیل ہے:۔

میں خدا کو حاضر و ناظر جان کر عہد کرتا ہوں کہ:

(۱) میں اسلام کے اصول و احکام کو از سر نو زندہ کرنے اور بے دینی اور بے جا آزاد خیالی کے سیلاب کو روکنے کی حتی الامکان پوری کوشش کروں گا۔

(۲) میں اسلام کی عظمت اور اس کے مذہبی قوانین و حقوق کے دوبارہ قیام کے لئے برابر کوشاں رہوں گا۔

(۳) میں تمام مسلمانوں کے درمیان رشتۂ اخوت مضبوط کرنے اور تمام مسلمان جماعتوں اور فرقوں سے اختلاف و دشمنی دور کرنے میں ہر ممکن کوشش سے مدد دوں گا۔

(۴) میں تمام ملت اسلامیہ کو ان چیزوں کے علم سے مدد پہنچاؤں گا جس سے ان کی علمی،

اقتصادی اور معاشرتی حالت بلند ہو اور جس سے وہ اسلامی اخلاق و تعلیمات سے وابستہ رہیں۔

(۵) میں جمعیت الشبان المسلمین کے مقاصد کو پھیلانے، اس کے ارکین کی تعداد بڑھانے اور دوسرے لوگوں میں اخلاقی اوصاف پیدا کرنے کی کوشش کروں گا۔

یہ میثاق ستمبر ۱۹۳۱ء کے ایک اجلاس میں جو قاہرہ میں منعقد ہوا تھا، بہ آواز بلند پڑھا گیا اور ارکین نے کھڑے ہو کر اس کی تائید کی۔

قارئین کو یاد ہوگا کہ جمعیت کے مقاصد میں سے ایک خلافت اسلامیہ کا دوبارہ احیا ربھی ہے۔ جمعیت کی رائے یہ تھی کہ اگرچہ یہ مسئلہ ایسا ہے جس پر ان حالات میں قدم اٹھانا بہت دشوار ہے، پھر بھی جمعیت کے ہر رکن کی یہ خواہش ہونی چاہیئے کہ جب موقع آئے، وہ اس کے دوبارہ احیا رکی کوشش کرے جمعیت نے جو طرز عمل اس نازک مسئلہ کے متعلق اختیار کیا، وہی حقیقت میں اس وقت مشرق قریب کے تمام عربی ممالک کا مسلک ہے۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ جمعیت الشبان المسلمین کی تحریک کا اجتماعی زندگی کے دوسرے رجحانات بھی ساتھ دے رہے ہیں یا نہیں اور اس میں خود اتنی قوت ہے کہ وہ دوسرے رجحانات کو اپنے ساتھ لے چلے۔ مصر کی اجتماعی زندگی کے تمام پہلوؤں پر ایک نظر ڈالنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اسلام کا اثر کم و بیش ہر شعبۂ زندگی پر ہے، جو دو صورتوں میں خاص طور پر نظر آتا ہے۔ ایک تو اساس اسلام سے تعلق اور وابستگی، اور دوسرے موجودہ زمانہ کی ضروریات کے مطابق اصلاح و تغیر کی خواہش۔ اپریل ۲۳ء میں جو مصری دستور تھا، اس کے دفعہ ۱۴۹ میں یہ الفاظ درج تھے: ریاست کا مذہب اسلام ہے۔ ۳۰ء میں وہ دستور بدلا لیکن وہ دفعہ بدستور قائم رہی۔

یہی حال وہاں کی عام تعلیم کا بھی ہے۔ محکمۂ تعلیم کے تمام نصاب اور دستور العمل کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلام ہر منزل کی تعلیم میں اصل بنیاد ہے۔ بچوں کی تعلیم سے لے کر اعلیٰ تعلیم تک یہ اصول کارفرما ہے۔ ۲۶ء میں جب ایک نئی وزارت برسراقتدار آئی تو اس نے کسی ضرورت سے یہ

اصول بدلنا چاہا لیکن اس پر جمعیت الشبان المسلمین نے سخت احتجاج کیا اور وہ وزارت فوراً ہی ختم ہو گئی۔ اس کے بعد جب عنان حکومت دوسری کابینہ کے ہاتھ میں آئی تو اس نے سابق طرزِ عمل کو قائم رکھا جس پر جمعیت نے بہت کچھ اظہار اطمینان کیا۔

اسی طرح عورتوں کی تعلیم، قومی ہمدردی، سُدیشی کا استعمال اور اسی قسم کی بہت سی چھوٹی چھوٹی تحریکوں میں جمعیت کا بہت نمایاں حصہ ہے، اور وہ وائی۔ ایم۔ سی۔ اے سے کہیں زیادہ مفید اور کارآمد ہے۔

(ماخوذ از 'Wither Islam'
مؤلفہ پروفیسر گب)



# تنقید و تبصرہ

**خیام** | از مولانا سید سلیمان ندوی، طبع ۱۹۳۳ء، تقطیع ۲۰×۲۶، حجم ۴۰۰ صفحے، قیمت عہ۔
ملنے کا پتہ : دار المصنفین اعظم گڑھ۔

موجودہ زمانے میں خیام کی شہرت مغرب کی رہین منت ہے۔ مشرق نے یا تو اسے اچھی طرح جانا ہی نہیں یا کچھ عرصہ یاد رکھ کر بھلا دیا۔ یورپ میں جب رباعیات خیام کا ترجمہ شائع ہوا تو اسے وہ مقبولیت نصیب ہوئی جو کسی مشرقی شاعر یا مصنف کو نہیں ہوئی تھی۔ یہ یورپ کا وہ دور تھا جب "خمریات" کا ذوق عام تھا۔ آج کل اس صنف کی شاعری کے قدردان معدودے چند' رومانی طبائع کے علاوہ ڈھونڈھنے سے بھی نہ ملیں گے۔ یہ دور تو ختم ہو گیا لیکن خیام کا نام باقی رہ گیا اور اہل علم کو اس کی شخصیت اور کمالات سے واقفیت حاصل کرنے کا شوق ہوا۔ یہ حقیقت اب محتاج ثبوت نہیں کہ "رباعیات" خیام کے کمالات کا بہت ہی غیر اہم جزو ہیں۔ اس قسم کے اشعار فارسی شاعری میں بے حد و بے حساب ملتے ہیں۔ خیام کا طرز مخصوص ضرور ہے لیکن اس میں اتنی ندرت نہیں کہ اس کی وجہ سے دوسرے شعرا پر اسے بہت زیادہ ترجیح دی جا سکے۔ اس کی امتیازی خصوصیت تو علم ہیئت اور فلسفہ و حکمت میں اس کا درجہ عالی ہے اور اسی خصوصیت کے ساتھ اس کا ذکر بیشتر عربی اور فارسی تصانیف میں ملتا ہے۔ مولانا سید سلیمان ندوی نے بھی خیام کی اسی خصوصیت پر زور دیا ہے اور اپنی بلند پایہ تصنیف میں اس کی صحیح تاریخی تصویر بہت کامیابی کے ساتھ کھینچی ہے۔

عام طور پر یہ شکایت کی جاتی ہے اور بڑی حد تک بجا بھی ہے کہ اردو زبان کی تصنیفات کا معیار تحقیق بہت پست ہوتا ہے الا ماشاء اللہ۔ سید صاحب کی اس تصنیف کو دیکھ کر اس رائے میں بقدر یک تصنیف تو ضرور ہی ترمیم کرنی پڑے گی۔ یہ کتاب ایسی ہے کہ کسی ملک کے محققین کی تصانیف کے ساتھ رکھ دی جائے اپنی جگہ آپ پیدا کرے گی۔ افسوس ہے کہ اردو زبان کے جاننے والوں میں اس کے

قدردان بہت ہی کم ملیں گے اور وہ لوگ جو اس کی قدر کر سکتے ہیں اردو سے بالکل ناواقف ہیں۔ اس کتاب کے اہم ابواب کا ترجمہ کم از کم انگریزی میں ہی ہو جاتا تو مستشرقین اور دیگر اہل علم اس سے واقف ہو سکتے اور خیام کی صحیح تصویر ان کے سامنے آجاتی۔ اس کتاب کی ایک بڑی خصوصیت یہ ہے کہ مصنف نے اس تمام مسالے کو پیش نظر رکھا ہے جو مشرق و مغرب میں اس موضوع پر دستیاب ہو سکتا ہے۔ یہ بات اردو تصانیف میں شاذ و نادر نظر آتی ہے اور خود دارالمصنفین کی تالیفات بھی اس نقص سے پاک نہیں ہیں۔ کاش یہ استثنا قاعدۂ کلیہ ہو جاتا اور بجائے اس کے کہ آج کل ایک کتاب پر اس خصوصیت کی موجودگی کی وجہ سے نظر پڑتی ہے آئندہ کسی کتاب پر اس وجہ سے نظر پڑتی کہ اس میں یہ خصوصیت موجود نہیں ہے۔

اس کتاب کے اہم ابواب یہ ہیں: (۱) سوانح خیام کے ماخذ و مصادر پر ناقدانہ تبصرہ (۲) مشہور داستان معاصرت کی تنقید (۳) خیام کا سال وفات (۴) خیام کی ولادت (۵) خیام ملک شاہی رصدخانہ میں (۶) تصنیفات پر تبصرہ (۷) فارسی رباعیات (۸) خیام کا مشرب و مسلک (۹) مجموعۃ الرسائل ان میں بالخصوص ۲، ۳ اور ۴ بہت ہی اہم ہیں۔ خیام، حسن صباح اور نظام الملک طوسی کی داستان معاصرت جس قدر پر لطف اور عام طور پر رائج ہے اسی قدر غلط بھی ہے۔ اس عہد کے مشہور اشخاص میں ان تین افراد کی شخصیت اس قدر نمایاں ہے کہ اس داستان کا عوام میں رائج ہونا اور پھر تصانیف میں جگہ پانا بالکل تعجب انگیز امر نہیں ہے۔ بعض مستشرقین نے بھی اس داستان کو مشکوک قرار دیا ہے لیکن جس تحقیق و تدقیق سے مولنا سید سلیمان نے اس داستان پر تنقید کی ہے وہ اب تک اس داستان سے متعلق دیکھنے میں نہیں آئی تھی۔ خیام کے سال ولادت اور سن وفات میں بھی بہت اختلاف ہے۔ اس دشواری کو بھی اس کتاب میں صحیح طور پر رفع کیا گیا ہے اور موجودہ معلومات کی بنا پر جو سنین معین کئے گئے ہیں وہی سب سے زیادہ قرین قیاس ہیں۔ یہ دو موضوع ایسے ہیں کہ ان سے تمام مستشرقین کو دلچسپی ہوگی اور مولنا نے جو تحقیق فرمائی ہے اس سے ان کی معلومات میں اضافہ ہوگا اس لئے ان ابواب کا ترجمہ انگریزی میں اشد ضروری ہے۔ آخر میں خیام کے عربی اور فارسی رسائل کا جو مجموعہ شامل ہے اس کی اہمیت اس قدر واضح ہے کہ اس سے متعلق کچھ کہنے کی ضرورت ہی نہیں۔ اب تک لوگ خیام کی شخصیت کو اس

کی ان رباعیات کے ذریعے سے جن میں سے بیشتر مختلف فیہ ہیں سمجھنے کی کوشش کرتے آئے ہیں۔ اس کے رسائل حکمیہ سے لوگ کم و بیش واقف تو ضرور تھے لیکن انھیں یکجا کر کے ان کے ذریعے سے اس کے خیالات کا اندازہ کرنے کی کوشش بڑے پیمانے پر سب سے پہلے اسی تصنیف میں کی گئی ہے۔ اس کی وجہ سے اس کتاب کا درجہ اور زیادہ بلند ہو جاتا ہے۔

فارسی رباعیات کی تحقیق و تنقید اور ان کو 'تخلیط' سے پاک کرنے میں بھی مصنف نے بہت کوشش صرف کی ہے مگر خیام کی رباعیات میں دوسروں کی رباعیات کچھ اس طرح مل گئی ہیں کہ ان کو جدا کرنا اب ممکن ہی نہیں ہے۔ تنقید کا کوئی بھی معیار قائم کیا جائے وہ تسکین بخش نہیں ہو سکتا اور معدودے چند رباعیات کے علاوہ باقی مشکوک ہی رہیں گی۔ ان رباعیات میں شراب کا جو ذکر ہے اس کے مجازی اور حقیقی دونوں معنی مختلف گروہوں نے بیان کئے ہیں۔ حافظ کے اشعار کی بھی دونوں تشریحیں عام ہیں۔ یہی کیفیت بیشتر فارسی شاعری کی ہے۔ اس میں تو شک نہیں کہ فارسی کے بعض اشعار اور خیام کی بعض رباعیات بھی ایسی ہیں کہ ان میں شراب کا ذکر اصلی معنی میں نہیں بلکہ مجازی معنی میں آیا ہے اور اس سے مراد ہے عقل کی ہشیاری کے مقابلے میں عرفان کی مستی لیکن بیشتر مواقع پر یہی 'بھٹی کی شراب' مراد ہوتی ہے اور دوسری تشریح تاویل محض کا حکم رکھتی ہے۔ چونکہ یہ کیفیت بیشتر اشعار کی ہے اور اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ شراب سے مراد یہی مادی شراب ہے تو ہر دل عزیز شعراء کو حدود شریعت سے خارج تصور کرنا پڑے گا اس لئے ہر زمانے میں یہ تاویل رائج رہی ہے کہ مے سے مراد مے عرفان ہے۔ اس سلسلے میں بعض متین اشعا

ہوئی ہے۔ سید سلیمان صاحب نے بھی اس قسم کی کوشش فرمائی ہے۔ ان رباعیات کو جن میں اس تاویل کی گنجائش ہی نہیں ہے آپ 'آوارہ گرد رباعیات' قرار دے کر ان کی خیام سے نسبت تسلیم نہیں کرتے اور جن رباعیات میں ذرا بھی تاویل کا احتمال ہے ان کی شرح اس طرح کرتے ہیں کہ ظاہری معنی سے بالکل قطع نظر کر لیتے ہیں مثلاً یہ رباعی ملاحظہ ہو۔

قرآں کہ مبیں کلام خوانند اورا — گہ گاہ نہ بر دوام خوانند اورا

در خط پیالہ آیتے ہست مقیم — کاندر ہمہ جا مدام خوانند اورا

اس کی تشریح میں فرماتے ہیں کہ شراب 'شراب معرفت ہے اور پیالہ عارف کا دل۔ اس معنی میں بھی جیسے مولانا نے بیان کیا ہے قرآن پر 'عارف کے صحیفۂ دل' کو ترجیح دی گئی ہے۔

خیام کا مسلک و مشرب مولانا نے جو معین کیا ہے اس کی صحت میں کلام نہیں ہو سکتا۔ وہ فلسفی تھا اور حکمت یونان کا قائل۔ اس کے مسلک کو 'فلسفیانہ تصوف' کہہ سکتے ہیں اس کی توجہ کا مرکز مسائل وجود اور علت اولی کی بحث تھی۔ اس کا زہد و ورع مذہبی نہیں تھا بلکہ یونان و اسکندریہ کے فلاسفہ کی تعلیم کے مطابق تھا۔ وہ غالباً 'رندلاُابالی' نہ تھا' وہ شاید 'خدا کا منکر' نہ تھا۔ یہ سب صحیح لیکن اس سے یہ ثابت نہیں کیا جا سکتا کہ ایسی رباعیات جن سے رندی اور انکار خدا ظاہر ہوتا ہے لازمی طور پر اس کی نہیں ہیں فلسفی پر بھی اور صوفی فلسفی پر تو یقیناً ایسے دور گزرتے ہیں جن میں وہ ہر حقیقت کا انکار کرتا ہے اور ہر شے سے لطف اندوز ہو کر اس کی کنہ تک پہنچنا چاہتا ہے۔ پھر جب صوفی فلسفی شاعر بھی ہو تو یہ کیفیت ضرور طاری ہوتی ہے۔ یہ ناممکن نہیں کہ عمر خیام پر بھی یہ دور گزرا ہو اور اسی عالم میں ایسی رباعیات اس نے کہی ہوں جو اس کے رسائل کے مضامین سے مطابقت نہ رکھتی ہوں۔ ایک ایسا شخص جو فلسفی بھی ہو' علوم طبیعی کا ماہر بھی ہو اور شاعر بھی لازمی طور پر بعض اوقات متضاد خیالات کا اظہار کرے گا اور اگر اس سے مختلف اوقات میں مختلف نوعیت کے اعمال سرزد ہوں تو کوئی تعجب نہیں۔ ایک خاص معیار مقرر کر کے کسی شخص کی سیرت کو اس پر جانچنا اکثر دھوکے میں ڈال دیتا ہے۔ انسان کی سیرت کی ترکیب اس قدر متضاد عناصر سے ہوئی ہے کہ وہ بڑی مشکل سے ایک سانچے میں ڈھالا جا سکتا ہے بالخصوص وہ افراد جن کی صلاحیتیں غیر معمولی ہوں۔

اس کتاب میں بعض جزوی غلطیاں ایسی بھی رہ گئی ہیں جن کا تصحیح اغلاط میں ذکر نہیں ہے مثلاً

ص ۲ ہوتسا بجائے ہوسا (ایضاً ص ۳' ۵' ۱۲' ۴۳' ۴۷)

" ۴ 'بعض نئے مآخذ ذکر کئے' بجائے 'بعض نئے مآخذ کا ذکر کیا یا بیان کئے'

" " 'فٹز جیرلڈ' بجائے 'فشز جیرلڈ' (ایضاً ص ۵' ۲۱۹)

ص ۱۵ ڈچ فاضل کرسیتن زن۔ صحیح تلفظ کرسٹن زون ہے۔ یہ نام ولندیزی نہیں ہے بلکہ سویڈن کا ہے۔ ص ۲۶۵ پر اسی کو فرنچ عالم کہا گیا ہے۔ یہ بھی صحیح نہیں۔

〃 〃 (سطر ۱۵ و ۱۶) اوریا' اچھی تحقیق۔

〃 ۱۹ عطار الملک جوینی۔ صحیح 'عطاملک' ہے جیسا کہ ص ۲۰۹ پر مرقوم ہے۔

〃 ۲۰۸ فقال النیامی الکلام۔ صحیح غالباً فاطال ہے۔

〃 ۲۸۲ کم سن بمعنی متاخر استعمال کیا گیا ہے۔

رباعیات کے بعض مصرعے ایسے بھی ہیں جن میں سکتہ پڑتا ہے نہ تو ان کی تصحیح کی گئی ہے اور نہ ان کے اس نقص کو ظاہر کیا گیا ہے مثلاً ص ۲۰۳ و ۳۴۳ "تا بتوانی خدمت رنداں می کن"، یا ص ۲۴۷ دوسری روایت "تا بتوانی میل بہ رنداں می کن"۔

ص ۲۸۵، ۳۴۸ جان سلطانے کہ منزلش دار بقاست۔ 'جان سلطان' ہونا چاہیے۔

〃 ۲۸۸ از خیر محض جز نکوئی ناید

〃 ۲۹۳ زنگ زنگ بادہ خور و چنگ نواز

〃 ۲۹۴ پندش دہ و گو کہ نرم نرمک می بیز۔ ~~کہ~~ ہونا چاہیے۔

〃 ۳۳۸ ور ہشیاری غصہ ہر چیز خوریم۔

〃 ۳۱۹ پر حکمائے سوفیہ بجائے 'حکماء صوفیہ' طبع ہو گیا ہے۔

ان اغلاط کے ذکر سے مقصد نہ تو خردہ گیری ہے اور نہ کتاب کی عظمت کو کم کرنا۔ اتنی بڑی تصنیف میں ایسی جزوی اغلاط کا رہ جانا معمولی بات ہے۔ یہ کتاب جس قدر بلند پایہ ہے اس کا ذکر شروع میں آچکا ہے۔ کاش اردو تصانیف کا معیار اتنی ہی بلند ہوتا۔

---

**تاریخ اسلام جلد سوم** | از مولانا اکبر شاہ خاں صاحب نجیب آبادی، ضخامت ۴۰۰ صفحے، تقطیع ۲۲×۱۸ قیمت عہ، ملنے کا پتہ صوفی بک ڈپو، پنڈی بہار الدین (پنجاب)۔

مولوی اکبر شاہ خاں صاحب کی کتابیں علی العموم مفید بھی ہوتی ہیں اور دلچسپ بھی اور مصنف کی گہری مذہبیت تو ان کی سطر سطر سے نمایاں رہتی ہے لیکن باوجود ان خوبیوں کے ان کا پڑھنا آسان نہیں ہوتا نہ شروع یا آخر میں فہرست مضامین ہوتی ہے، نہ ابواب کی کوئی صحیح تقسیم و تنظیم، نہ باب کے اندر مختلف پیراگراف کے درمیان کوئی خاص ترتیب بس معلوم ہوتا ہے کہ مصنف کی نظر صرف مغز پر رہتی ہے اور ترتیب وغیرہ کی طرف سے بالکل بے پروا۔ بس بے تحاشا ان کا قلم چلتا جاتا ہے اور جہاں دم لینے اور ستانے کو ٹھہرتے ہیں بس وہیں یک بیک ایک باب ختم ہو جاتا ہے! یہ عیب اپنی پوری بدنمائی کے ساتھ اس کتاب میں بھی موجود ہے۔ اول تو کوئی دیباچہ یا مقدمہ شامل نہیں جس سے پتہ چل سکے کہ مجلدات اول و دوم میں کیا کیا گزر چکا ہے اور یہ جلد سوم کس دور یا کن کن ممالک کی تاریخ ہے! زمانی و مکانی کسی قسم کی بھی ترتیب بیان کا پتہ نہیں چلتا۔ اور پھر بعض ابواب تو ایسے ہیں جن کا کوئی عنوان ہی نہیں مثلاً صفحہ ۹۱ پر باب ۱۲ اور صفحہ ۳۵۰ پر باب ۱۶۔ کچھ خبر نہیں کہ یہ ابواب کس چیز پر ہیں۔ کتاب کا آغاز باب ۱۱ سے ہوتا ہے جس کا عنوان لکھا ہے "مسلمانوں سے پہلے اندلس کی حالت"۔ اس سے ہر شخص یہی سمجھے گا کہ یہ سارا باب 'اندلس قبل الاسلام' پر ہے لیکن کچھ صفحے بعد اسی باب میں ایک دوسرا عنوان "خلفاء اندلس" کا شروع کر دیا ہے۔ غرض ساری کتاب اسی طرح کی بے ترتیبیوں اور غلط ملط کی نذر ہے اور پڑھنے والے کی طبیعت منتشر ہو ہو کر بار بار جھنجلا اٹھتی ہے۔ کتابت دل آویز و گنجان ہے، اس لئے ناگواری اور بڑھ جاتی ہے۔ ناشر صاحب (پبلشر) نے صفحہ ۵۰ پر تو کمال ہی کر دکھایا ہے۔ درمیان صفحہ سے کوئی ۵-۶ سطریں یک قلم غائب اور ان کے بجائے یہ عبارت جلی قلم سے لکھی ہوئی کہ:-

"یہاں سے کچھ عبارت کاتب کی غلطی سے ضائع ہو گئی ہے"

انا للہ! خدا جانے کتاب کے کتنے خریدار اس صفحہ پر پہنچ کر اپنا سر پیٹ کر رہ جائیں گے اور کاتب کے بجائے پبلشر کی شان میں طرح طرح کی گستاخیاں کرتے رہیں گے۔

لیکن ایک دفعہ دل کڑا کر کے اگر ترتیب و نظام کی طرف سے صبر کر لیا جائے تو کتاب اپنے معنی و مغز کے اعتبار سے ہر آئینہ قابل قدر ہے اور اندلس، قرامطہ، عراق، باطنیہ، مراقش، طرابلس،

مغول چنگیزی، ترکی وسلاطین عثمانیہ سے متعلق متفرق ومفید معلومات کا، جو امید ہے کہ مستند بھی ہوں گے، ایک اچھا ذخیرہ ان اوراق میں مل جائے گا۔ مصنف کی دردمندی اور اسلامیت کہیں کہیں ان کے منصب تاریخ نگاری پر غالب آ گئی ہے۔ عبرت کے نتائج وہ جابجا نکالتے گئے ہیں اور پڑھنے والوں کو چونکاتے گئے ہیں مثلاً سلطان محمد اندلسی کے ذکر میں لکھتے ہیں۔

"......... اس طرح نومسلموں کی بڑی تعداد ہر زمانہ میں موجود ہوتی تھی۔ سلطان محمد کے زمانہ میں علماء وفقہاء نے ایسے فتوے اور ایسے قوانین جاری کئے جن سے نہ صرف عیسائیوں کے قدیمی حاصل شدہ حقوق کو صدمہ پہنچا بلکہ نومسلموں کے متعلق بھی بے اعتمادی اور بے اعتباری پیدا ہوئی اور اس کے نتیجہ میں ارتداد کا سلسلہ جاری ہوا۔ نومسلم لوگ اسلام کو چھوڑ چھوڑ کر پھر عیسائیت اختیار کرنے لگے۔ مسلمانوں کے لئے اس سے بڑھ کر کوئی عبرت کا مقام ہو نہیں سکتا کہ مولویوں کی تنگ نظری و سخت گیری نے قابو یافتہ ہو کر سلطان محمد کے آخری عہد حکومت میں مرتدین کا ایک بہت بڑا گروہ پیدا کر دیا جو......... شمالی عیسائیوں سے بھی بڑھ کر خطرناک ثابت ہوا۔ ......... علماء کی گروہ بندی اور مالکی حنبلی تفریق نے نومسلموں کے جوش کو بھی سرد کر دیا۔" صفحہ ۸۶

اسی طرح "خاتمہ" کی عبارت میں بھی مسلمانوں کی تباہی، ابتری وزبوں حالی کی بڑی ذمہ داری خانہ جنگی اور آپس کے اختلافات پر رکھی گئی ہے۔ ایسے سبق کے بار بار رٹے جانے کی ضرورت سے کسے انکار ہو سکتا ہے لیکن کہیں کہیں اس طرح کی چیزیں بے محل بھی آ گئی ہیں مثلاً صفحہ ۲۲۰-۲۲۱ پر حسن بن صباح کے سلسلہ میں شرد ھانند آنجہانی کی تردید۔ کم از کم بجائے متن کے حاشیہ ہی میں اس ساری عبارت کو جگہ دینی تھی۔ مصنف اگر اپنے معلومات ومواد کو خوش سلیقگی کے ساتھ مرتب کر سکتے تو آج ان کے افادات علمی کا مرتبہ بدرجہا بڑھا ہوا ہوتا۔ (منقول از "سچ" مورخہ ۸ دسمبر ۱۹۳۳ء)

**ترکوں کی اسلامی خدمات اور ان کی زبان و ادبیات**

از پروفیسر جولیس جرمانس استاد بوداپسٹ یونیورسٹی مترجمہ پروفیسر سید وہاج الدین صاحب اورنگ آباد کالج تقطیع ۲۰×۳۰/۸، حجم ۱۲۵ صفحے قیمت عہ
ملنے کا پتہ: انجمن ترقی اردو، اورنگ آباد (دکن)

پروفیسر جولیس جرمانس ایک عرصے تک شانتی نکیتن میں اسلامیات کے استاد رہ چکے ہیں جامعہ عثمانیہ کی درخواست پر آپ نے حیدرآباد میں تین توسیعی لکچر دیے تھے جن کا اردو ترجمہ انجمن ترقی اردو کے رسالے 'اردو' میں باقساط شائع ہوا تھا اور اب کتابی صورت میں شائع ہوا ہے۔ پہلا لکچر ترکوں کی تاریخی عظمت و اہمیت پر ہے اور باقی دو لکچر ترکی زبان و ادبیات پر۔ پہلے لکچر میں پروفیسر صاحب نے ترکوں کی مختصر تاریخ ابتدا، عہد سے آج تک کی بیان کی ہے۔ ایک وہ زمانہ تھا جب ترکی قبیلے محض جنگجو قبیلے، تھے، ان کے گروہوں میں کسی قسم کا نسلی احساس موجود نہ تھا، ان کی کوئی مشترک زبان نہ تھی، پھر ایک وہ زمانہ آیا جب دو صدی کے اندر اندر ایک چھوٹے سے دیہاتی قبیلے نے یہ عروج حاصل کیا کہ اب اس کا شمار دول عالم میں ہونے لگا تھا اور اس کی سلطنت اپنی وسعت، قدرتی وسائل کی مالامالی اور تمدن کی بوقلمونی کے اعتبار سے تاریخ عالم کی بزرگ ترین سلطنتوں کی ہم پایہ بن چکی تھی، اس کے بعد پروفیسر صاحب نے زوال ترکی کے اسباب بیان کیے ہیں اور ترکی تمدن کی خصوصیات سے تفصیلی بحث کی ہے۔

دوسرے لکچر کا عنوان 'ترکی ادبیات کا احیا' ہے۔ اس میں ۱۸۲۶ء سے سلطان عبدالحمید کے عہد تک کے ادبی رجحانات اور مشہور ادبا و شعرا کے کارناموں پر تبصرہ ہے۔ تیسرے لکچر میں سلطان عبدالحمید کے عہد سے آج تک کی ادبی تاریخ بیان کی ہے اور جدید رجحانات اور اصلاحات سے بحث کی ہے۔ یہ لکچر پر لطف اور پر از معلومات ہیں انجمن ترقی اردو کی یہ خدمت قابل تحسین ہے کہ اس نے ان لکچروں کو اردو میں منتقل کرکے ان لوگوں کو بھی استفادے کا موقع دیا جو کسی دوسری زبان سے واقف نہیں ہیں۔ ترجمہ بامحاورہ سلیس اور شگفتہ ہے۔ اس کے لیے سید وہاج الدین صاحب کا نام ہی کافی ضمانت ہے۔ جامعہ عثمانیہ کے توسیعی لکچروں کا سلسلہ جاری ہے لیکن سب اس پایے کے نہیں ہیں۔ امید ہے کہ جامعہ عثمانیہ دوسری قوموں کے اور بالخصوص عرب اور ایران کے ادبی کارناموں پر بھی اسی طرح کے مستند لکچروں کا انتظام کرے گی اور اگر وہ اردو میں نہ ہوں گے تو انجمن ترقی اردو ان کا ترجمہ بھی شائع کرے گی۔

---

**بیان للناس** | تفسیر سورۂ فاتحہ، از خواجہ احمد الدین صاحب حجم ۲۱ صفحے تقطیع ۲۰×۳۰

ملنے کا پتہ: دفتر البلاغ امرتسر۔

خواجہ احمد الدین صاحب قرآن مجید کی مکمل تفسیر مرتب کر رہے ہیں بطور نمونہ سورۂ فاتحہ کی تفسیر انھوں نے شائع کی ہے۔ جناب مفسر نے 'تقریب' میں اس تفسیر سے متعلق حسب ذیل توقع دلائی ہے:۔

"یہ تفسیر کئی ممتاز خصوصیات کی حامل ہے؛ قرآن مجید کے نظم و ربط، اس کی تعلیم توحید و یگانگت، معقولیت وکفایت، صحیفۂ فطرت سے مطابقت اور اس کے بے غلط و بے بدل ہادی ہونے پر اپنے انداز میں بحث کرتی ہے۔ چونکہ قرآن مہیمن عامۃ الناس کے لئے ہے اس لئے 'بیان للناس' کو کسی فرقے یا گروہ سے کوئی علاقہ نہیں۔"

اس تفسیر سورۂ فاتحہ میں حسب ذیل عنوانات ہیں:۔

(۱) نام (۲) مضمون (۳) متن (۴) ترجمہ (۵) تشریحات۔ پہلے چار عنوانات ایک صفحے میں ختم ہو گئے باقی ۲۰ صفحے آخری عنوان کے لئے وقف ہیں مثلاً "مخلوقات کی پانچ حالتیں ہوتی ہیں؛ (۱) وہ حالت جب کہ شے مخلوق امکان محض میں ہوتی ہے۔ اشیا کا یہ حال وجود خارجی پانے سے پہلے ہوتا ہے (۲) جب کہ اشیا وجود خارجی تو پا لیتی ہیں لیکن ابھی ان میں صفت حیات کا ظہور نہیں ہوتا۔ جیسے آکسیجن ہائڈروجن وغیرہ، ہوا، پانی، مٹی وغیرہ اور دیگر تمام جمادات۔ (۳) جب کہ نشو و نما یعنی زندگی کا ظہور ہوتا ہے جیسے نباتات (۴) جب کہ حرکت ارادی پیدا ہوتی ہے جیسے حیوانات (۵) جب کہ اختیار، سوچ بچار اور استدلال پیدا ہو جاتے ہیں جیسے انسان۔ مخلوقات کی مذکورہ بالا حالتوں کے مطابق اس سورت میں خدا تعالیٰ کے پانچ اسمائے حسنیٰ اسی ترتیب سے لائے گئے ہیں۔ اول اللہ دوم رب سوم رحمٰن چہارم رحیم پنجم مالک یوم الدین۔"

جناب مفسر نے یہ واضح کرنے کی ضرورت محسوس نہیں فرمائی کہ ان اسمائے حسنیٰ کو انھوں نے کس بنا پر مخلوقات کی خاص حالتوں سے مخصوص کر دیا ہے۔ یہی کیفیت تمام تفسیر میں ہے۔ جس طرح قدیم

متکلمین نے فلسفۂ یونان کو پیشِ نظر رکھ کر قرآن کی تفسیر کی تھی اسی طرح آج کل کے مفسر فلسفہ جدیدہ اور سائنس کو سامنے رکھ کر تفسیر کرتے ہیں۔ اس میں کامیابی معلوم۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دعوی اور حجت میں تطابق نہیں ہوتا اور مطالعہ کرنے والے کا ذہن خواہ مخواہ پریشان ہوتا ہے۔

اس تفسیر کی زبان بھی بامحاورہ اور سلیس نہیں ہے مثلاً صفحہ ۱۱ پر مرقوم ہے "صراط مستقیم اپنے آپ میں بالکل واضح چیز ہے ...... اور حقیقی "صراط مستقیم" کو عملاً کوئی استقلال نہیں دیتے۔" تفسیر کے باقی حصے بھی غالباً جلد شائع ہونے والے ہیں۔ پوری تفسیر دیکھ کر صحیح اندازہ ہو سکے گا۔

---

# شذرات

اس ماہ سے رسالہ جامعہ نئی ترتیب سے شائع ہو رہا ہے۔ جیسا دسمبر ۳۳ء کے رسالے میں اعلان کیا جا چکا ہے ترتیب یہ ہے کہ سال کے بارہ پرچوں میں سے چار چار پرچے اسلامیات، اجتماعیات اور فلسفہ و ادبیات کے لئے مخصوص کر دیے گئے ہیں۔

جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر کے پرچوں میں کل مضامین اسلام اور اسلامی تہذیب و تمدن سے متعلق ہوا کریں گے تنقید بھی صرف اسلامیات کی کتابوں پر ہوگی اور ممالک اسلامی کی رفتار پر تبصرہ بھی ہوگا۔

فروری، مئی، اگست اور نومبر کے پرچوں میں تاریخ، معاشیات، سیاسیات اور عمرانیات سے متعلق مضامین شائع ہوں گے، ان علوم کی کتابوں پر تنقید کی جائے گی اور "دنیا کی رفتار" کے عنوان سے اہم واقعات پر تبصرہ ہوگا۔

مارچ، جون، ستمبر اور دسمبر کے پرچے ادب اور آرٹ کے مضامین افسانوں اور نظموں پر مشتمل ہوں گے، ادبی کتابوں پر تنقید ہوگی فلسفہ اور تعلیم کے مضامین اور ان کی کتابوں کی تنقید کو بھی انھیں پرچوں میں جگہ ملے گی۔

رسالے کا سالانہ چندہ بدستور ۵؎ رہے گا۔ جو حضرات صرف چار پرچے خریدیں گے ان سے ۲؎ اور جو آٹھ پرچے خریدیں گے ان سے ۴؎ لئے جائیں گے۔ ایک پرچے کی قیمت ۱۰؍ ہوگی۔

... ... ...

یہ اسلامیات کا پہلا پرچہ ہے۔ اسلامیات کی اہمیت بیان کرنا تحصیل حاصل ہے۔ اس بات پر البتہ تعجب ہوتا ہے کہ اردو زبان میں جو ہندوستان کے آٹھ کروڑ مسلمانوں کی مشترکہ زبان ہے ایک رسالہ بھی ایسا نہیں جو صرف اسلامیات کے لئے مخصوص ہو۔ چند رسالے ایسے ہیں جن میں کسی اسلامی فرقے کے عقاید

کی ترجمانی ہوتی ہے۔ دو ایک ایسے بھی ہیں جن کا مقصد اشاعت اسلام ہے لیکن ایک رسالہ بھی ایسا نہیں جس میں صرف اسلام اور اسلامی تمدن سے متعلق علمی مضامین شائع ہوتے ہوں، اسلامیات کی کتابوں پر غیر جانبداری سے تنقید ہوتی ہو اور ممالک اسلام کی موجودہ تحریکوں پر تبصرہ ہوتا ہو۔ اسی کمی کو محسوس کر کے رسالہ جامعہ کے کارکنوں نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ سال میں چار پرچے اس موضوع کے لئے مخصوص کر دیئے جائیں۔

اس رسالے کی خصوصیت یہ ہوگی کہ اس میں کل مضامین علمی ہوں گے، نہ تو اس کے مدیر اپنے مخصوص دینی معتقدات کی تبلیغ کریں گے اور نہ کسی دوسرے فرقے یا فرد کے اعتقادات پر اعتراض کریں گے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ اسلامی فرقوں سے متعلق کوئی مضمون اس رسالے میں شایع ہی نہ ہوگا۔ قدیم وجدید فرق اسلامی سے متعلق مضامین ضرور شائع ہوں گے لیکن وہی جن میں بیان واقعہ ہو اور فرقوں کے اعتقادات کو غیر جانبداری سے بیان کیا گیا ہو۔ نہ کسی کی توہین و تذلیل ہو اور نہ کسی کی تبلیغ و اشاعت۔ اسلام، اسلامی تمدن اور تاریخ اسلام سے متعلق جو مضامین شائع ہوں گے ان میں بھی اسی بات کا خیال رکھا جائے گا۔

یہ تو ممکن ہی نہیں کہ کسی رسالے میں جتنے مضامین شائع ہوں ان میں سے ہر ایک سے رسالے کے سب قارئین متفق ہوں۔ ایسا ہونا ضروری بھی نہیں۔ علمی مضمون کی خصوصیت یہ ہونی چاہئے کہ جس موضوع سے وہ متعلق ہو اس پر صاحب مضمون نے اپنی تحقیق ایمانداری اور بے تعصبی سے بیان کی ہو۔ وہ اگر ایک طرف اس کی پروا نہ کرے کہ تمام دنیا کا اعتقاد اس کی تحقیق کے خلاف ہے تو دوسری طرف یہ بھی نہ کرے کہ کسی کو خواہ مخواہ گالیاں دینا شروع کر دے یا کسی فرد یا فرقے کی دل آزاری کو اپنا مقصد بنالے۔ جس طرح رائے عامہ سے مرعوب ہونا جراءت علمی کے منافی ہے بالکل اسی طرح کسی کا دل دکھانا بھی علمی رواداری اور بے تعصبی کے خلاف ہے۔ ہماری بدقسمتی یہ ہے کہ اب تک ہم نے اختلاف رائے اور ذاتی مخالفت میں تفریق کرنا نہیں سیکھا ہے۔ اگر کوئی شخص کسی کی رائے سے اختلاف کرتا ہے تو اس کے یہ معنی سمجھ لئے جاتے ہیں کہ وہ اس کا بدترین دشمن ہے اور اس کو ذلیل کرنا چاہتا ہے۔ اسی طرح اگر کسی کو کسی دوسرے کی رائے سے اختلاف ہوتا ہے تو وہ بجائے اس کے کہ

اپنی رائے کے ثبوت میں دلائل پیش کرے دوسرے شخص کی ذات، نیت اور علمیت پر حملے کرنا شروع کردیتا ہے اور اپنے مضمون کا بیشتر حصہ اسی میں صرف کرتا ہے۔ ظاہر ہے کہ جب عام حالت یہ ہو تو کسی علمی رسالے کا اجرا بڑی جرأت کا کام ہے۔ بالخصوص اس وقت جب اس رسالے میں کسی دین سے یا کسی جماعت کے تہذیب و تمدن سے بحث کی جائے۔ اگر کسی رسالے میں کوئی مضمون شائع ہوتا ہے تو عام طور پر لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ جس ادارے کا وہ رسالہ ہے اس کے تمام افراد کی رائے بھی وہی ہوگی جو اس مضمون میں ظاہر کی گئی ہے۔ اس ذہنی کیفیت کو بدلنے کی سخت ضرورت ہے اور جب تک یہ نہ بدلے کسی جماعت میں صحیح علمی ماحول نہیں پیدا ہو سکتا۔ جب تک کسی جماعت میں اپنے معترضین اور مخالفین کی باتوں کو ٹھنڈے دل سے سننے کی صلاحیت نہ پیدا ہو اس وقت تک اس میں علم بھی نہیں پیدا ہو سکتا۔ ممکن ہے وہ جماعت تمام دنیا کو فتح کرلے اور سب لوگ اس کا لوہا ماننے لگیں لیکن علمیت جس چیز کا نام ہے وہ اس میں مفقود ہی رہے گی۔ ہماری جماعت کی موجودہ حالت یہ ہے کہ اس میں وہ یقین محکم اور عمل پیہم تو باقی نہیں رہا جو تسخیر عالم کے لئے ضروری ہوتا ہے لیکن تعصب، جہل اور اپنی غلط بات کو بھی صحیح سمجھنے کی عادت ضرور پیدا ہو گئی ہے۔ اس کے دور کرنے کی صورت بجز اس کے اور کوئی نہیں کہ چند افراد ایسے پیدا ہوں جو اجتماعی مسائل پر غور کریں، اپنی رائے جرأت اور بے تعصبی سے ظاہر کریں اور نہ مخالفین کے حملوں کی پروا کریں نہ ان کے حملوں کا جواب دیں۔

اپنے تمدن کو سمجھنے میں بسا اوقات غیروں کی مدد درکار ہوتی ہے۔ بیشتر ایسا ہوتا ہے کہ جن لوگوں نے کسی تمدن کے آغوش میں پرورش پائی ہو انھیں نہ تو اس کی خوبیوں کا اندازہ ہوتا ہے اور نہ اس کے نقائص کا۔ ایک غیر شخص جس کو اس تمدن سے جذباتی تعلق نہیں ہوتا اس پر بسا اوقات بہتر تبصرہ کر سکتا ہے لیکن اسی کے ساتھ ساتھ اس کا بھی امکان غالب ہے کہ غیر شخص اس تمدن کے عناصر کو سمجھنے میں کامیاب نہ ہو اور اصول و فروع میں فرق نہ کر سکے۔ مستشرقین میں دونوں قسم کے لوگ موجود ہیں۔ موجودہ عہد کے ممتاز مستشرقین پر تعصب یا مخالفت اسلام کا الزام نہیں لگایا جا سکتا۔ وہ ایمانداری سے اسلامی تمدن کو سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں اور اس کے کارناموں کی قدر کرتے ہیں۔ یہ صحیح ہے کہ ان کے اور مسلمانوں کے خیالات میں بہت فرق ہے لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ مسلمان ان کی بات بالکل نہ سنیں اور انھیں متعصب یا جاہل کہہ کر خاموش ہو جائیں۔

اس رسالے میں وقتاً فوقتاً ممتاز مستشرقین کے مضامین کے ترجمے شائع ہوں گے لیکن اس کا خیال رکھا جائے گا کہ صرف وہی مضامین شائع ہوں جن میں کسی اہم مسئلے سے علمی بحث کی گئی ہو اور تعصب کو دخل نہ ہو۔ ہم امید کرتے ہیں کہ ہمارے رسالے کے قارئین ان مضامین کا غور سے مطالعہ کریں گے اور اگر وہ کسی مضمون سے متفق نہ ہوں گے تو مدیران رسالہ سے خواہ مخواہ ناراض نہ ہو جائیں گے۔ ہمارا مقصد کسی کا دل دکھانا نہیں ہے بلکہ مسائل کو سمجھنا اور سمجھانا ہے۔ اس کوشش میں اختلاف رائے لازمی ہے۔ اگر اس اختلاف میں ذاتی مخالفت کو دخل نہ ہو تو یہ "رحمۃ" ثابت ہو سکتا ہے۔ رسالہ جامعہ میں جو مضامین شائع ہوں ان کے نتائج سے اگر کسی کو اختلاف ہو اور وہ اپنے خیالات کا اظہار کرنا چاہے تو ہم کو بڑی خوشی ہوگی اس لئے کہ ہمارا مقصد تو علمی مباحثہ ہے۔ ہاں شرط یہ ہے کہ جوابی مضمون میں ذاتیات کو بالکل دخل نہ ہو اور طعن و تشنیع سے کام نہ لیا جائے کہ یہ باتیں شان علم کے منافی ہیں۔

...  ...  ...

اس پرچے میں پہلا مضمون علی بن عیسیٰ رمانی (م ۳۸۴ھ) کا رسالہ 'اعجاز قرآن' ہے۔ علی بن عیسیٰ کا درجہ پانچویں صدی ہجری کے ادبا میں بہت بلند ہے۔ عقیدہ اعجاز قرآن کی مختصر تاریخ جنوری اور فروری ۱۹۳۳ء کے رسالوں میں شائع ہو چکی ہے۔ اس مضمون کی ترتیب کے دوران میں علم معانی و بیان و علم کلام کی جن تصانیف کے مطالعے کا اتفاق ہوا ان میں رمانی کے اس رسالے کا ذکر ملا مگر باوجود تلاش کے اس کا کہیں پتا نہ چلتا تھا۔ بالآخر پروفیسر رشر کی تاریخ ادب عربی(۱) میں جسے وہ ترکی حکومت کی فرمائش پر مرتب کر رہے ہیں یہ ذکر ملا کہ اس رسالے کا ایک نسخہ استامبول میں وہبی آفندی کے کتب خانے میں موجود ہے۔ پروفیسر رشر نے جو استامبول کے قلمی کتب خانوں کی فہرست تیار کر رہے ہیں بہ کمال عنایت اس نسخے کی عکسی تصویر بھیجی۔ اسی تصویر کے مطابق تصحیح کے بعد یہ رسالہ شائع کیا جا رہا ہے۔ اس پرچے میں صرف اصلی رسالہ شائع ہو رہا ہے۔ سرورق، دیباچہ اور مصنف کے حالات الگ طبع ہو رہے ہیں جو حضرات اس رسالے کو نکال کر الگ رکھنا چاہیں وہ باقی صفحات مکتبہ جامعہ سے منگا سکتے ہیں۔ یہ رسالہ الگ کتابی صورت میں بھی شائع ہو رہا ہے۔

---

(۱) Rescher, Abriss der arabischen Litteraturgeschichte.

جمعیت الشبان المسلمین پر جو مضمون اس رسالے میں شائع ہو رہا ہے وہ کتاب 'Whither Islam'
سے ماخوذ ہے۔ یہ کتاب پروفیسر گب نے جو لندن یونیورسٹی میں پروفیسر آرنلڈ مرحوم کے جانشین ہیں شائع کی ہے۔
اس میں مقدمہ اور خاتمہ تو خود انھوں نے لکھا ہے باقی ابواب دوسرے مستشرقین کے قلم سے ہیں۔ اس
کتاب کا مقصد یہ ہے کہ موجودہ زمانے میں ممالک اسلامی میں جو تحریکیں رائج ہیں اور جو رجحانات نظر آتے
ہیں ان سے انگریزی داں جماعت کو واقف کیا جائے۔ مقدمے میں اسلام اور تاریخ اسلام پر مختصر تبصرہ
ہے اور خاتمے میں مختلف ابواب کا خلاصہ اور اسلام کے مستقبل سے متعلق کچھ اظہار خیال ہے۔ دوسرے
باب میں پروفیسر ماسینیوں نے جو جامعہ پیرس میں اسلامیات کے استاد ہیں اور منصور حلاج سے متعلق اپنی
معرکہ آرا تصانیف کی وجہ سے بہت شہرت حاصل کر چکے ہیں شمالی مغربی افریقہ کے مسلمانوں کی موجودہ
حالت پر تبصرہ کیا ہے۔ تیسرے باب میں پروفیسر کامپفمائر نے جو جامعہ برلن میں استاد رہ چکے ہیں مصر،
جزیرۃ العرب، ترکی، ایران اور افغانستان کی موجودہ تحریکوں کا حال لکھا ہے۔ اسی باب سے یہ مضمون
ماخوذ ہے۔ جمعیت الشبان المسلمین کی اہمیت کا اندازہ اس مضمون سے ہو سکتا ہے۔ چوتھے باب میں ہندی
مسلمانوں کے رجحانات کا ذکر ہے اور پانچویں میں جزائر شرقی کے مسلمانوں کے حالات بیان کیے گئے
ہیں۔ یہ کتاب بہت دلچسپ ہے۔ انگریزی داں مسلمانوں کو اس کا مطالعہ ضرور کرنا چاہیئے۔

# مصفی

## طب یونانی کا تازہ کرشمہ

انسان کی زندگی کا مدار خون پر ہے، خون اگر خراب ہوگیا ہے تو آدمی کی تندرستی قائم نہیں رہ سکتی ہندوستانی دواخانہ دہلی "مصفی" ایجاد کرکے تمام ملک کو مقابلے کی دعوت دیتا ہے اور بلاخوف تردید دعوی کرتا ہے کہ صفائی خون کے لئے مصفی سے بہتر دوا آج تک ایشیا پیش کرسکا ہے نہ یورپ۔

"مصفی" ہندوستان کی جڑی بوٹیوں کا خلاصہ ہے اور مسیح الملک ثانی حکیم حاجی محمد احمد خاں صاحب کے مشورے سے جدید سائنٹیفک طریق پر تیار کیا گیا ہے۔ خون کی خرابی سے پیدا ہونے والے ہر مرض کی تیر بہدف دوا ہے۔ کھجلی، داد، پھنسیاں وغیرہ حتی کہ سوزاک آتشک، جذام، کا زہریلا مادہ بھی اس کے استعمال سے ہمیشہ کے لئے نابود ہوجاتا ہے اسکی ایک خوراک چائے کا ایک چمچہ ہے اور بلحاظ نفع مصفی درحقیقت اکسیری چیز ہے +

قیمت ۲۴ خوراک صرف عہ علاوہ محصولڈاک

ترکیب استعمال - ایک خوراک صبح، ایک شام تھوڑے پانی میں ملاکر اور اگر مرض کا جوش زیادہ ہو تو دن میں تین مرتبہ استعمال کیا جائے +

### ملنے کا پتہ

## ہندوستانی دواخانہ پوسٹ بکس نمبر ۲۲ دہلی

# فہرست

## مطبوعات جامعہ دہلی اور سول ایجنسی کی کتابیں

## مذہب، تاریخ، سوانح عمریاں، ادب، ڈرامے، بچوں کی کتابیں

### مذہب

**نفسیاتِ مذہب** مقالہ اردو اکادمی، مذہبی جذبہ نفس انسانی میں کن کن شکلوں میں نمودار ہوتا ہے۔ اس کا دوسرے جذبات سے کیا تعلق ہے اور اس کا اثر مجموعی نفسی زندگی پر کس صورت میں پڑتا ہے۔ قیمت ۸ر

**سیرۂ نبوی اور مستشرقین** مستشرقین یورپ اسلام پر اکثر شیریں اور مغالطہ زا انداز میں زہر اگلا کرتے ہیں۔ اس کتاب میں مدلل جواب دیا گیا ہے۔ قیمت عہ

**تاریخ القرآن** قرآن حکیم کی جمع و ترتیب و نزول و حفاظت کی دلکش تاریخ عمہ

**محجوب الارث** مولٰنا اسلم صاحب کا یہ رسالہ ہے۔ اس میں بتایا گیا ہے کہ اولاد کبھی وراثت سے محروم نہیں ہوتی۔ قیمت ۸ر

**الوراثۃ فی الاسلام** فن وراثت پر عربی میں یہ ایک چھا رسالہ ہے ۸ر

**بیان** الفرقان فی معارف القرآن کا حصہ سورۂ آل عمران کی مکمل تفسیر قیمت عہ

**صراط مستقیم** انفال و توبہ کی تفسیر، فلسفۂ جنگ و جہاد اور فتح و کامرانی کے قوانین قیمت عا

**عبرت** احسن القصص یعنی سورۂ یوسف کی تفسیر بصیرت آمیز اور عبرت انگیز نتائج کا مرقع قیمت عمہ

**برہان** سورۂ نور کی آسان تفسیر۔ امت اسلامیہ کے لئے لائحۂ عمل۔ قیمت عمہ

**سبیل الرشاد** یعنی تفسیر سورۂ حجرات، عملی مسائل کی فلسفیانہ تشریح عقل کی روشنی میں۔ قیمت ۱۰ر

**ذکریٰ** تفسیر پارۂ عم کو ضرور پڑھنا چاہیے کیونکہ اس میں ان تمام چھوٹی چھوٹی سورتوں کی تفسیر ہے جنھیں ہم نماز میں پڑھتے ہیں۔ قیمت ۶ر

**ذکریٰ** — ولادت نبوی پر مولانا ابوالکلام کا زبردست مضمون ہے ۸ر

**بشریٰ** — اسلام میں خدا کا تخیل کیا ہے؟ از علامہ سید سلیمان ندوی۔ قیمت ۲ر

**الروح والریحان** — چند قابل حفظ احادیث کا انتخاب ہے۔ ۲ر

**ہمارا دین** — ارکان اسلام کی خوبیاں عام فہم اور سلیس زبان میں۔ قیمت ۲ر

**کتاب الشفعہ** — آنریبل سید محمود مرحوم نے مسئلہ شفعہ کو اس کتاب میں مجمع البحرین فتاویٰ قاضی خاں اور عینی سے جمع کردیا ہے۔ قیمت عا

**الفوز الکبیر اردو** — حضرت مولانا شاہ ولی اللہ مرحوم کی اصول تفسیر پر یہ ایک مختصر اور جامع کتاب ہے۔ قیمت ۱۲ر

**المدینۃ والاسلام** — اس میں اسلامی تعلیمات پر اصول تمدن کے نقطۂ نظر سے بحث کی گئی ہے۔ قیمت عہ

## تاریخ

**تاریخ مغربی یورپ** — ہسٹری آف ویسٹرن یورپ کا ترجمہ وہاں کی معاشرت، علم و فن اور سیاسی اداروں کی تدریجی ترقی کا تفصیلی ذکر۔ قیمت عا

**تاریخ ہند قدیم** — کے۔ ایم۔ پانیکر کی کتاب جسے موصوف نے جامعہ کے شعبۂ تصنیف و تالیف کی درخواست پر لکھا تھا۔ قیمت ۸ر

**تاریخ الدولتین** — خلافت بنی امیہ اور بنی عباس کے عہد حکومت کی مختصر اور جامع تاریخ، از نیاز فتحپوری۔ قیمت عہ

**تاریخ نجد** — نجدیوں کے مذہبی عقائد سیاسی حالات اور طرز معاشرت پر مکمل کتاب ہے قیمت عہ

**تاریخ الامت** — ابتدا سے لیکر خلافت عثمانیہ تک اسلام کی مستند تاریخ سات جلدوں میں قیمت للعہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۔ سیرۃ الرسول | عہ | ۴۔ خلافت عباسیہ قسم دوم | عہ |
| ۲۔ خلافت راشدہ | عا | ۵۔ عباسیہ بغداد | عا |
| ۳۔ خلافت بنی امیہ | عہ | ۶۔ عباسیہ مصر | عا |

۷۔ خلافت عثمانیہ عہ

## سوانح عمریاں

**جمال الدین افغانی** — مقالہ اردو اکادمی قاضی عبدالغفار صاحب کی برسوں کی ریسرچ کا نتیجہ۔ قیمت ۸ر

**سیرۃ محمد علی رح** — مولانا محمد علی کی سوانح حیات صفحات چھ سو، متعدد تصاویر۔ قیمت سے

**تلاش حق** — گاندھی جی کی آپ بیتی۔۔۔ صفحات قسم اول عا۔ قسم دوم عہ

**ضیاء الدین برنی** — عہد تغلق کے نامور مورخ کے حالات اور اس کی تاریخ پر تبصرہ۔ قیمت ۶ر

**مکتبہ جامعہ دہلی**

جمال الدین — اخوت اسلامی کے پرجوش داعی سید جمال الدین افغانی کے حالات طلبار کے لئے آسان زبان میں۔ قیمت ۸ر

اورنگ زیب — اورنگ زیب پر اعتراضات کے جوابات از شبلی نعمانی مرحوم قیمت ۸ر

سیرۃ عمرو بن العاص — نامور فاتح مصر کے حالات قیمت عہ

حیات حافظ — حضرت خواجہ حافظ کی زندگی کے حالات اور ان کی شاعری پر تبصرہ۔ عہ

حیات جامی — فارسی کے شاعر مولانا نورالدین جامی کے حالات اور ان کے تصوف پر بحث قیمت ۸ر

ٹالسٹائی — مشرق کے مصلح' انسانیت کے شیدائی ٹالسٹائی کے حالات۔ قیمت ۳ر

خادمات خلق — یورپ اور امریکہ کی چند پاک سیرۃ خواتین کے حالات۔ قیمت ۱۰ر

جہاں آرا — شاہجہاں کی فاضل بیٹی جہاں آرا بیگم کے حالات اور کارنامے۔ قیمت ۸ر

# ادب

سیرالمصنفین — ادب اردو کی دل پسند تاریخ۔ جلد اول عا - جلد دوم ہے

کیمیا گر — چند اخلاقی' ادبی مختصر افسانوں کا مجموعہ قیمت عہ

نیرنگ — ایک خاتون کے بارہ ادبی مضامین اور ایک ڈرامے کا مجموعہ قیمت ہے

دیوان غالب (جرمنی) — جس میں مرزا کا خود نوشتہ مقدمہ' غزلیات' قصائد اور رباعیات ہیں۔ پاکٹ سائز' خوبصورت جلد مع غالب کی سہ رنگی تصویر۔

جرمن ہنرمندی کا اعلیٰ نمونہ

دیوان شیدا (جرمنی) — مسیح الملک حکیم اجمل خاں کے فارسی اور اردو کلام کا مجموعہ۔ قیمت قسم اول عا' قسم دوم عا

کلام جوہر — مولانا محمد علی کے جدید و قدیم کلام کا مجموعہ مع مقدمہ مولانا عبدالماجد دریابادی ۸ر

شعرستان — محمود اعظم صاحب فہمی کی نظموں کا مجموعہ۔ کتابت و طباعت نہایت خوشنما قیمت ایک روپیہ عہ

گلبانگ — محمود اعظم صاحب فہمی کی صرف قومی نظموں کا مجموعہ۔ یہ نظمیں شعرستان میں درج نہیں ہیں۔ قیمت ۴ر

| | | | |
|---|---|---|---|
| جگر کے سو شعر | ۴ر | نالۂ شبیر | عہ |
| اصغر کے سو شعر | ۴ر | کلام شبیر | عہ |
| انتخاب میر | ۱۲ر | نامۂ شبیر | ۸ر |
| انتخاب سودا | ۱۲ر | مقدمہ شعر و شاعری | ہے |
| انتخاب حسرت | ۱۲ر | مضامین رسالہ جوہر | عہ |
| دیوان حالی | عہ | لیلۃ القدر | ۱ر |
| مسدس حالی | ۸ر | دیوان غالب | ۸ر |

جواہر طبیہ ۳ر

# چند اچھے ڈرامے

| | | | |
|---|---|---|---|
| پردۂ غفلت | ہے | گناہ کی دیوار | ۸ر |
| کھیتی | ۶ر | سیہ زبوں | ۱۰ر |
| نقش آخر | ۱۰ر | ہمزاد | ۶ر |

**سالک** | مدیر اَظہر امرتسری؛ قیمت سالانہ سے؛ صفحات ۴۸۔ ملنے کا پتہ۔ بازار جامع مسجد، راولپنڈی۔

اس رسالے کا ایک حصہ طب کے لئے وقف ہے۔ ادب اور طب کو ایک ہی رسالے میں جمع کرنے کی وجہ ہماری سمجھ میں نہیں آئی بجز اس کے کہ سرپرست اور مالک دونوں طبیب ہیں۔ رسالے میں طبی مضامین کے علاوہ زیادہ تر افسانے ہیں جن میں کوئی خاص بات نہیں ہے۔ اگر اس رسالے کے ارباب حل وعقد اسے صرف طب کے لئے مخصوص کر دیں تو غالباً اردو کی زیادہ مفید خدمت کر سکتے ہیں۔

---

**کونین** | مدیر عزیز الرحمٰن اصلاحی و محمد یحییٰ اعظمی؛ قیمت سالانہ عہ؛ صفحات ۴۰۔ ملنے کا پتہ: کھوکھر پور، گورکھپور۔

یہ رسالہ جنوری سے جاری ہوا ہے مستقل عنوانات کی ہمہ گیری ملاحظہ ہو:۔

شذرات، دینیات، سیاسیات، مختارات، وجدانیات، افسانہ، نسائیات، ادبیات، تعلیمات، عالم اسلام، بصائر و حکم، تاریخ و سیر، سیر و سیاحت، حوادث و ایام، زرعیات، اقتباسات۔

ہر عنوان کے ماتحت مختصر مضامین درج کئے گئے ہیں اور بقول مدیر "زبان اور مضامین میں زیادہ تر انھیں لوگوں کے ذوق و رجحان کی پابندی کی ہے جو دنیا کے حالات سے بہت کم واقف ہیں"

---

**روح ادب** | مدیر ساغر میرٹھی؛ صفحات ۴۰؛ قیمت سالانہ عا؛ ملنے کا پتہ: رسل گنج۔ علی گڑھ

یہ رسالہ بھی جنوری سے جاری ہوا ہے۔ حسب معمولی افسانے، "ادب لطیف" کے کچھ نمونے، چند نظمیں اور غزلیں یہ اس کا سرمایہ ہے۔ ایک مضمون کا عنوان ہے "موجودہ یورپ کی ترقی کا راز" لیکن نصف صفحے میں چند مبادیات کی فہرست درج کر دی ہے اور بس

رسالے کا کاغذ، کتابت اور طباعت بہت خراب ہے۔

---

**نرگس** | مدیر فیض حسین؛ صفحات ۴۸؛ قیمت سالانہ للعہ؛ ملنے کا پتہ۔ ملی روڈ، لاہور۔

یہ رسالہ بھی جنوری سے جاری ہوا ہے اور اس کا پہلا نمبر ہمارے پیش نظر ہے۔

"آغازِ کار" کے عنوان سے جناب مدیر نے جو لائحۂ عمل اپنے لئے پیش فرمایا ہے اس کے چند اقتباسات دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔

"ہم ہمایوں، نیرنگ خیال، ادبی دنیا، عالمگیر اور سالنامۂ کارواں کو غنیمت سمجھتے ہیں لیکن یہ تعداد پنجاب کے شایانِ شان نہیں۔ اپنے ہم عصروں کی تعداد میں اضافہ کرتے ہوئے ہم کوشش کریں گے کہ 'نرگس' کا جادۂ عمل بھی سب سے الگ تجویز کیا جائے۔"

یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ "نرگس" کا 'جادۂ عمل سب سے الگ' ہے لیکن یہ ضرور ہے کہ اس کو لاہور کے اردو رسائل کی صفِ اول میں جگہ دینی چاہئے۔

کاغذ، کتابت اور طباعت اچھی ہے اور رسالے کی ترتیب میں نفاست اور ذوقِ سلیم نمایاں ہے۔

---

# شذرات

رسالہ جامعہ کی نئی ترتیب کے مطابق یہ شعبہ ادب و فنون لطیفہ کا پہلا پرچہ ہے ۔ اس میں پہلا مضمون "عہد مغلیہ میں فن مصوری کی ترقی"، ڈاکٹر یوسف حسین صاحب کا توسیعی مقالہ ہے جو انھوں نے جامعۂ عثمانیہ میں پڑھا تھا ، اور جو اس قسم کے مقالات کے مجموعے میں شائع بھی ہو چکا ہے ۔ لیکن اس مجموعے کی اشاعت نجی اور محدود ہے ۔ مضمون کی دلچسپی اور اہمیت کا تقاضا تھا کہ اس کی وسیع اشاعت ہو ۔ اس لئے رسالہ جامعہ میں یہ مضمون شائع کیا جا رہا ہے ۔ ہم ڈاکٹر یوسف حسین صاحب اور جامعۂ عثمانیہ کے شکر گذار ہیں کہ انھوں نے ہمیں اس مضمون کے شائع کرنے کی اجازت دی ۔

---

دوسرا مضمون پروفیسر محمد مجیب صاحب کا ڈراما ہے ۔ ہمیں اس کا احساس ہے کہ کسی رسالے میں جس کا حجم تقریباً سو صفحے ہو ۵۲ صفحے کا مضمون شائع کرنا بہت زیادہ مناسب نہیں ہے ، لیکن باوجود اس احساس کے ہم نے اس کو بہ تمام و کمال اس وجہ سے شائع کر دیا کہ ڈراما کے تسلسل میں فرق آ جاتا ، اور غالباً قارئین کو بھی تین مہینے کے وقفے کے بعد اس کے دوسرے حصے کے مطالعے میں پورا لطف نہ آتا ۔

---

انجمن ترقی اردو اور دوسرے اداروں کی متعدد ادبی مطبوعات تنقید و تبصرہ کے لئے موصول ہوئی ہیں ۔ ہمارا ارادہ تھا کہ ان سب کا تبصرہ اس اشاعت میں شامل کریں لیکن بعض ناگزیر وجوہ سے صرف رسائل کے تبصرے پر قناعت کرنی پڑی ، ہمیں اس کا بہت افسوس

ہے ، ہم ان اداروں سے معذرت خواہ ہیں ، اگلی اشاعت میں ان مطبوعات کا تبصرہ ضرور شائع ہوگا ۔

---

**(نو) گلبانگ** — فہمی صاحب کی صرف قومی نظموں کا مجموعہ کتابت وطباعت نہایت خوشنما ۶ر

**سیر المصنفین** — اردو کی دل پسند تاریخ جلد اول عگہ جلد دوم ہے

**کیمیاگر** — پروفیسر محمد مجیب صاحب بی اے آکسن کے مختصر افسانوں کا مجموعہ - قیمت عہ

**دیوان غالب (جرمنی)** — جس میں مرزا کا خود نوشتہ مقدمہ غزلیات، قصائد اور رباعیات ہیں پاکٹ سائز خوبصورت ملائم جلد، اس پر دلفریب نقش ونگار طلائی اوراق اور سب سے بڑھ کر مرزا غالب کی رنگین عکسی تصویر جرمن ہنرمندی کا اعلیٰ نمونہ ہیں۔ دیوان شروع سے آخر تک دو رنگ میں چھپا ہے قیمت قسم اول عگا قسم دوم ۱۲ر

## تاریخ

**تاریخ مغربی یورپ** — ہسٹری آف ویسٹرن یورپ کا ترجمہ وہاں کی معاشرت علم وفن اور سیاسی اداروں کی تدریجی ترقی کا تفصیلی ذکر۔ قیمت عگا

**تاریخ ہند قدیم** — کے ایم پانکر کی کتاب ہے جسے موصوف نے جامعہ کے شعبے تصنیف وتالیف کی درخواست پر لکھا تھا۔ قیمت ۸ر

**تاریخ الدولتین** — خلافت بنی امیہ اور بنی عباس کے عہد حکومت کی مختصر اور جامع تاریخ۔ از نیاز فتحپوری قیمت عہ

**تاریخ نجد** — نجدیوں کے مذہبی عقاید، سیاسی حالات اور طرز معاشرت پر مکمل کتاب ہے قیمت عہ

**تاریخ الامت** — ابتداء سے لے کر خلافت عثمانیہ تک اسلام کی مستند تاریخ

سات جلدوں میں قیمت لعبہ

۱۔ سیرۃ الرسول
۲۔ خلافت راشدہ
۳۔ خلافت بنی امیہ
۴۔ خلافت عباسیہ قسم دوم
۵۔ عباسیہ بغداد
۶۔ عباسیہ مصر
۷۔ خلافت عثمانیہ۔ عہ

## مذہب

**نفسیات مذہب** — مقالہ اردو اکادمی، مذہبی جذبہ نفس انسانی میں کن کن شکلوں میں نمودار ہوتا ہے۔ اس کا دوسرے جذبات سے کیا تعلق ہے اور اس کا اثر مجموعی نفسی زندگی پر کس صورت میں پڑتا ہے۔ قیمت ۸ر

**سیرۃ نبوی اور مستشرقین** — مستشرقین یورپ اسلام پر نکتہ چینی اور مغالطہ زا انداز میں زہر اگلا کرتے ہیں اس کتاب میں مدلل جواب دیا گیا ہے۔ قیمت عمر

**تاریخ القرآن** — قرآن حکیم کی جمع وترتیب اور نزول وحفاظت کی دلکش تاریخ۔ عہر

**محبوب الارث** — مولانا اسلم صاحب کا یہ رسالہ ہے۔ اس میں بتایا گیا ہے کہ اولاد کبھی وراثت سے محروم نہیں ہوتی قیمت ۸ر

---

**نوٹ:**۔ وہ کتابیں جن پر (نو) نشان ہے نئی مطبوعات ہیں۔ مکتبہ جامعہ دہلی۔

**الوراثۃ فی الاسلام** — فن وراثت پر عربی میں یہ ایک اچھا رسالہ ہے ۸ر

**بیان** — الفرقان فی معارف القرآن کا حصہ سوم آل عمران کی مکمل تفسیر۔ قیمت ۲

**صراط مستقیم** — انفال و توبہ کی تفسیر، فلسفۂ جنگ، جہاد، فتح کامرانی کے قوانین۔ قیمت ۱۲

**عبرت** — احسن القصص یعنی سورۂ یوسف کی تفسیر نصیحت آمیز اور عبرت انگیز نتائج کا مرقع عہ

**برہان** — سورۂ نور کی آسان تفسیر، امت اسلامیہ کے لئے لائحہ عمل قیمت عہ

**سبیل الرشاد** — یعنی تفسیر سورۂ حجرات، علمی مسائل کی فلسفیانہ تشریح عقل کی روشنی میں قیمت ۱۰ر

**ذکریٰ** — تفسیر پارہ عم کہ ضرور پڑھنا چاہئے۔ کیوں کہ اس میں ان تمام چھوٹی چھوٹی سورتوں کی تفسیر ہے جنہیں ہم نماز میں پڑھتے ہیں۔ قیمت ۱۲

**ذکریٰ** — ولادت نبوی پر مولینا ابوالکلام کا زبردست مضمون ہے۔ قیمت ۸

**بشریٰ** — اسلام میں خدا کا تخیل کیا ہے؟ از علامہ سید سلیمان ندوی ۶ر

**الورود والریحان** — چند قابل حفظ احادیث کا انتخاب ہے ۲

**ہمارا دین** — ارکان اسلام کی خوبیاں عام فہم اور سلیس زبان میں۔ قیمت ۲

**کتاب الشفعہ ترجمہ** — آنریبل سید محمود مرحوم نے مسئلہ شفعہ کو اس کتاب میں مجمع البحرین فتاوی قاضی خان اور عینی سے جمع کردیا ہے۔ عہ

**الفوز الکبیر اردو** — حضرت مولینا شاہ ولی اللہ مرحوم کی اصول تفسیر پر یہ ایک مختصر اور جامع کتاب ہے۔ ۳ر

**المدنیۃ والاسلام** — اس میں اسلامی تعلیمات پر اصول تمدن کے نقطۂ نظر سے بحث کی گئی ہے ۱۲

# سوانح عمریاں

**تلاش حق** — گاندھی جی کی آپ بیتی ... صفحات قسم اول عہ قسم دوم عمر

**سیرت محمد علی** — مولینا محمد علی کی سوانح حیات صفحات ...۶ سو متعدد تصاویر ہے

**ضیاء الدین برنی** — عہد تغلق کے نامور مورخ کے حالات اور اس کی تاریخ پر تبصرہ قیمت ۶ر

**جمال الدین افغانی** — مقالہ اردو اکادمی قاضی عبد الغفار کی برسوں کی ریسرچ کا نتیجہ۔ قیمت ۸ر

**جمال الدین** — اخوت اسلامی کے پرجوش داعی سید جمال الدین افغانی کے حالات طلبا کے لئے آسان زبان میں قیمت ۸

**اورنگ زیب** — اورنگ زیب پر اعتراضات کے جوابات از شبلی نعمانی مرحوم ۸ر

# پیامِ تعلیم

پیامِ تعلیم بجائے پندرہ روزہ کے اب ماہوار کر دیا گیا ہے،

اس تبدیلی کے ساتھ ساتھ اس کے حجم میں اضافہ کر دیا گیا ہے ،

آرٹ پیپر پر بلاک کی تصاویر بھی شائع ہوں گی ، علاوہ اس

کے مضامین میں نئے نئے عنوانات بڑھائے گئے ہیں ، جو

انشاء اللہ بچوں کے لئے دلچسپ اور مفید ثابت ہوں گے ۔

**قیمت سالانہ ۲ ..... فی پرچہ ۴ر**

رجسٹرڈ نمبر ال-۱۸۹۲



# جامعہ

اردو اکادمی، جامعہ ملیہ اسلامیہ، دہلی

کا

ماہوار رسالہ

مجلس ادارت





قیمت سالانہ صہ
مطبع جامعہ دہلی
فی پرچہ ۸ آنہ

# عمرانیات

| نمبر ۲ | مئی سنہ ۱۹۳۴ء | جلد ۱ |
|---|---|---|

۱۔ سرمایہ داری کا مستقبل — پروفیسر ورنر زومبارٹ، استاد جامعہ برلین — ۱۰۱

۲۔ بے روزگاری — ڈاکٹر پ۔ پ۔ پلے۔ ڈائرکٹر بین الاقوامی ادارۂ مزدوران، شاخ ہند — ۱۲۲

۳۔ سیاسی نمائندگی — اشتیاق حسین صاحب قریشی ایم۔ اے، استاد تاریخ سینٹ اسٹیفنس کالج، دہلی — ۱۲۴

۴۔ دیہی قرض — محمد عاقل صاحب ایم۔ اے، استاد معاشیات، جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی — ۱۵۱

۵۔ تنقید و تبصرہ — م۔م ذ۔ح — ۱۶۰

۶۔ چند مفید اعداد کے نقشے — ۱۸۰

۷۔ دنیا کی رفتار — ش۔ر م۔م ذ۔ح — ۱۰۳

(پرنٹر و پبلشر محمد مجیب بی اے (آکسن)، مطبع جامعہ دہلی)

# اطلاع

دفتر رسالہ جامعہ کو جنوری ۳۴ء کے پرچے کی اشد ضرورت ہے
خریداروں میں سے اگر کوئی صاحب اسے علیحدہ کرنا چاہیں تو براہ کرم
جلد سے جلد بھیجدیں۔ اس کی قیمت ۱۰ ر ان کی خدمت میں روانہ
کردیجائیگی یا اگر چاہیں تو ۱۰ کا وی پی کر سکتے ہیں۔

مہتمم رسالہ جامعہ

# سرمایہ داری کا مستقبل

[جنگ عظیم کے بعد سے دنیا میں یہ احساس عام ہے کہ اب اس کی سیاسی اور معاشی زندگی میں اور غالباً اس کی قلبی اور ذہنی زندگی میں کہ اول الذکر موخر الذکر ہی کا نتیجہ ہے، کوئی بنیادی تبدیلی ہونے والی ہے۔ کوئی پیش گوئی کرتا ہے کہ کیا ہوگا اور کوئی قصد کرتا ہے کہ کچھ کرے۔ لیکن تبدیلی کی ضرورت بلکہ اس کے شروع ہو چکنے کا احساس اور اعتراف سب کو ہے۔ ہم ذیل میں مشہور المانی معاشی اور مورخ، ورنر زومبارٹ، استاذ جامعہ برلن کے ایک رسالہ کا ترجمہ پیش کرتے ہیں جس میں انھوں نے دنیا کے نظام معاشی یعنی سرمایہ داری کے مستقبل سے متعلق اپنے خیالات پیش کئے ہیں۔ چونکہ سرمایہ داری نظام کے قابل فہم بنانے میں شاید زومبارٹ سے زیادہ اور کسی عالم معاشیات نے کاوش نہیں کی ہے اس لئے ان کے خیالات خاص طور پر توجہ کے مستحق ہیں۔

طوالت کے خوف سے ترجمہ میں کہیں کہیں کچھ عبارت چھوڑ دی گئی ہے لیکن وہ ہمیشہ ایسی عبارت ہے جس سے مضمون کے دلائل یا مطلب پر اثر نہیں پڑتا۔ کہیں کوئی مثال چھوڑ دی گئی ہے، کہیں کوئی تفصیل۔ مترجم ]

انسانی معیشت مقسوم اور مقدر نہیں ہوتی۔ نہ معیشت کے خود اپنے ذاتی قوانین ہوتے ہیں۔ اور نہ "جبر و لزوم کی کارفرمائی سے چھوٹ کر حریت اور آزادی کی مملکت میں پہنچنے کے لئے نظام اشتراک کا انتظار ہی ناگزیر ہے"۔

مطلب اس کا یہ ہوا کہ معیشت قدرت یا فطرت کا عمل نہیں بلکہ ہمیشہ سے انسان کے آزاد ارادے کے ساختہ پرداختہ تمدن کی تنظیمات میں سے ہے اور ہمیشہ ہی رہے گی چنانچہ معیشت کو یا کسی خاص نظام معاشی کے مستقبل کو آزاد و مختار انسانوں کے قصد و ارادے پر منحصر سمجھنا چاہئے۔

ہاں، یہ ضرور ہے کہ آزاد انسان اپنے مقاصد کی تکمیل میں قدرت اور ذہن کے لوازم کا ضرور پابند ہوتا ہے۔

غرض کہ معیشت کی آنے والی تشکیل زیادہ تر علم کا مسئلہ نہیں بلکہ عزم و ارادہ کا سوال ہے اور اس وجہ سے اہل علم کو اس سے واسطہ ہی نہیں، کہ ان کا منصب تو یہ بتلانا نہیں ہے کہ کیا ہونا چاہئے بلکہ صرف یہ جتلا دینا ہے کہ کیا ہے۔

لیکن کیا علم کے اس معنی میں مستقبل سے متعلق کچھ نہیں کہا جا سکتا؟ یا اس کے لئے یہی ضروری ہے کہ پیش بینی و غیب دانی کی کوئی مخصوص قوت انسان کو دی گئی ہو؟ میرا یقین ہے کہ مستقبل کے متعلق کچھ کہا جا سکتا ہے، بشرطیکہ آدمی اس کا خیال رکھے کہ ایسا کرنے میں اس پر کیا فرائض عائد ہوتے ہیں، میرے نزدیک یہ فرائض تین ہیں یعنی اہل علم یہ تین باتیں معین کر سکتے ہیں

(۱) پہلی بات تو وہ یہ بتا سکتے ہیں کہ مقصد کے انتخاب میں کون کون سے امکانات ہیں؛

(۲) دوسرے وہ ان لوازم قدرتی یا ذہنی کو متعین کر سکتے ہیں جن سے کسی مقررہ مقصد کا حصول پابند ہے۔

(۳) تیسرے وہ ان رجحانات غالب کا پتہ دے سکتے ہیں جو مقصد کے انتخاب اور وسائل تکمیل کے اختیار کرنے میں کارفرما ہوں گے۔

لیکن اس سے قبل کہ ان ہر سہ عنوان سے کوئی حکم لگایا جائے بطور اساس یہ ضروری ہے کہ موجودہ حالات اور ان حالات کی کارفرما قوتوں کا صحیح صحیح علم ہو۔ اور اس میں خاص کر اصولی اور ضروری چیزوں کا علم۔ کہ اس باب میں اہل علم اور اہل عمل کا فرق واضح ہو جاتا ہے۔ اہل عمل واردات جزئی سے بہت اچھی طرح باخبر ہوتے ہیں لیکن اس کی وجہ سے عام روابط و اعتبارات کے لئے ان کی نظر دھندلی ہو جاتی ہے اور علم کا کام اسی نظر کو تیز کرنا ہے۔ اس لئے ہمیں یہ زیبا نہیں کہ ہم آئے دن کے اتفاقی واقعات میں جا بھٹکیں بلکہ ہمیں تو نبض زمانہ کی تپش کا اندازہ

کرنا چاہتے۔ جہاں عملی آدمی، بحیثیت سیاسی، یا کاروباری یا جزلسٹ۔ ہفتوں، دنوں اور گھنٹوں کی سوچتا ہے۔ وہاں ہمارا کام یہ ہے کہ برسوں، قرنوں اور صدیوں کی سوچیں۔

---

اب میں سب سے پہلے سرمایہ داری کی موجودہ حالت کا ایک خاکہ پیش کرتا ہوں۔ ظاہر ہے کہ مختلف ملکوں میں سرمایہ داری کی حالت مختلف ہے۔ اس لئے میں اپنے بیان کو یورپ کے پرانے سرمایہ دار ممالک اور خصوصاً جرمنی تک محدود رکھوں گا۔

ان ممالک میں سرمایہ داری اب بھی خاصا پھیلا ہوا نظام معاشی ہے لیکن یہ واضح رہے کہ جو تسلط اسے کبھی حاصل تھا وہ اب اس کے ہاتھ سے جاتا رہا ہے اس کے ساتھ ساتھ سرمایہ داری کے پہلے کے معاشی نظام بہ اعتبار وسعت فی الجملہ قائم ہیں اور بعض بعض ملکوں میں تو ان کی وسعت بڑھی ہے۔ میرا اشارہ کسانوں کی معیشت زرعی کے نظام کی طرف ہے کہ بعض ملکوں میں یہ پہلے سے زیادہ رائج ہے۔ پھر سرمایہ داری نظام کے پہلو بہ پہلو معاشی زندگی کی نئی نئی شکلوں نے نشوونما پائی ہے۔ اور یہ اب سرمایہ داری کی جگہ لینا چاہتی ہیں یعنی بڑی کثیر تعداد میں طرح طرح کی اتحادِ باہمی کی انجمنیں ہیں ادارات عامہ کے طرح طرح کے کاروبار ہیں، اکثر و بیشتر یہ کاروبار سرمایہ داری نظام کے ساتھ مل گئے ہیں اور اسی قسم کے اور بہتیرے کاروبار ہیں۔

خود سرمایہ داری نظام میں نہایت اہم تغیرات رونما ہوئے ہیں اور یہ تغیرات ان تینوں خصائص میں ظاہر ہیں جن سے ایک نظام معاشی دوسرے نظام سے ممیز ہوتا ہے یعنی معاشی ذہنیت میں تغیر ہے، معاشی نظم و ترتیب میں تغیر ہے، اور معاشی طریق کار یا صنعت میں تغیر ہے۔

سرمایہ داری کی مخصوص ذہنیت میں پچھلے تیس برس سال میں ایسی اہم تبدیلیاں ہوئی ہیں کہ ان سے اس کی ماہیت ہی بدل جاتی ہے۔ یہ ماہیت ہمیشہ سے ہی ایک کشاکش اور مختلف اور متضاد عناصر میں، عقلی اور غیر عقلی اصولوں میں تنازع رہی اور ناپ کتاب میں ٹھہری کی ذہنیت اور فزاق کی ذہنیت میں ڈانڈی مارنے والے کی ذہنیت میں، ترازو اور

تلوار میں لیکن اب یہ کشاکش کم ہو گئی ہے۔ عقلی عنصر نے بہت ترقی کر لی ہے اور کاروباری لوگ یوں سمجھنا چاہیئے کہ از سرتا پا عقلی ہو گئے ہیں۔ لیکن خالص عقلی ہو کر ذہنیت سرمایہ داری کی ذہنیت باقی نہیں رہتی۔ اس تغیر کو ہم ایک ایک کر کے دیکھ سکتے ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ آج غیر معمولی سوجھ بوجھ اور ذکاوت فہم جو پہلے کاروباری زندگی کی مخصوص صفتیں تھیں ان کی اہمیت برابر کم ہوتی گئی ہے۔ ان باتوں کی تعداد برابر بڑھتی جاتی ہے جن کا علم اور قبل از وقت علم ممکن ہے۔ اور کاروباری لوگوں میں یہ میلان روز افزوں ہے کہ اپنے کاروبار کو علم کے ایک نظام پر استوار کر دیں۔ کاروبار کی نوعیت اس وجہ سے دفتری نظم و نسق کی سی ہو گئی ہے اور اس کے قائد کی حیثیت عہدہ دار کی سی۔ اس کے ساتھ ساتھ نفع طلبی کی شدت بھی کم ہو گئی ہے اور اس سے بھی زیادہ نقصان اٹھانے کی جرأت۔ اب مقصود و مطلوب ہیں یقینی نفع اور دائمی نفع۔ اور اس سب کا نتیجہ یہ ہے کہ جسارت اور حوصلہ مندی، دوسرے کو کچل کر آگے بڑھنے کی خواہش، منچلاپن اور فاتحانہ اقدام، سب کم ہوتے جاتے ہیں اور خاص کر بڑے کاروباری لوگوں میں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ چربی سی چڑھ گئی ہے اور یہ بلا واسطہ نتیجہ ہے سرمایہ کے اجتماع، مختلف کاروباروں کے اتحاد اور مشترک سرمایہ کے کاروبار وغیرہ کا۔ اور اگر کوئی شخص موجودہ سرمایہ داری ذہنیت میں اقتدار خواہی کے غیر عقلی عنصر کا ذکر کرے تو ریاست کی سرپرستی اور کارخانوں کے دستوری نظام کی وجہ سے اس زمانے میں اس کی اہمیت بھی لازم تھا کم ہی ہوتی جائے۔

اس آخری بات سے میں نے اس دوسری چیز کو چھیڑ دیا جس میں سرمایہ داری نظام کے تغیر کا پتہ چلتا ہے یعنی معاشی نظم و ترتیب۔ سرمایہ داری کے مطابق حال نظام تو آزاد یا یوں کہئے کہ انفرادی نظام ہے۔ قانون، اخلاق، رسوم اور سب سے زیادہ معیشت کا یہ آزاد نظام پچھلے تیس برس میں اور اب سال بہ سال طرح طرح کی پابندیوں میں جکڑتا جاتا ہے۔ . . . . . . یہ پابندیاں مختلف قسم کی ہیں:-

انفرادی سرمایہ دار کی خود اپنی ذاتی پابندیاں ہیں، جو دفتریت کی ترقی سے اور کارخانوں

کے انتظام و انصرام کے سراسر عقلی ہو جانے سے پیدا ہوئی ہیں کہ اب ان میں آزاد شخصی ارادہ کی جگہ ہدایات کا ایک مقررہ نظام کارفرما ہے۔ ان کے علاوہ وہ پابندیاں ہیں جو سرمایہ دار باہم ایک دوسرے پر عاید کرتے ہیں۔ مثلاً کارخانوں کے اتحاد کارٹل، ٹرسٹ وغیرہ کی وجہ سے۔ پھر ریاست کی عائد کی ہوئی پابندیاں ہیں، جو ایک عرصہ سے مزدوروں کے تحفظِ حقوق اور بیمہ کی شکل میں موجود تھیں اور اب حال میں قیمتوں کے تعین اور کھلی کھلی بلا واسطہ نگرانی کی صورت میں سامنے آئی ہیں ان کے علاوہ مزدوروں کی طرف سے بھی پابندیاں ہیں۔ مثلاً کارخانوں کی پنچایتیں، حزب العمال کا ہر معاملے میں بولنا، شرح اجرت کے متعلق معاہدے وغیرہ۔

آخری بات اور شاید سب سے اہم بات یہ ہے کہ معاشی زندگی کا طریق کار یکسر بدل گیا ہے اس تغیر کو یوں بیان کر سکتے ہیں کہ معاشی زندگی کی قدرتی روانی میں ضابطوں اور پابندیوں کی بے شمار رکاوٹیں پیدا ہو گئی ہیں۔ پہلے کے متحرک نظام کی جگہ ایک قائم نظام لیتا جاتا ہے۔ یا یوں کہیے کہ منڈی کا میکانکی طریقہ جس پر بڑی حد تک سرمایہ داری نظام کا انحصار تھا۔ بیچ سے غائب سا ہو گیا ہے۔ یہ طریقہ سب جانتے ہیں کہ اس خود بخود رونما ہونے والے سلسلہ واقعات پر مبنی تھا۔ رسد اور طلب سے منڈی کی حالت معین ہوتی تھی منڈی کی حالت پر چیزوں کی قیمت کا انحصار تھا۔ چیزوں کی قیمتوں پر مزدوروں کی اجرت منحصر تھی اور مزدوروں کی اجرت پر سرمایہ دار کا منافع۔ آج اس میں سے کچھ باقی نہیں۔ اب تو قیمتوں کا تعین من مانے طریق پر بڑے بڑے کارخانوں کی جمعیتیں کر دیتی ہیں اور کبھی کبھی تو ریاست ہی کر دیتی ہے، مزدور کی اجرت کو منڈی کی حالت کا خیال کئے بغیر حزب العمال مقرر کرتے ہیں۔ چنانچہ ان پچھلے برسوں میں ہم نے یہ تماشا دیکھا کہ منڈی کی حالت تو ایسی خراب تھی کہ پہلے کبھی ایسی خراب نہ ہوئی تھی اور قیمتیں اور اجرتیں صحیح، متعارفہ نہیں۔ اپنے پرانے حال پر قائم رہیں .... انھیں وجوہ سے میں نے اس دور کو سرمایہ داری کے دور آخر سے تعبیر کیا ہے جس کی ابتدا میری رائے میں جنگ عظیم کے آغاز کے ساتھ ساتھ ہوئی۔

جس طرح ہم نے سرمایہ داری کی موجودہ حالت کا خاص کر مغرب کے قدیم سرمایہ دار ملکوں میں اندازہ لگایا ہے۔ اسی طرح مستقبل کے امکانات پر بھی پہلے اسی علاقہ سے متعلق غور کریں تو اچھا ہے۔ ایسا کرنے میں جہاں تک میں دیکھ سکتا ہوں مستقبل میں معیشت کی تشکیل کے تین امکانات نظر آتے ہیں گویا تین مختلف نقطہ ہائے نظر سے یہ تشکیل ہو سکتی ہے۔ یعنی حال پسندی، ماضی پسندی، اور اصلاح و انقلاب پسندی کے نقطۂ نظر سے پہلا امکان (حال پسندی کا) تو یہ ہے کہ جو حالت ہے وہی رہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ ایک ہنگامی حکم کے بعد دوسرا ہنگامی حکم نافذ ہوا اور ان میں تمام آہنگی مفقود ہو، کہیں سی دیا، کہیں پیوند لگا دیا۔ بس چپکے بیٹھے ہیں۔ یہاں کسی صنعت کو مدد دے دی، وہاں کسی کو اپنی نگرانی میں لے لیا۔ کسانوں کے حقوق کا تحفظ کیا اور برآمد والی صنعت کی بھی حوصلہ افزائی کی، غرض یہ کہ یونہی سٹر پٹر چلائے چلو۔

برسر اقتدار حکمراں جماعتوں کے علاوہ اس نقطۂ نظر کی حامی اور کوئی جماعت نہیں ہے۔ اس صورت حال سے تو سب ہی غیر مطمئن ہیں۔ کوئی تو اس دور کی دوررس پابندیوں کا شاکی ہے۔ کوئی اصلی سرمایہ داری کے باقیات کا گلہ کرتا ہے اور سب کے سب ان موجودہ مداخلتوں کی بے ترتیبی اور ان کی من مانی اتفاقی کیفیت سے بیزار ہیں۔ . . .

دوسرا امکان یہ ہے کہ فلم کو الٹا چلاؤ پھر اس پرانے دور معصومیت کی طرف رجعت کرو یعنی "آزاد" معیشت کی طرف حقیقی سچی سرمایہ داری کی طرف جس میں سرمایہ دار کا اپنا ارادہ بلا مداخلت غیرے حکمراں ہو۔ نہ کوئی روک ٹوک ہو نہ پابندی۔ اس رجعت کی حمایت میں ظاہر ہے کہ نہایت مضبوط قوتیں ہیں۔ کاروباری لوگوں کا بہت بڑا گروہ یہی رجعت چاہتا ہے۔ لیکن باوجود اس کے مجھے یقین نہیں کہ آزاد معیشت کی طرف یہ رجعت ممکن ہوگی۔ اس لئے کہ یاد رکھنے کی بات ہے کہ وسیع معنوں میں جو "آزاد تجارت"، یعنی انفرادی معیشت کا بے روک ٹوک رواج کوئی سو سال سے زیادہ رہا تو اس کی بنا ایک غلط فہمی پر تھی جس کا شکار اٹھارویں صدی کے لوگ ہو گئے تھے۔ اس زمانے میں لوگوں کے ذہنوں پر اسحاق نیوٹن کا رفتار انجم والا مسلک مسلط تھا کہ یہ

اپنی جذب و دفع کی قوتوں سے توازن دائمی پیدا کر لیتے ہیں اور حیرت انگیز ہم آہنگی کے ساتھ اپنی اپنی راہ پر گامزن ہیں۔ ان خیالات کو انسانی جماعتی زندگی پر منطبق کر دیا گیا اور یہاں آکر یہ ہم آہنگی تقدیر کے مابعد الطبیعی خیال سے مل گئے۔ اس کی رو سے تاروں کی دنیا کی طرح انسانی جماعت کے لئے بھی ایک آئین الٰہی ہے اگر اس میں روک ٹوک نہ کی جائے اور وہ پورا پورا نافذ ہو تو اس کا نتیجہ فرد اور جماعت دونوں کے لئے زیادہ سے زیادہ مسرت اور خوشحالی کی شکل میں نکلنا لازم ہے اب اس مضبوط فرقہ کے نزدیک جس کی پشت پر اکستی ہوئی سرمایہ داری کی اغراض تھیں۔ یہ قانون فطری اس سے عبارت تھا کہ معاشی زندگی میں تمام افراد کو کامل آزادی ہو اور اگر ایسا ہوا تو پھر ان میں بھی اس دنیا میں ہم آہنگی انجم کی طرح جذب و دفع کے عمل سے اغراض کی ہم آہنگی پیدا ہو جائے گی . . . . . . .

لیکن غیر منضبط آزاد معیشت کے فوائد و نقصانات کے متعلق کوئی کچھ خیال رکھے، یہ بات قرین قیاس نہیں معلوم ہوتی کہ دنیا، پھر اس کی طرف لوٹ سکے گی۔ اور اس کی وجوہ یہ ہیں کہ:-

(۱) سرمایہ دار کی آزاد کارگذاری کا ایک بڑا حصہ غیر ضروری ہو گیا ہے اور یہ خود سرمایہ داری کی نشو و نما کی وجہ سے! کاروبار کی محیر العقول وسعت کے باعث، مثلاً بڑے بڑے بنکوں نے اور کئی کارخانوں کی جمعیتوں نے انفرادی طور پر کاروباری سرمایہ دار کے اثر کا خاتمہ کر دیا ہے اور یہ خیال کہ ان خود ساختہ پابندیوں کا جن میں مشترکہ سرمایہ کا کاروبار بھی شامل ہے۔ یکسر خاتمہ کیا جا سکتا ہے ایک ایسا خیال خام ہے جس کی مثال نہیں مل سکتی۔

(۲) ریاست کی طرف سے جو پابندیاں معاشی زندگی پر عاید ہیں انھیں ہٹایا گیا تو نہایت قوی معاشی اغراض اس کی شدید مخالفت کریں گے۔ اس ضمن میں بس حزب العمال کا نام لے دینا کافی ہے۔

(۳) اس کے علاوہ خود جماعت کے اغراض اس آزاد معیشت کی واپسی کو روکیں گے۔ . . . کاروبار کی موجودہ غیر معمولی توسیع کے بعد ان کا انتظام صرف انفرادی دلچسپی کی چیز نہیں

رہا بلکہ عام مسئلہ بن گیا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کوئی ریاست اپنی مملکت میں کامل اقتدار رکھنے والی "صنعتی لنگاہیں" کیسے قائم رکھ سکتی ہے ؟

اچھا اگر نہ موجودہ صورت حال کا قیام ممکن ہو نہ پرانے حال کی طرف رجعت تو پھر باقی کیا صورت رہی ؟ ظاہر ہے کہ معاشی زندگی کی نئی تشکیلیں ہی ممکن ہیں جن کا مطالبہ اصلاحی یا انقلابی نقطۂ نظر والے کرتے ہیں ؟

یہ تشکیلیں کیا ہوں گی ؟ اس کا پتہ سب سے بہتر تب ہی لگ سکتا ہو کہ ہم اس ذہنیت پر ایک مجموعی نظر ڈال سکیں جو ان نئی تشکلوں میں کارفرما ہو گی۔ یا یوں کہنا چاہئے کہ جس کا کارفرما ہونا لازمی ہے اگر یہ اصلاح اپنے نقطۂ نظر پر پوری پوری قائم رہے۔ اس ذہنیت کو وضاحت کے ساتھ سمجھنے کے لئے اس کا مقابلہ حال اور ماضی کی ذہنیت سے کرنا چاہئے۔ حال کا حال تو یہ ہو کہ پابندیاں ہیں اور طرح طرح کے ضابطے۔ لیکن سب بے ترتیب ماضی کی خصوصیت تھی آزادی اور اپنی اپنی مرضی۔ وہ بھی سب بے ترتیب۔ مستقبل کی امتیازی خصوصیت بس یہی ہو سکتی ہو کہ معاشی زندگی کسی خاص ترتیب اور منصوبہ کے مطابق تشکل ہو۔

یہ پیش گوئی کرتے وقت کہ مستقبل کی معیشت مرتب اور منظم معیشت ہو گی مجھے پورا احساس ہے کہ میں ذہنوں میں طرح طرح کے مختلف تصورات بیدار کر رہا ہوں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اس لئے اس کی توضیح ضروری ہے۔

اس منظم معیشت کو خواہ مخواہ ہر آزاد انفرادی معیشت کی ضد سمجھ لینا غلطی ہے۔ یہ تو ضد ہو بے ترتیب، گڑبڑ، غیر منظم اور بے معنی معیشت کی۔ ظاہر ہے کہ ایک وسیع حلقۂ معیشت کے مجموعی نقطۂ نظر سے جس میں بہت سی انفرادی معیشتیں مرتب و منظم بھی ہو سکتی ہیں۔ مثلاً خود سرمایہ داری کا نظام اس تضاد کی سب سے نمایاں مثال پیش کرتا ہے، کہ انفرادی معیشت میں حد سے زیادہ ترتیب و نظم ہے اور اجتماعی طور پر سراسر بے ترتیبی۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

اس منظم معیشت کے متعلق چند ایسی عام باتیں کہی جا سکتی ہیں جس سے اس کی ماہیت معین

ہوجائے یعنی وہ خواص جو اس تصور کے ساتھ لازمی طور پر وابستہ ہیں۔ میری دانست میں یہ خواص تین ہیں:۔ جامعیت، وحدت اور تنوع۔

یعنی ایک خالص منظم معیشت میں لازمی ہے:۔

(۱) سب سے پہلے تو جامعیت۔ یا آپ اسی کو کہہ سکتے ہیں کلیت . . . . یعنی معیشت کو منظم اس وقت کہیں گے جب ایک خاصے بڑے حلقہ میں سب معیشتیں اور معیشت کے سب کام منظم ہوں معیشتوں کے اس مجموعہ کو ایک معنوی کل سمجھنا چاہئے جس کے اجزا ء میں باہم ربط معنوی موجود ہو۔ عام طور پر ہم معاشی زندگی میں دولت آفرینی، مبادلہ دولت تقسیم دولت اور صرف دولت کی تقسیم کرتے ہیں۔ تو تنظیم ان سب پر حاوی ہونی چاہئے خصوصاً صرف دولت پر۔ . . .

لیکن تنظیم کی اس جامعیت اور کلیت کی وسعت کو مبالغہ کے ساتھ کوئی یہ نہ سمجھے کہ۔ نوالہ جو ہم منہ میں رکھیں گے وہ کسی نظم کے ذریعہ تقسیم ہوگا۔ تنظیم کے معنی یہ نہیں کہ ہر چیز پر نگرانی ہو ہر چیز کے لئے ضابطہ ہو، ہر چیز پابند ہو۔ تنظیم میں آزاد چھوڑنے کے لئے بھی جگہ ہوتی ہے۔ اور ہر تنظیم جس میں جامعیت ہوگی وہ زندگی کے بہت سے ایسے علاقے چھوڑ دے گی، خصوصاً صرف دولت کے سلسلہ میں جس میں ہر شخص جو چاہے گا کرے گا جو چاہے گا نہ کرے گا۔ . . .

(۲) کامل منظم معیشت کی ایک اور صفت وحدت ہوگی یعنی تنظیم کسی ایک جگہ سے عمل میں آئے گی۔ یہ صفت بھی تنظیم کے تصور کا لازمہ ہے۔ اس لئے کہ متعدد جگہ سے تنظیم ہو تو تنظیم کی نفی ہو جاتی ہے۔ وہ جگہ جہاں سے یہ تنظیم ہو موجودہ حالات کے پیش نظر کوئی بین الاقوامی ادارہ نہیں ہو سکتا جیسے کہ جمعیۃ اقوام ہے۔ اس کے لئے اگر ہمیشہ کے لئے نہ سہی تو بہت عرصہ تک کے لئے بس قوم ہی کو ایک وحدت مانا جائے گا اور قوم کی منظم ریاست ہی۔ ہمارے عہد کے دو بڑے بڑے دھارے یہاں ایک دوسرے کی طرف بڑھتے ہیں اور کچھ آگے چل کر لازم ہے کہ دونوں مل جائیں جس طرح یہ ضروری ہے کہ منظم معیشت قومی معیشت ہو، اسی طرح یہ بھی لازم ہے کہ قومی معیشت منظم معیشت ہو جائے . . .

(۳) اب میں یہ ظاہر کرنا چاہتا ہوں کہ منظم معیشت کی تیسری خصوصیت یعنی تنوع یہی

نہیں کہ مذکورہ بالا خصوصیات یعنی جامعیت و وحدت کے ساتھ خوب نبھتی ہیں (جو بادی النظر میں مشکل معلوم ہوتا ہے) بلکہ یہ اس معیشت منظم کی ماہیت میں شامل ہے یعنی اس کے تصور کا جزو لازم ہے۔ بہ الفاظ دیگر معیشت منظم کا خیالی تصور بھی اس تنوع کے بغیر ممکن نہیں۔ محض اندھی تقلید لوگوں کو اس بصیرت سے محروم کر سکتی ہے کہ کسی معیشت کو بامعنی طور پر منظم اسی وقت کیا جا سکتا ہے جب اس کی ہزار گانہ بوقلمونی کو پیش نظر رکھا جائے۔

معیشت کی تشکیل میں یہ تنوع لازم ہے کہ مختلف حیثیتوں سے ظاہر ہو۔ سب سے پہلے تو خود تنظیم کے مقصد اور نہج کے اعتبار سے تاکہ ان قومی وحدتوں کے اختلافات سے عہدہ برا ہو جن میں یہ تنظیم کی جائے گی۔ یہ تو کھلا ہوا جنون ہے کہ سب قوموں کے لئے ایک ہی سی تنظیم پیش کی جائے۔ یہاں جن جن باتوں کا لحاظ رکھنا چاہئے وہ یہ ہیں :-

(۱) رقبہ معیشت کی وسعت مطلق اور وسعت اعتباری۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ سوستان یا بلجیم جیسے چھوٹے چھوٹے ملکوں کی معیشت اسی درجہ تنظیم کی متحمل ہو جو روس اور چین جیسے عظیم الشان ملکوں کے مناسب حال ہے کیسی حماقت کی بات ہوگی کہ ایک کم آبادی والے ملک اور ایک بہت زیادہ آباد ملک کی ایک سی معاشی تشکیل کی جائے یعنی جو انگلستان کے لئے ہو جہاں ۲۶۴ آدمی فی مربع کیلومیٹر بستے ہیں، یا جرمنی کے لئے جہاں ۱۴۲ بستے ہیں وہی روس کے لئے ہو جہاں اسی رقبہ پر ۱۵ اور فنلینڈ کے لئے جہاں ۹ اور ارجنٹائن یا برازیل کے لئے جہاں ۹ آدمی آباد ہیں۔

(۲) ملک کی جماعتی ساخت کے اختلافات کی وجہ سے ہر ملک کی منظم معیشت الگ الگ ہوگی۔ یہ کس طرح ہو سکے گا کہ بلغاریہ، روس اور ٹرکی کے ساتھ جہاں ۸۰ تا ۸۵ فیصدی آبادی دیہی ہے وہی کیا جائے جو انگلستان کے ساتھ یا جرمنی کے ساتھ کیا جائے جہاں صرف ۳۰ فیصدی دیہی آبادی ہے؟ معیشت کی تشکیل اگر بامعنی طریق پر ہو تو ان صورتوں میں تو اس میں اصولاً اختلاف ہوگا۔ ایک جگہ اگر صنعت پھیلانے کی کوشش ہوگی تو دوسری جگہ پھر سے معیشت زرعی کو فروغ دینے کی۔ . . . . . .

(ج) قومی سیرت، تمدنی سطح اور ملک کی ساری تاریخ کو پیش نظر رکھنا ہوگا۔ ایک تازہ دم اور ایک نیم مردہ قوم، ایک عمل دوست قوم اور ایک مجہول الحال قوم، ایک اعلیٰ تمدن والی قوم اور ایک نیم متمدن قوم کے لئے اپنی اپنی منظم معیشت کے لئے جدا جدا تشکیل کی ضرورت ہے۔ یہاں اس کی تفصیل کی چنداں ضرورت نہیں کہ روس اور یورپ میں، چین اور جاپان میں، ہندوستان اور انگلستان میں، برازیل اور سوستان میں، جرمنی اور فرانس میں اس لحاظ سے کیا کیا فرق ہیں۔

علاوہ بریں اس بات کا جاننا بھی ازبس ضروری ہے کہ ایک کامل منظم معیشت کو معاشی شکلوں، معاشی ترتیبات اور معاشی نظاموں کے انتخاب میں تنوع کی خاص کوشش کرنی ہوگی۔ اس سے بڑی کوئی غلطی نہیں ہو سکتی کہ منظم معیشت کے لئے معاشی اداروں کی یکرنگی تسلیم کر لی جائے اور اسے معیشت عامہ، معیشت اشتراکی، ریاستی سرمایہ داری، یا اشتمالیت سے موسوم کر دیا جائے۔ اسی یک رنگی تشکیل پر جا کر تمام خیالی اصلاحیوں کے منصوبے باطل ہو جاتے ہیں، اس لئے کہ یہ خیالی اصلاحیے حقیقت سے بے خبر مقلد ہوتے ہیں۔ اور میں سمجھتا ہوں کہ اسی یک رنگی کی خواہش پر جا کر سوویٹ کا طریقہ ختم ہو جائے گا اگر اس کے قائدوں نے بر وقت کوئی بہتر صورت نہ نکال لی۔ یہ تو ایک حقیقت نفس الامری ہے کہ مختلف حالات سے منظم معیشت تشکیل کی مختلف صورتوں کی محتاج ہے۔ کسی ملک کی معاشی زندگی جس قدر پیچیدہ ہوگی اسی قدر اس کی تشکیلات گوناگوں ہونگی یہ کوئی محض اتفاق کی بات نہیں کہ امتداد زمانہ کے ساتھ نظامہائے معاشی کی تعداد میں بھی برابر اضافہ ہی ہوتا گیا ہے۔ شروع شروع میں یورپ کی معاشی زندگی میں بس کسانوں کے کافی بالذات معیشتیں تھیں۔ رفتہ رفتہ زمینداری معیشت کا اضافہ ہوا، اور وہ کسانوں والی معیشت بھی ختم نہیں ہو گئی پھر ان دونوں کے پہلو بہ پہلو دستکاری کا نظام آن موجود ہوا اور آخر میں سرمایہ داری کا ظہور ہوا۔ بغیر اس کے کہ وہی، زمینداری، دستکاری نظاموں میں سے کوئی ایک بھی مٹا ہو۔ اور اب سرمایہ داری کے ساتھ ساتھ دوسرے نظام پیدا ہو رہے ہیں اور پہلے کے سب نظام بھی ساتھ ساتھ چلے ہی جاتے ہیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

بظاہر اس میں تشکیل معیشت کا کوئی اساسی قانون کارفرما معلوم ہوتا ہے جس کی پابندی اس اندھے دیوانے یعنی نظام سرمایہ داری کو بھی کرنی پڑی۔ اس لئے کہ کارل مارکس کی پیش گوئی کے خلاف اس سرمایہ داری کے تسلط کے زمانے میں بھی صرف عظیم الشان کاروبار کی ہی ایک شکل نے نشو و نما نہیں پائی بلکہ جس ملک پر نظر ڈالئے وہ مختلف معاشی نظاموں اور مختلف معاشی تشکیلات کا ایک گلدستہ نظر آتا ہے۔ پھر جب سرمایہ داری تک اس تنوع کو نہ مٹا سکی تو منظم معیشت اس سعی لاحاصل کو کیوں اپنے ذمہ لینے لگی؟ وہ منظم معیشت جو معاشی زندگی کی بامعنی تشکیل چاہتی ہے: اس بامعنی تشکیل کا سب سے پہلا تقاضا تو یہ ہے کہ معیشت کی شکل اور اس کے مقصد میں تطابق ہو۔ اور یہ اصولاً مختلف ہوتے ہیں۔ زراعت اور صنعت، تجارت اور نقل و حمل، فی الجملہ بھی مختلف تشکیل کے طالب ہیں۔ اور جزئیات میں تو بہت زیادہ، اندرونی اور بیرونی تجارت تھوک فروشی اور خردہ فروشی، بڑے شہروں اور چھوٹے قصبوں کی تجارت، مختلف چیزوں کی تجارت ان سب کے لئے جدا جدا تنظیمات درکار ہیں۔ پھر ایک نظام معاشی ان سب سے کیسے عہدہ برا ہو سکتا ہے۔

لہٰذا ہر مکمل منظم معیشت کو اگر وہ معیشت کی بامعنی تشکیل کو اپنا فرض سمجھتی ہے۔ مختلف نظامات اور تشکیلات معاشی کے باہمی مل جل کر کام کرنے کا اہتمام کرنا ہوگا۔ نجی معیشت بیتی بھی اس میں ہوگی اور بازار کی معیشت مبادلہ بھی اور اجتماعی رفع احتیاجات کی معیشت کے لئے بھی اس میں جگہ ہوگی۔ کسان، زمیندار، دستکار سب ہی اس میں ہوں گے۔ اتحاد باہمی کی انجمنیں بھی ہوں گی۔ اور ریاست یا جماعت کا کاروبار بھی۔ اور یہاں یہ کہہ دینا خاص طور پر ضروری ہے کہ یقیناً سرمایہ داری کاروبار بھی موجود رہیں گے جن میں بہت کچھ ذمہ داری ان کے قائدوں کے ہاتھ ہی میں ہوگی۔ اس لئے کہ ہمیشہ بہت سے ایسے کام معاشی زندگی میں رہیں گے جن سے سرمایہ داری کا طریقہ ہی باحسن وجوہ عہدہ برآ ہو سکتا ہے۔ حماقت ہوگی اور بڑی ہی سخت حماقت اگر کسی مسلک کی تقلید جامد میں ہم معیشت کی ان گوناگوں شکلوں میں سے کسی ایک کو بھی قطعاً ترک

کرنے کی ٹھان لیں۔ . . . . .

اگر ہم منظم معیشت کے معنی کو یوں صحیح طور پر سمجھیں تو پھر وہ سوال ہی پیدا نہیں ہوتا جس پر لوگ اس قدر شدت سے لڑتے جھگڑتے ہیں یعنی ملکیت شخصی ہو یا ملکیت اجتماعی، یا اس سے ملتا جلتا سوال کہ معیشت کا نظام شخصی ہو یا جماعتی؟ معقولیت سے دیکھئے تو سوال یہ ہی نہیں کہ یہ ہو یا وہ ہو۔ یہاں تو بات یہ ہے کہ یہ بھی ہو اور وہ بھی۔ شخصی ملکیت اور اجتماعی ملکیت، شخصی معیشت اور جماعتی معیشت دونوں پہلو بہ پہلو قائم رہ سکتی ہیں۔ نہیں، ان کا یوں دوش بدوش رہنا لازمی ہے۔

آخری بات یہ ہے کہ ہر اچھی منظم معیشت کو اپنے کام کی تکمیل کے لئے ذرائع بھی طرح طرح کے اختیار کرنے ہوں گے۔ اور ان کی تعداد کثیر ہے۔ پہلے تو اخلاقی یا تعلیمی وسائل ہیں جن کی ضرورت خصوصیت کے ساتھ صرفِ دولت کی تنظیم میں پڑے گی۔ تاکہ فرد سمجھ بوجھ کر اپنی مرضی سے ایسا طرز زندگی اختیار کرے جو جماعت کے لئے بھی مفید ہو۔ عوام الناس کو ایسی تعلیم دی جائے کہ وہ اپنی زندگی کی بامعنی تشکیل کر سکیں، اور ان کے لئے ایسا ماحول پیدا کیا جائے جو اس تشکیل کو ممکن بنائے۔ عام آبادی کی اچھی جبلتوں کو نشو و نما دینے کی کوشش کی جائے . . . . اور آگے چل کر روایات اور اخلاق تعلیم کے نتائج کو پختہ بنا دیں۔

لیکن با وجود ان باتوں کے جماعتی قوت یعنی ریاست کے تحکمانہ مداخلت کے بغیر کام نہیں چلے گا۔ یہ مداخلت معاشی معاملات کو بالارادہ منضبط اور مرتب کرنے سے عبارت ہوگی اور یہ انضباط اور مداخلت کبھی بلا واسطہ ہوگی کبھی بالواسطہ۔

بلا واسطہ مداخلت میں یہ یہ تدابیر شامل ہیں۔ سب سے زیادہ دور رس اور شدید شکل صورتوں میں ناگزیر صورت تو یہ ہے کہ معیشت کی پوری پوری شاخیں ریاست یا بلدیہ اپنے ہاتھ میں لے لے۔ اس سے کم درجہ کی کارروائی یہ ہے کہ معیشت کی بعض شاخوں میں اجارہ قائم کیا جائے، حکومت کی نگرانی ہو، مراعات دی جائیں۔ مداخلت کی سب سے نرم شکل یہ ہے کہ دولت آفرینی کی کسی شاخ کو

کسی نقل وحمل کے کاروبار کو، یا تقسیم اجناس کے ادارہ کو جماعت مالی مدد پہنچائے اور اس کے مقابلہ میں منافع عامہ کے لئے جو کاروبار مضر ہوں انھیں ممنوع قرار دیا جائے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

معاشی معاملات میں بالواسطہ مداخلت ریاست اور ادارت عامہ یوں کر سکتے ہیں کہ اپنی نگرانی کا کام مناسب معاشی اداروں کے سپرد کر دیں ۔ ۔ ۔ ۔ علاوہ بریں ریاست کے پاس بہت سے اور ذرائع بھی معیشت قومی میں خاص تنظم پیدا کرنے کے ہیں۔ محاصل کی دانشمندانہ سیاست سے جنھیں آخرکار اپنی خالص مالیاتی حیثیت ترک کرنی ہوگی، نیز مقصداً آگاہ تجارتی سیاست کے ذریعہ، اور زر اور سکہ سازی کی معقول سیاست کے وسیلہ سے ریاست قومی معیشت کی تشکیل پر نہایت دوررس اثرات ڈال سکتی ہے ۔

منظم معیشت کے لئے جو چیزیں وسیلہ کا کام کر سکتی ہیں ان کے اس مختصر سے ذکر سے یہ بات ظاہر ہو گئی ہوگی کہ مستقبل میں بہت کچھ وہی ہوگا جس سے ہم آج بھی آشنا ہیں۔ اور ہر معقول معیشت منظمہ ان جانے پہچانے اور آزمائے ہوئے وسائل کو ترجیح دے گی تاکہ موجودہ حالت آہستہ آہستہ نامی طریقہ پر بدل کر ایک نئی بامعنی معیشت کی شکل اختیار کر سکے ۔ واقعہ یہی کہ ہم آج بھی وہ سب کچھ کر رہے ہیں جو آئندہ کریں گے ۔ ہاں اس مستقبل کو جو چیز حال سے ممیز کرے گی وہ ایک ذرا سی چیز ہے۔ یعنی پوری معاشی زندگی کا ایک خاکہ ۔ اس کے بغیر منظم معیشت، بامعنی معیشت، کا امکان نہیں۔ معیشت کے مقاصد، اشکال اور وسائل کی بوقلمونی اور رنگا رنگی سب تسلیم لیکن جامعیت اور وحدت کی صفت بغیر یہ مختلف اور متضاد اجزا ءکا بس ایک انبار ہے، بے ترتیب اور منتشر۔ وہ تو جب وہ تینوں صفتیں جمع ہوں جنھیں میں نے منظم معیشت کے اجزا ءمثلاً ثہ بتلایا ہے تب جا کر قومی معیشت ایک منظم اور مرتب کل بن سکتی ہے ۔

---

یہ بات زیادہ تامل کے بغیر سمجھ میں آنے کی ہے کہ معاشی زندگی کی آئندہ تشکیل اور خصوصاً طریقہ زرداری کا مستقبل بڑی حد تک قوموں کے باہمی معاشی تعلق پر بھی منحصر ہوگا۔ ذیل میں میں اسی کا ذکر کرنا چاہتا ہوں

..... رائج الوقت معاشیات کے حق میں یہ کوئی تعریف کی بات نہیں کہ معیشت عالمی کا تصور آج تک واضح نہیں ہے۔ اس لیے جب کوئی معیشت عالمی کا ذکر کرتا ہے تو یہ تو شکل ہی سے اس کا مطلب ہوسکتا ہے کہ دنیا کی تمام قوموں میں تھوڑا بہت ربط و تعلق معاشی ہے۔ اس لئے کہ اس سے تو کوئی بات معلوم نہیں ہوتی۔ اصل چیز تو یہ ہے کہ معلوم ہو کہ یہ ربط و تعلق ہے کس قسم کا۔ تاریخ کا جاننے والا کہہ سکتا ہے کہ بین الاقوامی روابط کی نوعیت مختلف عہدوں میں سرتا پا مختلف رہی ہے۔ عالمی معاشی تعلقات تو ہمیشہ رہے ہیں۔ پانچ ہزار برس ہوئے ایشیائی متمدن ممالک میں تھے۔ تین ہزار سال ہوئے مشرق قریب میں تھے، دو ہزار سال ہوئے رومی سلطنت میں تھے۔ ڈیڑھ ہزار سال ہوئے قرون وسطیٰ کے عیسائی ممالک میں تھے۔ دو تین سو سال ہوئے ابتدائی سرمایہ داری کے زمانے میں جب معیشت کا مذہب تجارتی رائج تھا اس وقت میں بھی تھے، اور پھر اس زمانے میں جس سے ہمیں اس وقت سروکار ہے اور جسے ہم غلطی سے معیشت عالمی کا عہد کہتے ہیں۔ یعنی اس سرمایہ داری کے شباب اور زوال کے زمانے میں بھی ہیں۔ لیکن ہر عہد میں اس عالمی معیشت کا رنگ جدا جدا تھا اور کاروبار انسانیت میں اس کی اہمیت مختلف تھی۔ اور اس عہد میں جو سرمایہ داری کے تسلط کے اٹھنے کے ساتھ ساتھ ختم ہوا ہے اس عالمی معیشت کی حالت ایک خاص قسم کی تھی۔

اس سرمایہ داری عہد کی معیشت عالمی کے انوکھے منظر کو ایک جملہ میں بیان کرنا ہو تو یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ سفید نسل انسانی کا تسلط فی الارض تھا۔ یا وہ زمانہ جب کہ مغربی یورپ نے زمین کو کھنگال ڈالا اس مخصوص معیشت عالمی کے لئے چند شرائط تھے:۔

پہلی شرط یہ تھی کہ باہمی مبادلہ، موازنہ اور مطابقت کے لئے تنظیمات کا ایک جال سا سب عالم پر پھیلا ہو۔ اس جال کی بنیاد تھی امن، آزاد تجارت، اور ساکھ پر۔ اس کی ظاہری شکل یہ تھی کہ مبادلات خارجہ کا نظام سونے کے زر پر مبنی تھا۔ اس کے مطابق سرمایہ دار ممالک میں باہم مبادلہ ہوتا تھا اور اس سب گورکھ دھندے کو لندن کا مرکز چلاتا تھا۔

اس کی دوسری شرط یہ تھی کہ اس کے علاوہ جو بیرونی معیشتیں تھیں ان سب کی ترقی یورپی

سرمایہ کی مرہون منت تھی جو ان ملکوں کو براہ راست پہنچتا تھا یا عام قرضوں کی شکل میں۔ ذرا خیال فرمائیے کہ جرمنی جیسے ملک نے جنگ سے پہلے ۲۰ سے ۲۵ ملیارڈ مارک تک پردیس میں لگا رکھے تھے اور انگلستان اور فرانس نے تو اس سے ۴ اور ۵ گنی رقمیں۔

اس عالمی معیشت کی تیسری شرط یہ تھی کہ ایک خاص قسم کا مبادلۂ اجناس ہوتا تھا یعنی مغربی یورپ کے ممالک ساری دنیا سے زرعی پیداوار چاہے صنعت کی اجناس خام کے طور پر چاہے کھانے پینے کے لئے گھسیٹے جاتے تھے اور ان کی قیمت ادا کرتے تھے، یا تو سرمایہ کی شکل میں، یا صنعت کی پیداوار کی صورت میں یا پھر کسی شکل میں نہیں یونہی مفت ہضم۔

ہوتے ہوتے ان تعلقات کے باعث انسانوں کی اور معیشت کی ایک خاص حالت دنیا میں ہو گئی تھی۔ مغربی یورپ بمنزلہ ایک عظیم الشان شہر کے تھا جس میں ۔ ۔ ۴ ملین آدمی بستے تھے اور باقی ساری دنیا اس شہر کا دیہی علاقہ بن گئی تھی جس طرح قرون وسطیٰ میں ہر شہر کا چاہے وہ کتنا ہی چھوٹا ہو، ایک دیہی علاقہ ہوتا تھا جو اس شہر کو زرعی پیداوار فراہم کرتا تھا اور اس کے عوض شہر سے صنعتی مال لیتا تھا۔

اب یاد رکھنے کی بات یہ ہے کہ یہ تینوں شرطیں جن پر جدید عالمی معیشت کا انحصار تھا، ایک ایک کر کے اس وقت بھی فوت ہو چکی ہیں اور مستقبل میں تو یقیناً ان میں سے کوئی بھی باقی نہ رہے گی۔

ہماری آنکھوں کے سامنے جو کچھ ہو رہا ہے وہ اسی آزاد تجارت کے کل پرزوں کی تباہی ہے جن سے دنیا کی معیشت چلتی تھی اور جس کی تیاری عرصہ سے ہو رہی تھی۔ یعنی اب نہ امن ہے نہ آزاد تجارت نہ اعتبار۔ یہی ہمارے عہد کی خصوصیت امتیازی ہے۔ محاصل کی دیواریں، درآمد کی ممانعت، ادھار کی واپسی کے مطالبے، ہر طرف بے اعتباری و بے اعتمادی۔ اس عمل انتشار کی ایکسپیڈیشن یا افتادہ نشانی معیار طلا کی ناکامی ہے جو دنیا کے سارے سونے کے بس دو جگہ جا کر اکٹھا ہو جانے سے بالکل مہمل چیز بن کر رہ گیا ہے۔

ممکن ہے ایسے لوگ بھی ہوں جو ان واقعات کو زیادہ اہمیت نہ دیتے ہوں اور ان کا

خیال ہو کہ یہ سب عارضی باتیں ہیں اور بین الاقوامی توازن پھر قائم ہو جائے گا۔ اور واقعی یہ کوئی ناممکن بات بھی نہ تھی، اگر پرانی عالمی معیشت کی مادی شرطیں پھر پوری ہو سکتیں۔ لیکن اس کی کوئی توقع نہیں۔ مجھے یہ بات بالکل بعید از قیاس معلوم ہوتی ہے کہ یورپ پھر کبھی ساری دنیا کا ساہوکار بن جائیگا۔ اس لئے کہ جوں جوں دوسرے ممالک میں قومی معیشتوں کی ترقی کے ساتھ ساتھ فراہمی سرمایہ کا مطالبہ بڑھتا جائے گا توں توں وہ حصہ کم ہوتا جائے گا جو مغربی ریاستیں جمع کر سکیں گی۔ اس خیال کی صحت اس معروف تقسیم کو پیش نظر رکھکر اور واضح ہو جاتی ہے جو مارکس نے کی ہے یعنی قدر زائد اعتباری اور قدر زائد مطلق ( [illegible] absoluter Mehrwert )

کی تقسیم قدر زائد اپنی اعتباری اور مطلق دونوں شکلوں میں آئندہ اس کے لگ بھگ بھی نہ بڑھے گی جیسی کہ ماضی میں بڑھتی رہی ہے۔ قدر زائد مطلق تو اس وجہ سے نہیں کہ اب آبادی اس پہلی سی رفتار سے نہیں بڑھ سکے گی: فرانس عرصہ سے آبادی کے اعتبار سے اپنی ایک حالت پر قائم ہے۔ انگلستان بھی کچھ عرصہ سے جہاں کا تہاں ہے۔ جرمنی بھی قائم ہوا چاہتا ہے۔ پچھلے ۲۰-۳۰ سال میں تعداد ولادت ۳۰ فی [illegible] سے گھٹ کر [illegible] رہ گئی ہے [illegible] دوسرے محنت کا وقت اب بڑھایا نہ جا سکے گا۔ غالباً اس میں کمی ہی ہوگی۔ تیسرے اس لئے کہ معیشت کی عام رفتار میں بھی کچھ سستی ہی پیدا ہو گی رہی قدر زائد اعتباری سو وہ اس لئے نہ بڑھے گی کہ شرح اجرت یعنی محنت کی قیمت بڑھے گی اور محنت کی قوت دولت آفرینی میں اس کے مقابلہ میں کچھ بھی اضافہ نہ ہو سکے گا جتنا کہ پچھلے سو برس میں ہوا۔ اسی کے ساتھ ان بیرونی ممالک [illegible] حوصلہ بھی قابل لحاظ ہے [illegible] صنعت [illegible] خود سرمایہ فراہم کریں اور ان میں اس کی صلاحیت بھی روز بروز بڑھتی جاتی ہے۔ یعنی اب انہیں ہمارے سرمایہ کی چنداں ضرورت نہ ہوگی۔ بہت ہوا تو وہ ہمارے کچھ لکھے پڑھے آدمیوں کو ملازم رکھ لیا کرینگے۔

ان باتوں کے علاوہ قدیم معیشت عالمی کی تیسری شرط کا ختم ہو جانا بھی ہے۔ یعنی مبادلہ اجناس کا وہ خاص اسلوب جو مغربی یورپ اور باقی ممالک عالم میں قائم تھا۔ اس کا قیام اب اس لئے ممکن نہیں کہ یہ زرعی ممالک خود صنعتی بنتے جاتے ہیں۔ ان [illegible] یہاں [illegible] صنعتی مال کی کھپت کم ہو گی

اور مغربی یورپ سے برآمد مصنوعات گھٹیگی۔

لوگوں کا یہ بھی خیال ہے کہ ان نئے ممالک میں سرمایہ داری کا فروغ خود ہی قدیم ممالک سے صنعتی برآمد کے بڑھانے کا سبب بن جائے گا۔ میرا خیال ہے کہ یہ غلط ہے۔ یہ نئے سرمایہ دار ملک اپنی دولت آفرینی کا ساز و سامان زیادہ تر خود ہی فراہم کریں گے اور غالباً ایک مختصر سے درمیانی زمانہ کے بعد درآمد کو بند کر دیں گے اور اس کی وجہ صاف ہے۔ یعنی یہ کہ ان کے پاس درآمدہ صنعتی مال کے مقابلہ میں دینے کو کیا قدریں ہوگی؟ اور یہ قدریں ان کے پاس اس لئے نہ ہوں گی کہ انھیں خود اپنی صنعت کو ترقی دینی ہوگی اور یورپ کے ملکوں کے لئے خام اجناس اور کھانے پینے کی چیزیں بھیجنی ہوں گی۔ بالفاظ دیگر اسی زرعی اساس پر دو صنعتوں کا یعنی خود اپنی صنعت اور یورپی صنعت کا قیام کیسے ممکن ہوگا! زرعی اساس اور صنعتی عمارت یا بالفاظ دیگر نامی اور میکانکی۔ غیر نامی دولت آفرینی میں باہمی تناسب کا جو قانون ہے اس کا یہی اقتضا ہے۔ یہ بھی نہیں کہ یہ ملک اپنی زرعی اساس کو وسیع کر سکیں۔ اس لئے کہ ایسا کیا تو انھیں کاشت عمیق کرنی ہوگی اور اس میں زرعی پیداوار بہت گراں پڑے گی۔

اس کے ساتھ یہ یاد رہے کہ سو برس تک یہ زرعی ممالک ہمیں زرعی پیداوار اتنے سستے داموں اس وجہ سے دے سکے کہ انھوں نے بے سوچے سمجھے اپنی زمین کے ساتھ قزاقی کی، اس سے پیداوار لی اور اس کی قوتیں اسے واپس نہ دیں اور اس وجہ سے بھی کہ خود وہاں کی زرعی آبادی کو پیٹ بھر کھانے کو نہیں ملا۔ اب آئندہ ان دونوں باتوں کی توقع عبث ہے۔ غیر یورپی قوموں نے اپنے آپ کو ہر طرح مغربی یورپ کے تصرف بیجا سے آزاد کر لیا ہے "رنگین قوموں کی آزادی" زوروں میں بڑھ رہی ہے اور تاریخ عالم کے نقطہ نظر سے یہی جنگ عظیم کا سب سے اہم نتیجہ ہے۔ زمین پر سفید نسل کے تسلط کا یکسر خاتمہ ہو چکا ہے اسی طرح جیسے زمانہ قبل از جنگ کی بہت سی اور دلفریب چیزوں کا! اب اگر کہیں سامراجی رجحانات باقی رہیں گے تو ریاستہائے متحدہ امریکہ اور جاپان میں یا شاید بیس برس میں۔

اگر ارتقاءِ معاشی کے رجحانات کا یہ اندازہ صحیح ہے تو پھر قدیم سرمایہ دار ممالک کی معیشتوں کے لئے اس سے کیا نتیجہ نکلتا ہے ؟ ظاہر ہے یہ کہ وہ مجبور ہیں کہ راضی برضا ہوں اور وہی کریں جو دوسری معیشتیں کرنے والی ہیں، جو پہلے ان کی دست نگر تھیں۔ یعنی خود اپنی طرف رجوع کریں اور بہ الفاظ دیگر کافی بالذات ہونے کی کوشش کریں۔ . . . . . .

کافی بالذات ہونے کے معنی یہ نہیں کہ کوئی قومی معیشت کامل طور پر سب سے الگ اور خود مختار ہو جائے۔ یعنی تمام بین الاقوامی تعلقات ختم ہو جائیں . . . . . . نہ اس کے معنی یہ ہیں کہ ہر چھوٹی سے چھوٹی معیشت کافی بالذات بن بیٹھنے کی کوشش کرے۔ جس طرح منظم معیشت میں ہر قوم کے مخصوص حالات کو پیش نظر رکھنا ضروری ہے، اس کافی بالذات بننے کی کوشش میں بھی لازم ہے کہ اس میں چھوٹی چھوٹی معیشتیں باہم مل کر معاشی اتحاد قایم کریں گی تاکہ کم و بیش کافی بالذات معیشت کے مرتب کرنے کے لئے بنیاد تو پیدا ہو جائے جن ملکوں کے معاشی حالات ایک دوسرے سے مشابہ ہیں وہ باہم ملیں گے۔ کون کون ملے گا اس کی تفصیل کا یہ موقع نہیں لیکن مجھے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے ملک کے لئے مسئلہ کا صحیح حل یہی ہوگا کہ جنوب مشرقی یورپ کے ممالک سے زیادہ قریبی تعلقات پیدا کرے۔ . . . . .

میں تو عملاً کافی بالذات اس ملک کو کہہ دوں گا جو اگرچہ وہ دوسرے ممالک سے قطعاً الگ نہ سہی مگر مجبور نہیں ہے کہ تجارت خارجہ کا کام اس لئے کرے کہ اس کا وجود اس کے بغیر ممکن نہیں بلکہ اپنی مرضی سے آزادی کے ساتھ جو چاہتا ہے باہر بھیجتا ہے جو چاہتا ہے ملک کے اندر منگاتا ہے۔ اس معنی کر کافی بالذات یورپ کی قومی معیشتیں تھیں کوئی سو سال پہلے۔ جرمنی جیسے ملک کا منتہائے تجارت اس زمانے میں یہ ہوتا تھا کہ اپنی زمین کی پیداوار باہر بھیجی، یا تو خام حالت میں مثلاً غلہ پھل دار پھل، بیج وغیرہ کوئی ۴۴ ء ۲۰ فیصدی، خام اون ۵۹ ء ۱۱ فیصدی، یا خام اجناس کو مصنوعات کی شکل میں بدل کر باہر بھیجا مثلاً اونی مال ۰۱ ء ۱۰ فیصدی، سنی کپڑا ۴۴ ء ۲۱ فی صدی یہ چیزیں اپنی زمین سے پیدا ہوتی تھیں۔ ان پر کچھ محنت صرف ہوتی تھی، اپنی ضرورت سے زیادہ

ہوتی تھیں اس لیے باہر جاتی تھیں اور برآمد کا کوئی تین چوتھائی حصہ انہی پر مشتمل ہوتا تھا۔ ان کے عوض پردیس سے وہ چیزیں خریدی جاتی تھیں جو من مانگتا تھا یا زبان کا چٹخارہ۔ تاکہ زندگی ذرا مزے سے گذرے۔ یہی شکر، کافی، پھل پھلاری، ریشم، تمباکو، شراب، جڑی بوٹیاں اور دوائیں۔

اصل چیز برآمد تھی اور درآمد اس کی تابع۔ میں نے ان ملکوں کو مالک برآمد کا نام دیا ہے یہ اس حد تک کافی بالذات کہے جا سکتے ہیں کہ ضرورت کے وقت یہ درآمد سے دستکش ہو سکتے تھے۔ اور ایسا کرنے میں ان کا وجود معرض خطر میں نہیں آتا تھا۔

لیکن انیسویں صدی میں یہ صورت حال سرے سے بدل گئی۔ ہمارا حال اب یہ ہوگیا ہے کہ ہم اپنے موجودہ معیار زندگی کو برقرار رکھنے کے لئے مجبور ہیں کہ باہر سے چیزیں منگائیں چاہے اپنے کھانے پینے کی چیزوں کی شکل میں چاہے اپنے جانوروں کے غذا کی شکل میں، چاہے مصنوعات بنانے کے لئے اجناس خام کی شکل میں۔ ہماری برآمد میں آج خاص مدات یہ ہیں:-

مکھن ۳۰،۲ فیصد۔ روئی ۷،۵ فیصد۔ اون ۴۔۴ فیصد۔ مکھن ۷،۳ فیصد۔ لکڑی ۹،۲ فیصد۔ کچا لوہا ۷،۲ فیصد۔ تانبا ۴،۲ فیصد۔ گیہوں ۲،۲ فیصد۔ انڈے ۲،۲ فیصد۔ باجرا ۲ فیصد پھل ۹،۱ فیصد۔ تیل چربی وغیرہ ۹،۱ فیصد۔ گوشت ۳،۱ فیصد۔ مچھلی ۳،۱ فیصد۔

اس درآمد مال کی قیمت ہم کچھ تو اپنے اس سرمایہ کے منافع سے ادا کرتے تھے جو پردیس میں لگا ہوا تھا اور کچھ بلکہ جنگ کے بعد سے تقریباً کلیتہً اپنی مصنوعات سے۔ درآمد برآمد کا رشتہ بالکل الٹ گیا ہے۔ درآمد زیادہ اہم ہوگئی ہے۔ ہم مجبور ہیں کہ ملک میں یہ مال منگائیں اور اس لئے اپنا مال باہر بھیجیں۔ برآمد والے ملک سے ہم اب درآمد والا ملک بن گئے ہیں۔ اس وجہ سے ہماری خودمختاری ختم ہوگئی ہے اور ہم کسی معنوں میں کافی بالذات نہیں رہے۔

کیا ہم اس طرح پھر کافی بالذات ہو سکتے ہیں جیسے کہ سو سال قبل تھے؟ یہ مشکل سے ممکن ہے۔ ہماری تعداد بہت بڑھ گئی ہے۔ اسی رقبہ زمین پر آدمیوں کی تعداد اس سو برس میں دوگنی سے زیادہ ہوگئی ہے۔ ہم اگر اپنے معیار زندگی کو بہت گرا بھی دیں تو اسی رقبہ زمین کی پیداوار سے اپنے

کو پانا اور پردیس کو بھی خاصی مقدار میں بھیجتے رہنا ممکن ہے۔ ایک حد تک تو ہمیں پردیسی زمین سے کام لینا ہی پڑے گا۔ اور وہاں کی اجناس کے عوض اپنی محنت کے ثمرات دینے ہوں گے۔ لیکن اصل معاملہ حد اور پیمانہ کا ہے۔ یہ ہم یقیناً کر سکتے ہیں کہ کم سے کم اپنے آدمیوں کے کھانے کے لئے غذا تو خود اپنے ملک میں پیدا کر لیا کریں۔

---

بالعموم معاشی زندگی اور بالخصوص سرمایہ داری نظام کی آئندہ تشکیل کے امکانات، لوازم اور رجحانات تو یہ ہیں۔ ان میں سے کون کون سے واقعیت میں تبدیل ہو سکیں گے، اس کا انحصار جیسا کہ میں شروع میں ہی کہہ چکا ہوں، آدمیوں کے آزاد ارادے اور عزم پر ہے۔ اس ارادے اور عزم کی تشکیل بہت ہی محدود طور پر عقل معاشی یا اور کسی عقل سے ہوتی ہے۔ زیادہ تر تو اس کا انحصار ہوتا ہے انسانوں کے غیر عقلی تصور کائنات و موجودات پر کہ یہی ان کی قسمت کا فیصلہ کرتے ہیں۔ اسی پر منحصر ہے کہ آدمی ساری معیشت کے دھندے کو کیا اہمیت دیتا ہے، اسے اہم جانتا ہے یا غیر اہم، اور اس معیشت کو کس معنوی ربط و تعلق میں جگہ دیتا ہے۔ اور پھر اسی پر انحصار ہے اس بات کا کہ معیشت کونسی بنیادی شکل اختیار کرے، اور اگر منظم معیشت ہی کا فیصلہ ہو تو اس کی کونسی صورت قبول کی جائے۔

معاشی زندگی کی تشکیل نو کے عزم و ارادے کے حامل مختلف قسم کے ہو سکتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ کسی شخص واحد کا عزم تسلط پا جائے، جیسے لینن، کمال پاشا، مسولینی۔ ہو سکتا ہے کہ یہ عزم جماعتی ہو اس کا انحصار کہ کونسی شکل ہو۔ تاریخی اتفاقات پر ہے یا پھر کسی مخصوص قوم کے مخصوص حالات پر۔ لیکن یہ ضروری ہے کہ یہ عزم مضبوط ہو۔ اس میں وحدت و یکجہتی ہو اور منزل مقصود کا شعور کامل اور پھر ان کے ساتھ ساتھ اس کی نظر تیز اور صاف ہو۔ اور یہی آخری وجہ ہے کہ علمی تحقیق سے یک قلم سب نیا تہ نہ ہو سکے گا۔

ہم سب کی دعا ہے کہ ہمارے وطن محبوب کو بھی ایسا عزم راسخ عطا ہو۔ اس لئے کہ اگر یہ نہیں ہوتا تو سب دیکھ رہے ہیں کہ ہم برابر انتشار کی گہرائیوں میں ڈوبتے جاتے ہیں۔

# بے روزگاری

آج دُنیا میں صرف ایک مشغلہ رہ گیا ہے، اور وہ مشغلہ بے کاری کا ہے۔ موجودہ کساد بازاری نے ایک ایسی صورت حال پیدا کردی ہے جس کے خطرناک نتائج "بے روزگاری" کی شکل میں ظاہر ہوئے ہیں اور تمام دنیا چار سال سے اس ناگفتہ بہ مصیبت اور پریشانی میں مبتلا ہے۔ جو لوگ دماغی اور جسمانی محنت کے عادی تھے۔ ان کے قوائے نل بیکاری کی وجہ سے مضمحل ہوتے جا رہے ہیں اور سب سے زیادہ تکلیف اور کلفت کا باعث یہ ہے کہ روزگار و بار تجارت کے سنبھلنے کی خوش آئند توقعات قائم کی جاتی ہیں مگر ہر صبح امید شام غم میں بدل جاتی ہے۔ معاشین اور مدبرین کا یہ دعویٰ تھا کہ سوسائٹی کا بلند معیار زندگی قائم رکھنے کے لئے ہر قسم کے تحفظات قائم کر دئے گئے ہیں مگر اب معلوم ہوتا ہے کہ ہنوز اس مسئلہ کا کوئی پائدار حل نہیں کیا گیا ہے، اور چونکہ یہ مسئلہ دوسرے اجتماعی مسائل سے زیادہ اہم ہے اس لئے اس پر فوری غور کی شدید ضرورت ہے۔ وقت کا سب سے زیادہ اہم سوال یہ ہے کہ مزدوروں کے لئے کوئی کام نکالا جائے جس سے ان کو اجرت ملے۔ اس پر مزدور کی انفرادی اور خاندانی زندگی کا دار و مدار ہے۔ باقی سکونت کے لئے مکان یا اجرت کی شرح میں اضافہ اور زندگی، بیمہ وغیرہ کے مسائل کا طے کرنا بلاشبہ ایک معقول معیار زندگی کو برقرار رکھنے کے لئے ضروری ہیں، لیکن یہ بعد کے سوالات ہیں۔ پہلا سوال یہی ہے کہ مزدوروں کو کہیں سے کام ملے اور پابندی کے ساتھ ملتا رہے۔

اس وقت بے روزگاری کا مسئلہ بہت زیادہ اندیشہ ناک ہو گیا ہے۔ انیسویں صدی میں اور بیسویں صدی کے ابتدائی بیس سال کے اندر مزدوروں کی تعداد میں برابر اضافہ ہوتا رہا سوائے اس کے کہ عارضی طور پر کبھی کبھار اضافہ رک گیا یا تعداد میں کوئی تخفیف ہو گئی۔ مگر اس وقت بے روزگاری اتنی زیادہ بڑھ گئی ہے کہ اس کی نظیر تاریخ میں نہیں ملتی۔ انٹرنیشنل لیبر

آفس[1] (بین الاقوامی ادارہ مزدوراں) کے پاس جو اعداد و شمار موصول ہوئے ہیں اُن سے صاف ظاہر ہے کہ باوجود پوری کوشش اور کثیر مصارف کے بے روزگاروں کی تعداد بڑھتی جا رہی ہے۔ سال گذشتہ کے اعداد کا اگر سال پیوستہ کے اعداد سے مقابلہ کیا جائے تو حسب ذیل اضافہ ہوا ہے:-

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| چیلی (جنوبی امریکہ) | ۱۱۲ | فیصدی | بلدیہ ڈانزک | ۱۰ | فیصدی |
| سوئڈن و استونیا | ۷۷ | ” | فنستان | ۱۱ | |
| چکوسلوریکیا | ۶۱ | ” | فرانس | ۹ | |
| بلجیم | ۳۵ | ” | برطانیہ عظمیٰ | ۴ | |
| ڈنمارک | ۳۰ | ” | اٹلی | ۱۲ | |
| نذرلینڈ | ۲۴ | ” | نیوزی لینڈ | ۱۳ | |
| سوسستان | ۲۲ | ” | ناروے | ۱۱ | |
| آئرستان | ۱۹۹ | ” [2] | علاقہ سار | ۶ | |
| اسٹریلیا | ۱۱ | ” | | | |

ممالک یورپ کے علاوہ دیگر ممالک کے اعداد و شمار بہت غیر مکمل ہیں لیکن اس سے سب مانتے ہیں کہ ہندوستان، چین، جاپان، جنوبی امریکہ اور افریقہ کی کثیر آبادی یا تو مستقل طور پر بے کار رہے یا جتنا کام انھیں ملنا چاہئے اس سے بہت کم کام ملتا ہے۔ امریکہ میں بے کاروں کی تعداد ایک کرور ۲۱ لاکھ بتلائی جاتی ہے اور حساب لگایا گیا ہے کہ تمام دنیا کے بے کار مزدوروں کی تعداد پندرہ کرور سے کسی طرح کم نہیں ہے۔ یہ کس قدر المناک حقیقت ہے کہ تمدنی ترقی کے اس دور میں کام کرنے کی صلاحیت اور خواہش رکھنے والے مزدوروں کی اتنی بڑی فوج کو آج

(1) International Labour Office مختصر I. L. O.

(2) رپورٹوں میں یہی دیکھا جاتا ہے لیکن اس کی وجہ اعداد و شمار مرتب کرنے کے طریقوں میں تبدیلی ہے۔

آج کوئی ایسا کام نہیں مل سکتا جس سے وہ اپنے اور اپنے خاندان کی ناگزیر ضروریات زندگی کا انتظام کر سکیں؟ بلا شبہ آج یہی ایک مسئلہ ہے جس کا تعلق تمام عالم سے ہے جس نے کروڑوں انسانوں کو موت و حیات کی کشمکش میں مبتلا کر رکھا ہے۔ اور اسی کی بدولت تمام دنیا کے معاشی نظام میں ایک انتشار اور ابتری پیدا ہو گئی ہے اور اسی لئے یہ مسئلہ معاشیین، مدبرین اور مصلحین سب کی فوری توجہ کا مستحق ہے۔

بین الاقوامی دفتر مزدوران نے ریاستہائے متحدہ امریکہ کی اقتصادی حالت پر ایک رپورٹ شائع کی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۹۱۹ء اور ۱۹۲۹ء کے درمیان اس ملک کے صنعتی کارخانوں میں فی کس مال کی پیداوار بقدر ۴۸ فیصدی بڑھ گئی اور اسی کے ساتھ مزدوروں کی تعداد ۹۰ لاکھ سے گھٹ کر صرف ۸۰ لاکھ رہ گئی، یہی حال زراعت، معدنیات اور ریلوے کی صنعتوں کا ہے کہ مزدوروں کی تعداد تو گھٹ گئی اور پیداوار میں فی کس اضافہ نظر آتا ہے۔ اسی طرح انگلستان میں بھی ۱۹۲۴ء سے ۱۹۳۰ء تک صنعتی کارخانوں کے مزدوروں کی تعداد میں کل اضافہ ۱۰ر۱ فیصدی ہوا اور فی مزدور مال کی نکاسی میں ۲ر۱۱ فیصدی اضافہ ہوا۔ معدنیات میں کام کرنے والے مزدوروں کی تعداد میں ۴ر۲۱ فیصدی تخفیف ہو گئی ہے مگر پیداوار میں فی کس ۳ر۲۱ فیصدی اضافہ ہوا۔ غرض امریکہ اور انگلستان میں بے روزگاری کی ان بین اور واضح شہادتوں کے بعد دیگر ممالک کی بے روزگاری کا بآسانی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ اور اس کے ساتھ یہ حقیقت نظر انداز نہیں کی جا سکتی کہ جب کبھی تجارتی کاروبار کو دوبارہ فروغ ہوگا۔ تو اندیشہ ہے کہ پیداوار تو ضرور بڑھ جائے گی لیکن مزدوروں کی تعداد میں بجائے اضافہ کے تخفیف ہوگی پھر ان تمام مزدوروں کا کیا حشر ہوگا جو کساد بازاری شروع ہونے سے قبل برسر روزگار تھے؟ ظاہر ہے کہ یہ مشکل اس طرح حل کی جا سکتی ہے کہ یا تو قدیم صنعتوں کو غیر معمولی فروغ ہو یا جدید صنعتیں اور نکالی جائیں جس میں تمام بے روزگار مزدوروں کی کھپت ہو سکے لیکن یہ اسی صورت میں ممکن ہے جب رسد کے ساتھ ساتھ طلب میں بھی اضافہ ہو، اور یہاں پھر اسی بنیادی سوال سے دوچار ہونا پڑتا ہے کہ پیدائش دولت اور صرف دولت میں ہم آہنگی اور تعلق پیدا کیا جائے۔ اس لئے کہ ہر قسم کی بے روزگاری کی جڑ یہیں سے نکلتی ہیں خواہ وہ بے روزگاری

روپیہ رہ گئی ہے۔ اور اس کے بعد بے روزگاری کا وجود ثابت کرنے کے لئے کسی تیسری دلیل کی ضرورت نہیں ہے۔ البتہ صحت کے ساتھ یہ بتلانا مشکل ہے کہ بے روزگاری کس حد تک پھیلی ہوئی ہے۔

جہاں تک زراعت کا تعلق ہے ہر شخص جانتا ہے کہ ہمارے کسانوں کو سال بھر میں صرف چھ مہینہ کا کام مشکل ملتا ہے اور باقی چھ مہینے بے کاری میں گذرتے ہیں۔ گذشتہ مردم شماری کے اعداد و شمار سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ بے روزگاری روز بروز بڑھتی جاتی ہے۔ ۱۹۱۱ء میں کام کرنے والے کسان اور ان کے متعلقین کا تناسب ۴۷ اور ۵۳ تھا۔ ۱۹۲۱ء میں یہ تناسب ۴۶ اور ۵۴ ہوگیا اور اب ۱۹۳۱ء میں ۴۴ اور ۵۶ ہے یعنی کام کرنے والوں کے مقابلے میں ان کے متعلقین کی تعداد بڑھتی جاتی ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ زراعت میں بھی بے روزگاری بڑھتی جاتی ہے۔ اگر صنعت و حرفت کو لیا جائے تو وہاں بھی غیر منظم صنعتوں کے اعداد و شمار نہ ملنے کی وجہ سے صحیح فیصلہ کرنا مشکل ہے۔ منظم صنعتوں کے متعلق جو اعداد مل سکے ہیں اُن سے معلوم ہوتا ہے فیکٹریوں میں کام کرنے والے مزدوروں کی تعداد گذشتہ چند سال کے اندر بقدر ایک لاکھ ۴۴ ہزار گھٹ گئی ہے۔ معدنیات میں کام کرنے والوں میں ۶۵ ہزار مزدور بیکار ہیں، ریلوے میں کام کرنے والوں کی تعداد میں ۸۰ ہزار کی کمی ہوگئی ہے۔ مزدوروں کے حالات کی تحقیقات کے لئے ایک شاہی کمیشن مقرر کیا گیا تھا، اس کمیشن کی رائے ہے کہ صنعت جہاز رانی میں بھی بے روزگاری موجود ہے۔ کراچی کی بندرگاہ پر مزدوروں کو مہینہ میں مشکل سے دس بارہ دن کا کام ملتا ہے، یہی حال کم و بیش رنگون کے مزدوروں کا ہے۔ بمبئی میں اس وقت ۴۰ ہزار مزدور کپڑے کے کارخانوں میں بیکار ہیں، کلکتہ میں بھی بے روزگاری کی تعداد اس سے کم نہیں ہے۔ اس سلسلہ میں یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ اس وقت تمام کارخانے پورے وقت کام نہیں کرتے اس لئے باکار مزدوروں کو بھی پورے وقت کام نہیں ملتا۔ غرض زراعت اور صنعت و حرفت دونوں میں بے روزگاری پھیلی ہوئی ہے اور سر وسوسیرؔیا کا دعویٰ کہ ۴ کروڑ مزدور ہندوستان میں بے کار ہیں، کسی طرح مبالغہ آمیز نہیں کہا جا سکتا۔

مزدوروں کا بین الاقوامی ادارہ جب سے قائم ہوا ہے برابر بے روزگاری کا مسئلہ اس کے

سامنے رہا ہے اور اس ادارہ کے پیش نظر یہی کام ہے کہ کسی طرح ان حالات کی اصلاح کی جائے جس کی بدولت دنیا کے مزدور پیشہ لوگوں کے ساتھ ہر طرح کی ناانصافیاں ظلم اور زیادتیاں کی جاتی ہیں انسانیت کے بنیادی اصول کے منافی ہو کہ مزدور کو بھی ایک بے روح جنس سمجھ کر اس کی خرید و فروخت کلیتاً طلب رسد کے قانون پر موقوف ہو۔ بے روزگاری کا مسئلہ صنعت و حرفت سے گہرا تعلق رکھتا ہے اور اس سے کسی طرح علیحدہ نہیں کیا جاسکتا۔ بین الاقوامی ادارہ مذکور نے اپنے ذمہ یہ خدمت لی ہو کہ اس مسئلہ کے مختلف پہلوؤں پر غور کیا جائے، اور اس کے تباہ کن نتائج کے ازالہ کی کوشش اور جدوجہد کی جائے، اور ممکن ہو تو موجودہ صنعتی نظام کو اس سے نجات دلائی جائے۔ اس بین الاقوامی ادارہ نے ممالک عالم کے تعاون اور امداد سے بے روزگاری کا مسئلہ کی نوعیت پر مختلف پہلوؤں سے غور کیا ہے اور اس سلسلہ میں تمام ضروری حالات اور واقعات کی تحقیق چاہی ہے۔ ۱۹۱۹ء سے پہلے بین الاقوامی کانفرنس نے درخواست کی تھی کہ جو حکومتیں بین الاقوامی معاہدہ میں شریک ہیں ان کو چاہئے کہ وقتاً فوقتاً بے روزگاری کے سلسلہ میں اپنے ملک سے متعلق مفصل معلومات اور اعداد و شمار بین الاقوامی ادارہ کو فراہم کیا کریں چنانچہ اب مرکزی ادارہ کے پاس اتنا مواد دنیا کے مختلف ممالک سے جمع ہوجاتا ہے کہ سال بہ سال بے روزگاری پر ایک جامع، مبسوط اور پر از معلومات کتاب بین الاقوامی دفتر کی طرف سے شائع کی جاتی ہے جو لوگ بے روزگاری کے موضوع سے دلچسپی رکھتے ہیں ان کی یہ رائے ہو کہ اگر قابل قدر ذخیرہ امداد و شمار نہ جمع کیا جاتا تو عالمگیر بے روزگاری کی شدت اور اہمیت کا کوئی اندازہ ممکن ہی نہ تھا۔

بین الاقوامی کانفرنس نے تمام حکومتوں سے یہ سفارش بھی کی تھی کہ سرکاری سرپرستی میں بے روزگاروں کے لئے بیمہ کا بھی کوئی انتظام کیا جائے تاکہ بے روزگاری کے زمانے میں مزدور اپنے اور اپنے بال بچوں کا پیٹ پالنے کے لئے خیراتی فنڈ سے امداد لینے پر مجبور نہ ہوں، روزگار ملنے تک قوت لایموت کا انتظام بیمہ فنڈ سے ہوجائے۔ بین الاقوامی ادارہ کی یہ مبارک سعی مشکور ہوئی۔ ابتداءً صرف دو ملکوں نے بیمہ بے روزگاری کا انتظام کیا۔ لیکن اکتوبر سنہ ۱۹۳۳ء تک دس ملکوں

میں باقاعدہ بے روزگاری کے بیمہ کا رواج ہوگیا جس سے ۲ کروڑ ۳۰ لاکھ مزدور فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

تجربہ سے معلوم ہوتا ہے کہ بے روزگاری کے اسباب کو دور کرنا زیادہ مشکل ہے بہ نسبت اس کے کہ بے روزگاری کے نقصانات کو کم کرنے کی کوشش کی جائے، اس سلسلہ میں ایک تدبیر یہ تجویز کی گئی ہے کہ جن ممالک میں مزدوروں کے لئے کام نکل سکتا ہو وہاں دیگر ممالک کے بے روزگار مزدوروں کو بھیجا جائے۔ اس کے متعلق بین الاقوامی ادارہ نے ۱۹۲۲ء اور ۱۹۲۹ء میں دو یورپین بین الاقوامی کانفرنسوں میں پیش کی تھیں اور حال ہی میں ایک کتاب اور اسی ادارہ کی طرف سے شائع ہوئی ہے جس میں نہایت وضاحت کے ساتھ بتلایا گیا ہے کہ مختلف حکومتیں اپنی اپنی اقلیم میں بے روزگاری کو دور کرنے کی کیا تدابیر اختیار کر رہی ہیں۔ کتاب کا نام ہے "بے روزگاری اور رفاہ عامہ کے کام"[1] اس کتاب سے معلوم ہوتا ہے کہ بے روزگاروں کو کام دینے کے لئے حکومتیں رفاہ عامہ کے کاموں کو وسیع پیمانہ پر شروع کر رہی ہیں۔

مزدوروں کے بین الاقوامی ادارہ نے ۱۹۳۰ء میں ایک کمیٹی اس غرض سے مقرر کی تھی کہ بے روزگاری کے اسباب و علل پر اور بالخصوص حسب ذیل امور پر غور اور تحقیق کی جائے۔

۱۔ تعدیلات درآمد و برآمد

۲۔ سرمایہ اور خام اشیا اور اجناس کی ناقابل اطمینان تقسیم

۳۔ کسی ملک کی آبادی کے مختلف طبقات میں قومی دولت کی ناقابل اطمینان تقسیم۔

۴۔ وہ کیا تبدیلیاں ہیں جن کی وجہ سے پیدائش دولت اور صرف دولت میں عدم مطابقت ہے

۵۔ موجودہ نظام میں کس قسم کی تبدیلیاں درکار ہیں۔

کمیٹی نے ۲۱ و ۲۰ جنوری ۱۹۳۱ء کو ایک مفصل رپورٹ بمقام جنیوا پیش کی اور اس میں بے روزگاری کی اہمیت کو ثابت کیا اور اس کے نتائج کو انفرادی اور اجتماعی ہر دو نقطہ نظر سے

[1] Unemployment and Public Works

خطرناک بتلایا ہے نیز حسب ذیل اسباب کی طرف توجہ بھی دلائی ہے جن کی بدولت کمیٹی کی رائے میں موجودہ صورت حال پیدا ہوئی ہے۔

(۱) ضرورت سے زیادہ زرعی پیداوار کچھ تو اس وجہ سے کہ فصل اچھی ہوگئی ہے اور کچھ اس وجہ سے کہ نئی زمینات زیر کاشت آگئی ہیں۔

(۲) صنعتی سامان ضرورت سے زیادہ تیار ہونے لگا ہے۔

(۳) قوت خرید جس کا اظہار زر اور اعتبار کی مقدار سے ہوتا ہے۔) اور سونے کی رسد میں جو باہمی تعلق ہے اس میں مطابقت کی آسانیاں نہ ہونے کی وجہ سے قیمتیں نہایت تیزی سے گریں، ایسی کہ اس سے پہلے کبھی ایسی مثال نہیں ملتی۔

(۴) حکومتوں میں ایک دوسرے پر اعتبار باقی نہیں ہے، سونے کی تقسیم غیر مساوی ہوگئی ہے۔ اور سرمایہ کی مقدار ناکافی ہے۔ قرض کے لین دین میں رکاوٹیں پیدا ہوگئی ہیں نتیجہ یہ ہے کہ جو ممالک قوت خرید بڑھانے کے لئے قرض چاہتے ہیں ان کو روپیہ نہیں ملتا۔ قیمتوں میں تخفیف بھی اس وجہ سے نہیں روکی جاسکتی۔

(۵) جن ممالک میں سیاسی بے چینی کی وجہ سے قوت خرید کم ہوگئی تھی وہاں چاندی کا نرخ گرجانے سے قوت خرید اور گھٹ گئی ہے۔

(۶) بعض ممالک میں جغرافی طبعی اور دیگر حالات کی وجہ سے مصارف پیداوار بہت زیادہ ہیں

(۷) بین الاقوامی تجارت میں گڑبڑ پیدا ہوگئی ہے جس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ نئے ممالک صنعت و حرفت کے میدان میں مقابلے کے لئے نکل آئے ہیں دوسری وجہ یہ ہے کہ محصولات کی دیواریں بین الاقوامی تجارت کی راہ میں رکاوٹ بن گئی ہیں۔ پھر بین الاقوامی سیاسی قرضوں کی وجہ سے مشکلات میں مزید اضافہ ہوگیا ہے۔

(۸) انتطاع عالم میں آج بھی ایسے ذخائر موجود ہیں جن سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے مگر مزدوروں کو ایک ملک سے دوسرے ملک میں منتقل کرنے کی راہ میں دشواریاں ہیں۔

(۹) مزدوروں کی محنت کو نامعقول حد تک کم کرنے کے لئے مشین اور کلیں ایجاد کی گئی ہیں۔

کمیٹی نے مزدوروں کے بین الاقوامی ادارے کو مشورہ دیا ہے کہ ان مسائل پر مزید غور اور تحقیق جاری رکھنا چاہیئے، اور اس کے ساتھ مزدوروں اور آجروں کی انجمنوں کو مشورہ دیا ہے کہ اپنے اپنے ملک میں حکومتوں کو مجبور کیا جائے کہ بے روزگاری کے لئے تمام قابل عمل تدابیر فوراً اختیار کی جائیں اور کمیٹی نے تمام حکومتوں کی توجہ بالخصوص حسب ذیل امور پر مبذول کرائی ہے۔

(۱) مزدوروں کی ایک ایسی انجمن قائم کی جائے جو ایک صنعت کے بے روزگار مزدوروں کو دوسری صنعت میں لگانے کی کوشش کرے۔

(۲) بے روزگاری کے بیمے کو اور زیادہ ترقی دیجائے اور جن ممالک میں ابتک یہ انتظام نہیں ہے وہاں قائم کیا جائے، حکومت اس کی پوری سرپرستی کرے اور بیمہ میں مزدوروں کی ناگزیر ضروریات زندگی کا لحاظ رکھا جائے۔

(۳) حکومتوں کو چاہیئے کہ رفاہ عام کے کاموں کا ایک پروگرام مرتب کر کے وسیع پیمانہ پر تعمیری کام شروع کر دیں۔ لیکن ساتھ ساتھ طلب بڑھانے کی بھی کوشش کرنی چاہیئے تاکہ ان نقصانات کا توڑ ہو سکے جو عارضی طور پر شاید سرمایہ داروں کو برداشت کرنا پڑیں۔ نیز اس مسئلہ پر بھی غور کرنا چاہیئے کہ آیا رفاہ عام کا کوئی کام بین الاقوامی نوعیت کا ایسا ممکن ہے جو جمعیۃ اقوام کے ذریعہ انجام پا سکے۔

(۴) ایک ملک کے بے روزگار مزدوروں کو دوسرے ملک میں جہاں ان کی ضرورت نکل سکے منتقل کرنے کے لئے بین الاقوامی تعاون حاصل کرنے کی کوشش کرنا چاہیئے۔

(۵) مختلف ممالک کے قومی نظام معیشت میں ایک دوسرے کے ساتھ تعاون حاصل کرنے کے مناسب طریقے معلوم کئے جائیں۔

کمیٹی کی سب سے زیادہ اہم سفارش یہ تھی کہ اوقات کار میں کمی کر دی جائے تاکہ مزدوروں کی زیادہ تعداد کھپ سکے اور بے روزگاروں کی تعداد میں کچھ کمی ہو۔ اس تجویز کی اہمیت کو مدنظر رکھ کر ایک

ابتدائی کانفرنس جنوری ۱۹۳۳ء بمقام جنیوا منعقد کی گئی اور جون ۱۹۳۳ء کی سترھویں بین الاقوامی کانفرنس کے پیش نامہ میں یہ تجویز باقاعدہ شامل کی گئی۔ لیکن کانفرنس نے فیصلہ کیا کہ اس تجویز کو ۱۹۳۴ء کی اٹھارویں کانفرنس کے لئے ملتوی کر دیا جائے۔ اس سلسلہ میں یہ ظاہر کر دینا قرین انصاف ہوگا کہ اوقات کار کی کمی کے مسئلہ پر مزدوروں اور آجروں میں شروع سے اختلاف رائے ہے۔ ایک طرف مزدور جماعت کا یہ خیال ہے کہ اوقات کار کم کر دینے سے بے روزگاری کم ہو جائے گی، اور قوت خرید میں اضافہ ہوگا۔ دوسری طرف آجروں کا خیال ہے کہ اس قسم کی کوشش اگر کی گئی تو مصارف پیداوار بڑھ جائیں گے۔ معاشی بے چینی پیدا ہوگی اور اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ بے روزگاری اور بڑھ جائے گی ۱۹۳۳ء (۱) کانفرنس نے ایک یہ تجویز منظور کی تھی کہ حکومتوں اور صنعتی انجمنوں کو چاہئے کہ جہاں تک ممکن ہو زائد وقت کام کرنے کے طریقہ کو بند کریں، کانفرنس نے لندن کی عالمی معاشی کانفرنس میں بھی ایک قرارداد تمام حکومتوں کی خدمت میں پیش کی تھی جو متعدد تجاویز پر مشتمل تھی۔

بین الاقوامی ادارہ کے ڈائرکٹر نے سترھویں بین الاقوامی کانفرنس میں ایک روئداد پیش کی تھی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ادارہ مذکور کی تحریک پر مختلف ممالک نے حسب ذیل عملی تدابیر انسداد بے روزگاری کے لئے اختیار کی ہیں۔

(۱) قومی اور بین الاقوامی رفاہ عام کے کام شروع کئے گئے ہیں۔

(۲) سمجھ بوجھ کر ایسے سرمایہ داروں کی سرپرستی کی جاتی ہے جو نت نئے کاروبار شروع کریں اور مزدوروں کو روزگار ملے۔

(۳) حکومت کی طرف سے مدد دے کر رضاکار مزدور بھرتی کرنا (حزب العمال کا خیال ہے کہ اس طریقہ کو نہایت سختی سے غیر معمولی کاموں تک اور کم سن بیکاروں تک محدود رکھا جائے)۔

(۴) جنگلات میں کام کے لئے اور سڑکوں کی تعمیر کے لئے مزدوروں کے پڑاؤ قائم کئے گئے

(۵) بے روزگار مزدوروں کو آراضیاں دی گئی ہیں تاکہ اپنی ضروریات کے لئے خود غلہ پیدا کریں اور اخلاقی وجسمانی تباہی سے محفوظ رہیں۔

روزگاری کے مسئلہ پر بحث کی گئی ہے اب یہ دیکھنا چاہئے کہ ہندوستان میں بے روزگاری کا انسداد کس طرح سے ہو سکتا ہے بدقسمتی سے ہندوستان کی معیشت بعض ناموافق حالات کی وجہ سے بہت زیادہ پیچیدہ ہو گئی ہے ہندوستان کے ناقص تعلیمی نظام ذات پات کی قیود اور سختیاں محنت کو ذلیل سمجھنا صنعت و حرفت میں آجروں اور سرمایہ داروں کی قلت معاشی کساد بازاری، اور سیاسی بے چینی ان تمام حالات نے بے روزگاری کو اور زیادہ بڑھا دیا ہے چنانچہ موجودہ صورت حال کی نزاکت کا اندازہ کر کے بعض صوبجات نے اور بعض دیسی ریاستوں نے مقامی طور پر بے روزگاری کے اسباب وعلل کی تحقیقات کی کارروائیاں شروع کی ہیں ہمیں ان کوششوں کا خیر مقدم کرنا چاہئے ان سے پتہ چلتا ہے کہ ملک آج کل جس بے روزگاری کی مصیبت میں گرفتار ہے اس کی اہمیت کا کماحقہ احساس بھی قوم میں موجود ہے۔ لیکن اب ضرورت ہے کہ بجائے تحقیق حالات پر وقت ضائع کرنے کے بے روزگاری کے انسداد کے لئے عملی قدم اٹھایا جائے چنانچہ مسٹر جوشی نے ۔موجودہ ۱۹۳۰ء کو اسمبلی میں ایک تجویز پیش کی تھی کہ "اس ملک میں مزدوروں کو روز افزوں بے روزگاری کی وجہ تخفیف اجرت سے بچانے کے لئے مناسب تدابیر حکومت کو فوراً عمل میں لانا چاہئے۔ بہتر ہوگا کہ مسٹر جوشی نے اس سلسلہ میں جو تدابیر سوچی ہیں اور اپنی تقریر میں جن کا ذکر بھی انھوں نے کیا تھا وہ مختصر بیان کر دی جائیں اور وہ حسب ذیل ہیں۔

(۱) معاملات زر میں ایسے طریقے اختیار کرنا چاہئیں کہ جو زر کثیر خزانے میں بے کار پڑا ہے وہ چلن میں آجائے اور قیمتوں میں اضافہ ہو جائے۔

(۲) سرکاری ریلوں کی توسیع کی جائے۔

(۳) ریل کے انجن، ڈبے، مال گاڑی، پٹریاں وغیرہ بنانے کے کارخانے ہندوستان میں قائم کئے جائیں۔

(۴) صنعت جہاز کو ترقی دی جائے۔

(۵) وسیع پیمانے پر سڑک، نہر، پل اور عمارات کا کام شروع کیا جائے۔

(۶) بیمہ بے روزگاری کی اسکیم تیار کی جائے۔

(۷) جس حد تک حکومت آمادہ ہو اس سے بھی زیادہ اوقات کار میں قلت کی ضرورت ہے۔

(۸) بندرگاہوں پر کام کرنے والے مزدوروں کے متعلق وھٹلے کمیشن کی سفارشات پر فوراً عمل درآمد شروع کیا جائے۔

(۹) اجرتوں میں اضافہ کی کوشش کی جائے یا کم از کم مزید تخفیف کو روکا جائے۔

(۱۰) انڈین کمپنی ایکٹ میں ترمیم کی جائے اور اس میں حسب ذیل، دو باتوں کا خیال رکھا جائے

۱۔ ایک حد معین ہونا چاہیئے کہ اس سے زیادہ منافع حصہ داروں میں تقسیم کیا جا سکتا

۲۔ مالکان کارخانہ اور آجروں کو مجبور کیا جائے کہ شرح اجرت کو یکساں رکھنے کے لئے ایک خاص فنڈ قائم کریں۔

(۱۱) کم سے کم شرح اجرت بھی ایک حد پر ہر صنعت کے لئے معین کر دی جائے۔

(۱۲) تمام کاروباری معاہدوں میں مناسب شرح اجرت، کی شرط داخل کرنے کے متعلق وھٹلے کمیشن کی سفارش پر عمل درآمد کیا جائے۔

یہ بحث غیر ضروری ہے کہ مسٹر جوشی کی مذکورہ بالا تجاویز کس حد تک فوراً قابل عمل ہیں ظاہر ہے کہ ہندوستان جیسے طویل و عریض ملک میں بے روزگاری دور کرنے کی راہ میں جو بے شمار دشواریاں ہیں ان کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ یہ بھی اس کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ ہندوستان نے پورے جوش اور خلوص سے جنیوا کی رہنمائی کو قبول کیا ہے اور گذشتہ چند سال کے اندر مزدوروں کے متعلق نیز دیگر اجتماعی معاملات کے لئے قوانین سازی میں قابل تعریف پیش قدمی کی اور اس سے توقع ہوتی ہے کہ آئندہ بھی ہندوستان بین الاقوامی ادارہ مزدوران کے ساتھ پوری طرح تعاون کرے گا اس لئے آج دنیا میں یہی ایک ادارہ ہے جو انتہائی سرگرمی سے بے روزگاری کے خلاف ہر محاذ پر جدوجہد کر رہا ہے۔

# سیاسی نمائندگی

اجتماعی زندگی کے تصور میں نمائندگی یا وکالت کو خاص اہمیت حاصل ہے، اس لئے کہ فطرت نے انسانی ذہنیت کو اس نہج پر تخلیق کیا ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ نتیجہ حاصل کرنے کے لئے کم سے کم محنت کرنی چاہتا ہے۔ اس سے زیادہ بدیہہ اور کیا امر ہو سکتا ہے کہ اگر زید بازار جا رہا ہے اور بکر کو اس کی دیانت اور قابلیت پر اعتماد ہے تو وہ خود نہ جائے اور زید سے کہدے کہ "تم میرے لئے بھی فلاں چیز خریدتے لانا" یہ ظاہر ہے کہ اس درخواست پر زید چند سوال کرے گا، وہ پوچھے گا "میں قیمت کہاں تک دیدوں؟ اگر بالکل اس نمونے کی چیز نہ ملے جیسی تم چاہتے ہو تو خریدوں یا نہ خریدوں؟" وغیرہ وغیرہ ان سوالات کے جوابات پر اس اختیار کی بنیاد ہو گی جو زید کو بکر کی طرف سے اس خاص معاملے کی تکمیل میں حاصل ہو گا۔ ممکن ہے کہ بکر یہ کہدے کہ "تم جو چیز بازار سے لاؤ وہ اس شرط پر لانا کہ اگر مجھے ناپسند ہو تو واپس کر دوں" یہ بھی ممکن ہے کہ وہ یہ کہدے کہ اس چیز کی اشد ضرورت ہے جس قیمت پر بھی تم مناسب سمجھو خرید لینا اور اگر نمونے سے مختلف بھی ہو تو بھی نہ چھوڑنا"

یہ وکالت کا سادہ ترین طریقہ ہے، اگر غور کیا جائے تو تمام معاشرت کا نظام اسی وکالت پر قایم ہے، وہ کاشتکار جو غلہ کی پیداوار میں اپنا تمام وقت لگاتا ہے، اس کام کے لئے اُن سب کا وکیل ہے جو خود کاشت نہیں کر سکتے۔ وہ خیاط جو دوسروں کے کپڑے سیتا ہے اُن سب کا وکیل یا نمائندہ ہے جو خود اپنا لباس نہیں سیتے۔ ہماری اجتماعی زندگی اس حقیقت کے احساس پر قایم ہے کہ ہم اپنی ضرورت کے تمام کام خود نہیں کر سکتے، اس لئے دوسروں کے تعاون کے محتاج ہیں اور اس پیچیدہ نظام زندگی میں اس امر کی ضرورت ہے کہ چند افراد ایک خاص کام میں مہارت تامہ حاصل کر لیں تاکہ وہ اُسے دوسروں سے بہتر انجام دے سکیں۔

سیاست کے میدان میں بھی یہی صورت پیدا ہوئی۔ یہ عام طور پر دیکھنے میں آیا ہے کہ جب کسی

طبقہ کی سیاسی زندگی سادہ اور ابتدائی ہوتی ہے تو اُس میں اپنے معاملات کے نظم ونسق سے زیادہ دلچسپی ہوتی ہی، عرب کے بدوی قبائل، ہندوستانی دیہات، اور دوسری سادہ زندگی بسر کرنے والی اقوام میں بیشتر کام مشورے سے انجام پاتے تھے۔ لیکن جب بڑی بڑی سلطنتیں قائم ہوئیں تو معاملات کو سمجھنا عوام کے احاطۂ قدرت سے باہر ہوگیا اور اُن کی دلچسپی کم ہوگئی اور انھوں نے یہ کام ایک خاص طبقہ کے ہاتھ میں چھوڑ دیا جو اسے بوجوہ احسن انجام دے سکتا تھا۔ اس سے یہ منشا نہیں ہو کہ عوام نے کوئی مجلس مرتب کی یا کوئی تجویز منظور کی جس کی رو سے اُن کے اختیارات ایک قلیل سیاسی جماعت کے ہاتھ میں آگئے بلکہ جس طرح ہر شخص نے اپنی طبیعت کا رجحان دیکھ کر اپنا پیشہ اختیار کیا اور تمام دوسرے پیشوں کو چھوڑ دیا اس طرح سیاست کا ایک پیشہ مقرر ہوگیا جو چند افراد کے قبضہ میں آگیا۔ عوام آہستہ آہستہ اس جماعت کے افعال سے بے خوش ہوگئے۔ بہت سی مرتبہ ایسا ہوا ہوگا کہ اس سیاسی جماعت نے اپنا فرض بہت اچھی طرح انجام دیا ہوگا۔ اس لئے کسی مطلق العنان جماعت کی طرف سے اچھا ملکی وسیاسی انتظام تمام سیاسی بیداری کے لئے ایک نشۂ خواب آور کی حیثیت رکھتا ہی، اور ایسا بھی بہت ہوا ہوگا کہ اس طبقہ نے آہستہ آہستہ قابو پاکر دوسروں سے اپنی سیادت منوالی ہو اور اپنا سکہ جمالیا ہو لیکن نظری اعتبار سے اس میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ تمام سیاسی اقتدار ایک وکالت یا نمائندگی کی حیثیت رکھتا ہی۔

ہر پیشہ کے آدمیوں کو ایک اقتدار حاصل ہوتا ہے۔ مثلاً اگر تمام حلال خور شہر کی صفائی بند کردیں، یا تمام کاشتکار غلہ بیچنے سے انکار کردیں، یا تمام پارچہ باف کپڑا نہ بنیں تو تمام جماعت کو بہت اذیت پہنچا سکتے ہیں، اور اس اذیت کا درجہ اس قدر بلند ہوگا جس قدر کہ اُس پیشہ ور کے کام کو انسانی زندگی سے تعلق ہے۔ لیکن ان تمام پیشہ والوں کا اقتدار بہت محدود ہو اس لئے کہ اُن کی فلاح کا دارومدار اپنے گاہکوں کو خوش رکھنے پر ہی۔ البتہ سیاست کا پیشہ ایسا ہی کہ اسے اختیار کرنے والوں کو بہت زیادہ اقتدار حاصل ہوجاتا ہے اور چونکہ وہ تمام قوم کی اجتماعی زندگی کے نظام کو درست رکھنے کے ذمہ دار ہوتے ہیں، لہٰذا انھیں زندگی کے بیشتر شعبوں پر قدرت حاصل ہوتی ہے اور اس کی مجموعی مقدار اس قدر ہوجاتی ہے کہ افراد کے لئے اس کا مقابلہ دشوار ہوتا ہے۔ یہی سبب ہی کہ ا

پیشہ کو اتنی وقعت حاصل ہے۔ اس کرنے والے بادشاہ اور سلطان سے لے کر وزیر وامیر تک معزز شمار ہوتے ہیں، اس کے ذریعے سے قوت کے اور طریقے حاصل ہوتے ہیں اور یہ قدرت بڑھتی ہی چلی جاتی ہے۔ انسان کے مزاج میں خود غرضی کو بھی بڑا دخل ہے۔ یہ اقتدار جو سیاسی قوت سے اُسے حاصل ہوتا ہے اکثر ذاتی مفاد کو پورا کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے، یہ ممکن ہے کہ اگر ایک کاشتکار میرے ہاتھ بُرا غلہ بیچے تو میں نہ خریدوں اور اُس کاشتکار سے جاکر خریدوں جس کا غلہ بہتر ہے، یہ ممکن ہے کہ اگر ایک درزی میرے لئے خوش وضع لباس نہ سی سکے تو میں دوسرے درزی سے لباس درست کراؤں لیکن بادشاہوں اور حکومتوں میں یہ مقابلہ نہیں ہوتا اگر میرے ملک میں بری حکومت قایم ہے تو میں مجبور ہوں کہ اس کی خرابی پر قانع رہوں، یا کوئی ایسا کام کروں کہ اس حکومت کے بجائے دوسری حکومت قائم ہو۔ لیکن میرے ملک میں بہت سی حکومتیں نہیں ہیں جو مقابلے کی وجہ سے میرا کام اچھی طرح کرتی رہیں۔ حکومت ایک ملک میں صرف ایک ہی ہوسکتی ہے۔ ایک میدان میں دو حکومتوں سے مقابلہ نہیں کرایا جاسکتا۔ اس لئے حکومت کا پیشہ ایسا ہے جس میں اجارہ کی شکل پیدا ہوجاتی ہے اور ظاہر ہے کہ اجارہ ایک ایسی چیز ہے جس پر بہت زیادہ نگرانی کی ضرورت ہے۔ حکومت کے اجارہ میں ایک شکل یہ بھی ہے کہ اسے اپنے احکام منوانے کی طاقت حاصل ہوتی ہے اور اس کی قوت کو توڑنا اتنے بڑے ایثار کا مطالبہ کرتا ہے کہ عوام اس کے لئے اُس وقت تک تیار نہیں ہوتے جب تک پیمانۂ صبر لبریز نہ ہوجائے۔ یہ دوسری بات ہے کہ حکومت کے خلاف احساس مفاد کی بجائے جذبات کا دریا موجزن ہوجائے، لیکن یہ جذبات بھی جب تک شدید نہ ہوں عوام میں قوت عمل پیدا نہیں کرسکتے۔

حکومت کی اسی قدرت سے مرعوب ہوکر اور اپنے ہمسایہ شہروں اور حکومتوں اور خود اپنے شہر میں اس طاقت کی کارفرمائی کا مشاہدہ کرکے یونان کے شہر ایتھنس نے یہ طے کیا کہ وہ سیاسی قوت اپنے کسی طبقے کے ہاتھ میں نہیں سونپے گا بلکہ اپنے تمام شہریوں کے ہاتھ میں رکھے گا، چنانچہ اس شہر کی حکومت بلاواسطہ جمہوریت کے طریقہ پر تشکیل ہوئی جس کی صورت یہ تھی کہ ہر شہری شہر کی مجلس عامہ میں جاتا تھا اور اپنے شہر کے معاملات پر بحث کرتا تھا اور رائے دیتا تھا۔ یہ صورت بھی زیادہ عرصہ تک قائم نہ رہی

لیکن اگر بالفرض رہتی تو بھی اسے بلا واسطہ جمہوریت کے قیام کے امکان کے ثبوت میں پیش کرنا غلط ہوتا اس لئے کہ

(۱) شہر میں غلاموں کی بہت بڑی تعداد تھی جنھیں مشورہ میں کوئی دخل نہ تھا شہریوں کو عملی سیاست میں حصہ لینے کا وقت ہی اس طرح ملتا تھا کہ تمام کام غلام کرتے تھے؛

(۲) فیصلے کثرت رائے سے ہوتے تھے، اس لئے گویا اُن لوگوں کو جو اکثریت کے فیصلے سے متفق نہ ہوتے تھے ناچار کثرت رائے کے آگے سر جھکانا پڑتا تھا گویا تمام کاموں میں شہر کی نمائندگی اکثریت کرتی تھی، اقلیت کے خیالات جامۂ عمل نہیں پہن سکتے تھے۔

یہ تو اس شہر کی کیفیت تھی جہاں کی جمعیت کل چند ہزار پر مشتمل تھی، بڑے بڑے ملکوں میں یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ تمام آبادی کو ایک جگہ پر جمع کر دیا جائے؛ رومۃ الکبریٰ کو جب عروج ہوا تو ایک شہر نے دنیا کے بڑے حصہ پر حکومت کی، رومی شہری دوسرے شہروں میں بھی تھے لیکن انھیں سلطنت کی سیاست سے کوئی واسطہ نہ تھا۔ الغرض یہ امر قطعاً ناقابل عمل ثابت ہوا کہ تمام قوم اپنے تمام سیاسی کام کو خود انجام دے نہ تمام قوم کا اجتماع ایک جگہ ممکن ہے، نہ ہر شخص کے پاس اتنا وقت ہے کہ ہر مسئلے کو سمجھنے اور سلجھانے کی کوشش کرے۔

جمہوریت کی تاریخ میں ایتھنس کو ایک خاص اہمیت حاصل ہے اس لئے کہ کہا جاتا ہے کہ اس سے زیادہ جمہوری نظام دنیا میں کسی جگہ قائم نہیں ہوا لیکن مندرجہ بالا امور کے مطالعہ سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ جس چیز کا نام کلی جمہوریت ہے وہ قابل عمل نہیں ہے اور قائم نہیں ہو سکتی یعنی یہ امر ممکن نہیں ہے کہ کسی قوم کے تمام افراد تمام امور میں یکساں اقتدار رکھتے ہوں اور رائے استعمال کر سکیں۔

ایک طرف تو یہ مجبوری ہے اور دوسری طرف یہ مشکل ہے کہ کوئی قوم اپنی سیاست ایک خود غرض جماعت کے ہاتھ میں نہیں چھوڑ سکتی، اُسے اگر زندہ رہنا ہے تو اُسے یہ کرنا پڑے گا کہ اپنی حکومت کی نگرانی کرے اور جو امر اُس کی منشا کے خلاف ہو اُسے نہ ہونے دے۔ یہ ضرورت مختلف قوموں کو

مختلف اوقات میں محسوس ہوتی رہی ہے۔ بعض اوقات کوئی ہنگامی چیز پیش آگئی جس نے جذبات کو برانگیختہ
کر دیا تو خانہ جنگی یا انقلاب کے ذریعے سے حکومت کو تبدیل کر دیا یا خود عوام نقصان اٹھا کر خاموش
ہو گئے ورنہ صبر کے ساتھ مظالم برداشت کرتے رہے اور اس خاموشی سے ظلم و تعدی کی قوت اور
بڑھا دی۔ مگر یہ طریقہ اس قدر غیر اطمینان بخش تھا کہ اس پر انسان قانع نہیں رہ سکتا اور ایک نہ ایک
دن اس دشواری کو حل کرنے کی تدابیر پر غور و فکر لازمی تھا۔ اس خیال کے پیدا ہونے میں بڑی
بڑی رکاوٹیں حائل تھیں۔ اس زمانے کی متمدن اقوام میں ہندوستان کا مرتبہ بہت بلند تھا۔ یہاں
مذہب نے اس پیشہ کی تقسیم اور مختلف جماعتوں کے ایک دوسرے پر تفوق کو بہت جلد تقدس کا جامہ
پہنا دیا۔ بودھ مذہب نے دنیا سے نفرت و علیحدگی کے جذبہ کو اس قدر فروغ دیا کہ سیاسی خیالات
کو اس فضا میں بالیدگی دشوار تھی۔ ایران میں ایک مطلق العنان سلطنت جغرافیائی حالات کا نتیجہ تھی
اور اس کے خلاف ردعمل دشوار تھا۔ چین نے پہلی مرتبہ دنیا میں یہ کوشش کی کہ اپنی سیاست کو
اپنے علما اور فلاسفہ کی سپرد کر دے۔ لیکن علم کے انحطاط نے اسے بارور نہ ہونے دیا اور یہ مستحسن
کوشش رسم و رواج کی ایسی پابندیوں میں گرفتار ہوئی کہ مضحکہ خیز بن کر رہ گئی۔ یورپ میں
رومۃ الکبریٰ کی سلطنت کی وسعت کا تقاضا یہی تھا کہ جمہوریت فروغ نہ پا سکے۔ عرب سے البتہ ایک
آواز ایسی بلند ہوئی جس نے تمام بنی نوع کو یکساں ٹھیرایا اور اپنے پیرووں کی زندگی میں جمہوریت
کے بہترین اصول پیوست کر دیے۔ لیکن مسلمانوں کی یہ بڑھتی ہوئی قوت و سلطنت بھی سیاست
کے میدان میں کوئی ایسا طریقہ ایجاد نہ کر سکی جو اخوت کے اس سبق کو جسے شارع اسلام نے
پڑھایا تھا ملکی انتظام میں منتقل کر سکتی۔ مسلمانوں کے سلاطین نے بھی عجم و رومہ کے بادشاہوں کا
طریقہ اختیار کر لیا۔ اگر مسلمانوں کی عام زندگی میں جمہوریت آج تک اثیر کے لطیف جوہر کی طرح
پیوست ہے تو مسلمان سلاطین کی جمہوریت کشی کے باوجود ہے وہ اس میں کبھی (الا ماشاء اللہ) معین
و مددگار نہیں ہوئے۔

یہ ایک حیرت انگیز حقیقت ہے کہ جب مرض زیادہ مہلک ہو جاتا ہے تو اکثر اس کی دوا بھی ہاتھ

آتی ہے۔ کون نہیں جانتا کہ قرون وسطیٰ میں جب کلیسا کا اقتدار نصف النہار پر تھا تو یورپ کے تمام دماغی قویٰ پر پردہ پڑا ہوا تھا، اور اُس وقت یورپ کے عوام کی حالت غلاموں سے بدتر تھی۔ اس زمانے میں کلیسا کی ضرورت کے لئے ایک طریقہ عمل میں آیا جو آئندہ سیاسی تاریخ پر بہت گہرا اثر ڈالنے والا تھا۔ یہ طریقہ نمائندگی کا تھا۔ نمائندگی سے یہاں مراد یہ صورت ہے کہ کوئی شخص کچھ آدمیوں کا وکیل بنا کر اس لئے بھیجا جائے کہ وہ کسی معاملہ پر غور کرنے میں اُن کی ترجمانی کرے گا۔ سیاسی میدان میں یہ ابتدا جاگیرداری نظام کا لازمی نتیجہ تھی۔ آقا کو مثلاً کچھ کام کرانے کی ضرورت ہے۔ اس کام کو بہت سے آدمی کر سکتے ہیں اور سب پر اس کا یکساں حق ہے لیکن وہ صرف یہ بلا بھیجتا ہے کہ مجھے دو آدمیوں کی ضرورت ہے۔ شروع میں شاید اُس کے ملازم دو آدمیوں کو پکڑ لاتے ہیں لیکن آہستہ آہستہ یہ محسوس کیا جاتا ہے کہ ہر مرتبہ انہیں دو آدمیوں کو نہیں پکڑنا چاہئے اور آہستہ آہستہ کوئی ایسا طریقہ مرتب ہو جائے کہ جن دو آدمیوں کے متعلق لوگوں کو معلوم ہے کہ انہیں اس وقت کوئی کام نہیں ہے وہی بھیجے جائیں اُس زمانے میں ایک ضرورت یہ تھی کہ اگر آقا کو مزید روپیہ کی ضرورت ہو تو وہ ایسے لوگ تلاش کرے جو بتا سکیں کہ یہ روپیہ کیونکر اُگاہا جا سکتا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ کام ایسے ہی آدمی کر سکتے تھے جنہیں سب کی حالت اچھی طرح معلوم ہو۔ شروع میں یہ کام لوگوں کو اچھا معلوم نہ ہوا لیکن آہستہ آہستہ وہ یہ محسوس کرنے لگے کہ وہ بادشاہ پر دباؤ ڈال سکتے ہیں اس لئے کہ بادشاہ کا کام روپیہ کے بغیر نہیں چل سکتا۔ اس اجمال کی تفصیل بہت طویل ہوگی۔ لیکن یہاں اس قدر کہنا کافی ہوگا کہ اس طریقہ کی ابتدا یورپ کے اکثر ممالک میں ہوئی، لیکن اس نے آہستہ آہستہ جو ترقی انگلستان میں کی وہ کسی جگہ نہیں کی۔ تین طبقوں کے نمائندے اکثر ممالک میں وقتاً فوقتاً جمع کئے گئے کہ وہ بادشاہ کے لئے مزید آمدنی کے ذرائع پیدا کریں لیکن انگلستان میں پارلیمنٹ کی صورت قائم ہوئی جو دارالامرا اور دارالعوام پر مشتمل ہے۔

پارلیمنٹ کی تاریخ بذات خود ایک دلچسپ بحث ہے لیکن یہاں اس سے بحث نہیں البتہ یہ امر اہمیت رکھتا ہے کہ یورپ کی جدید تاریخ میں انگلستان سب میں پہلا ملک ہے جس نے پہلی مرتبہ

اپنی حکومت میں جمہوریت کو دخل دیا۔ لیکن یہ جمہوریت ایک معجون مرکب تھی، اس لئے کہ اول تو اُمرا کو برابر کے اختیارات تھے۔ اور دوسرے وہ بھی جو قوم کے نمائندے کہلاتے تھے بہت عرصہ تک صرف ایک خاص طبقہ کے نمائندے رہے تاہم یہ امر دلچسپی سے خالی نہیں کہ سیاسی نظام جب مطلق العنان سے نجات پاکر ایک مرتبہ پھر دنیا میں قائم ہوتا ہے تو اُس کی بنیاد نمائندگی پر قائم ہوتی ہے۔ اس وقت تک جمہوریت کے لئے جو طریقے سمجھ میں آئے ہیں اُن میں سب کو نمائندگی کے اصول پر قائم کیا گیا ہے۔ یعنی بجائے اس کے کہ تمام قوم اپنے تمام معاملات کو خود انجام دے وہ چند نمائندے مقرر کر دیتی ہے اور وہ تمام معاملات کو انجام دیتے ہیں۔ موجودہ زمانے میں جب ایک سلطنت یا ریاست لاکھوں اور بسا اوقات کروڑوں نفوس پر مشتمل ہوتی ہے سب کو ہر معاملہ پر غور کرنے کا موقعہ نہیں دیا جاسکتا، لہٰذا بظاہر یہ نظر آتا ہے کہ نمائندگی کا اصول ابھی دنیا میں بہت عرصہ تک قائم رہے گا۔ سوال کیا جاسکتا ہے کہ اس کی کیا ضرورت ہے کہ سلطنتیں بڑی ہوں۔ کیوں نہ دنیا کو خود مختار دیہات میں تقسیم کر دیا جائے جہاں ہر شخص جمع ہو کر بحث کر سکتا ہو۔ لیکن اس میں یہ قباحت ہے کہ دنیا کا اقتصادی و معاشی نظام اس قدر پیچیدہ ہو گیا ہے کہ موجودہ قومی سلطنتیں ہی انسان کے مفاد کے خلاف ہیں چہ جائیکہ اگر ان کو بھی توڑ دیا گیا تو پھر اصلاح کی کوئی امید ہی باقی نہیں رہے گی بلکہ نہایت گڑبڑ پیدا ہو جائے گی۔

یہ ظاہر ہے کہ نمائندوں کے انتخاب سے عوام کو حکومت میں کوئی حصہ نہیں ملتا، البتہ اُنھیں یہ اختیار حاصل ہو جاتا ہے کہ اگر وہ اُن سے ناراض ہو جائیں تو ایک قلیل مدت کے اندر ہی اُنھیں نکال دیں۔ چونکہ قریب قریب تمام جمہوری سلطنتوں کے دستور اساسی میں ایک مدت کا تعین ہوتا ہے کہ اُس کے بعد انتخابات کا ہونا ضروری ہوتا ہے لہٰذا جمہور اپنے اس حق کو استعمال کر سکتے ہیں لیکن سیاسی نمائندگی کو محض نیابت کا درجہ کہیں نہیں دیا گیا، یعنی رائے دہندوں کو یہ حق نہیں ہے کہ اگر وہ چاہیں تو مدت معینہ کے اندر ہی اپنے نمائندے کو واپس بلالیں۔ نہ وہ یہ کر سکتے ہیں کہ ایک جلسہ کر کے کسی معاملے پر اپنی رائے کا اظہار کر کے اپنے نمائندے کو اپنے فیصلہ

کے مطابق رائے دینے پر مجبور کر سکیں۔

موجودہ زمانے میں حکومت اس قدر پیچیدہ ہو گئی ہے کہ عوام سلطنت کے معاملات کو اچھی طرح نہیں سمجھ سکتے اور اس لئے ایسے ممالک میں بھی جہاں نظام حکومت زیادہ سے زیادہ جمہوری ہوتا ہے عوام کو سلطنت کے تفصیلی معاملات کا علم نہیں ہوتا، نہ وہ ان میں کوئی رائے رکھنے کے اہل ہوتے ہیں۔ جمہوریت کے نکتہ چیں یہ اعتراض کرتے ہیں کہ "جمہوری حکومت جمہور کے مفاد کے لئے اور جمہوریت کے تابع ہونا" محض ایک خوشگوار خواب ہے، ورنہ اصل میں جمہور کی حکومت ہو ہی نہیں سکتی، جو حکومت جمہور کے مفاد کے لئے ہو گی وہ ماہرین کے تابع ہو گی اور اگر جمہور کے تابع ہو گی تو تباہ ہو جائے گی۔ یہ نکتہ چیں یہ امر بھول جاتے ہیں کہ جب ہم "جمہور کی حکومت" اور "جمہور کے تابع" جیسی اصطلاحات استعمال کرتے ہیں تو ہماری مراد یہی ہوتی ہے کہ تفصیلات یقیناً ماہرین کے ماتحت ہوں، لیکن اگر یہ ماہرین بین طور پر جمہور کو نقصان پہنچائیں تو انھیں نکالا جا سکے۔ یہ صحیح ہے کہ جمہور کی رائے ہمیشہ صحیح نہیں ہوتی لیکن اگر جمہور غلطی کر کے نقصان بھی اٹھاتے ہیں تو انھیں ایک تسکین حاصل رہتی ہے۔ بہر حال جمہوری حکومت کے فوائد و نقائص پر بحث کا یہ موقع نہیں ہے، لیکن یہ ضرور ہے کہ اگر جمہوری حکومت کو اچھا مان لیا جائے تو اس زمانے میں "سیاسی نمائندگی" کے علاوہ اور کوئی طریقہ استعمال میں نہیں آ سکتا۔

موجودہ زمانے میں دو طریقے ایسے ایجاد ہوئے ہیں جن سے سیاسی نمائندگی کے اصول کو کچھ ضعف پہنچا ہے اور دونوں کا مقصد یہ ہے کہ جمہور کو بلا واسطہ حکومت کے معاملات میں کچھ دخل دیا جائے۔

پہلا طریقہ تو استفسار عامہ Referendum کا ہے۔ اور دوسرا اقدام عامہ Initiative کا۔ اول الذکر کی رو سے کسی معاملہ یا مسودہ قانون پر تمام ملک کے اُن باشندوں سے جنھیں انتخابات میں رائے دینے کا حق حاصل ہے رائے

لی جاتی ہے۔ انھیں صرف قبول کرنے یا رد کرنے کا حق حاصل ہوتا ہے اور وہ ترمیم نہیں کر سکتے۔
اس کی دو صورتیں ہوتی ہیں۔ پہلی تو اختیاری، جس میں حکومت کی کسی شق یا رکن (بالعموم صدر، یا مجلس آئین ساز) کو یہ حق حاصل ہوتا ہے کہ جس معاملے پر چاہے رائے عامہ حاصل کرے اور دوسری لازمی جس کے ماتحت بعض ایسے مباحث مقرر ہو جاتے ہیں جن پر اس طرح رائے لینا ضروری ہوتا ہے ورنہ مسودہ قانون نہیں بن سکتا۔ اقدام عامہ کی یہ صورت ہے کہ اگر شہریوں (رائے دہندوں) کی ایک معین تعداد حکومت یا مجلس آئین ساز سے مطالبہ کرے کہ وہ کسی مسئلہ یا کسی نئے مسودہ قانون پر غور کرے تو مجلس مذکور کا فرض ہوجاتا ہے کہ وہ اس مطالبے کو پورا کرے۔ مجلس کے غور کرنے کے بعد اس معاملہ کو استعلام عامہ کے ذریعے تمام رائے دہندوں سے منظور کرایا جاتا ہے: یہ دونوں صورتیں سوئزرلینڈ میں ایجاد ہوئیں اور جمہور کے حقوق کی حفاظت کا اچھا ذریعہ ہیں۔ استعلام ۱۸۳۰ء میں اور اقدام ۱۸۴۵ء میں وجود میں آئے۔ اب یہ بعض اور ممالک میں بھی رائج ہو گئے ہیں۔ لیکن ان کو اس وجہ سے زیادہ قبولیت نہیں ہوئی کہ اول تو اس پر روپیہ اور وقت بہت خرچ ہوتا ہے اور دوسرے مجالس آئین ساز اپنی ذمہ داری کو اتنی اچھی طرح محسوس نہیں کرتیں جیسا کہ وہ اپنی خودمختاری کے زمانے میں کرتی تھیں۔

سیاسی نمائندگی کا آسان ترین طریقہ یہ ہے کہ ملک کو چند حصوں میں تقسیم کر دیا جائے، ہر حصہ سے ایک نمائندہ منتخب ہو اور اگر ایک سے زیادہ امیدوار ہوں تو جس شخص کے سب سے زیادہ طرفدار ہوں وہ منتخب ہو جائے۔ یہی طریقہ زیادہ ممالک میں رائج ہے اور یہی آسان ترین صورت ہے۔ لیکن اس میں بہت سی قباحتیں ہیں، مثلاً ایک ملک میں بالفرض بارہ حلقے ہیں جنکی آبادی حسب ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الف | ۱۸۰۰۰ | د | ۲۰۰۰۰ |
| ب | ۱۲۰۰۰ | ہ | ۱۵۰۰۰ |
| ج | ۱۰۰۰۰ | و | ۱۹۰۰۰ |
| ز | ۱۴۰۰۰ | | — |

ح ۱۰۰۰۰

ط ۱۵۰۰۰

ی ۱۰۰۰۰

اگر ہر علاقے سے ایک ایک نمائندہ منتخب ہوتا ہے تو اس کے یہ معنی ہیں کہ ح۔ ح اور ی علاقوں کے ایک ایک باشندے کی رائے د علاقہ کے دو باشندوں کے برابر اہمیت رکھتی ہے۔ اگر ۱۰۰۰۰ ہزار آدمیوں کا نمائندہ ۱ ہے تو دس ہزار آدمیوں کا ½ ہونا چاہئے لیکن چونکہ ایسا نہیں ہوتا۔ لہٰذا یہ صورت قرینِ انصاف نہیں ہے۔ اس کے جواب میں کہا جاسکتا ہے کہ علاقوں کی تقسیم میں احتیاط کی ضرورت ہو۔ لیکن علاقے عام طور پر جغرافیائی اعتبار سے تقسیم ہوتے ہیں اور ایسے علاقوں کا قائم کرنا جو ریاضی کے حساب سے پورے اتریں ذرا دشوار ہے۔ یہ صحیح ہے کہ علاقوں کی تقسیم میں اس قدر عدم مساوات نہیں ہوتی لیکن یہ بھی یقینی ہے کہ بالکل مساوات بھی نہیں ہوتی اور نہ ہوسکتی ہے۔ اس امر کا اندازہ مندرجہ ذیل اعداد و شمار سے ہوگا:۔

امریکا میں ۵۸ کانگریس کے لئے ۹،۳۰۴۲۵ ریپبلکن رائے دہندوں نے رائے دی اور ۲۴۶ نمائندے منتخب کئے اور ۱۰۵۰۲۵۵۵ ڈماکریٹ رائے دہندوں نے رائے دی اور ۱۶۱ نمائندے منتخب ہوئے ۵۸ کانگریس کے لئے ڈماکریٹ رائیں صرف ۲۰٫۵۰ فیصدی تھیں لیکن اُن کے نمائندے ۱۱٫۱ فیصدی تھے ریپبلکن رائیں ۴۲٫۹ فیصدی تھیں اور نمائندے ۲۶٫۵ فیصدی تھے"۔[1]

اسی طرح انگلستان میں ۱۸۹۶ء کے انتخابات میں "لبرل رائیں ۱۳۲۲۴۰۰ تھیں اور لبرل نمائندے ۱۷۶ تھے اور کانزرویٹو رائیں ۱۴۲۳۵۰۰ تھیں اور نمائندے ۲۸۳ تھے۔ ان میں ۹۹ لبرل اور ۱۱۱ کانزرویٹو نمائندے شامل نہیں ہیں جو بے مقابلے منتخب ہوگئے ۱۹۰۰ء

(1) Propoitional-Representation by Prof. J. R. Commons

میں کانزرویٹو رائیں ۴۴ فیصدی تھیں لیکن اُن کے نمائندے ۶۰ فیصدی تھے اور لبرل نمائندے ۴۸ ہونے چاہیئے تھے لیکن ۲۵ تھے۔[1]

یہی سبب ہے کہ بعض اوقات بعض جماعتوں کی جدوجہد میں علاقوں کو دوبارہ تقسیم کرانا بھی شامل ہوتا ہے، لیکن آبادیوں کا تناسب اسی طرح تبدیل ہوتا رہتا ہے کہ کوئی تقسیم مستقل طور پر اچھی نہیں ہوسکتی اور اس میں بار بار تبدیلی کی ضرورت پیش آتی رہتی ہے۔

دوسری قباحت اس طریقے میں یہ ہے کہ ایک علاقہ میں صرف دو امیدوار ہوں تو خیر وہ شخص جو منتخب ہوا زیادہ لوگوں کا نمائندہ ہے، اگرچہ اس میں بھی یہ خرابی ہے کہ مثلاً زید کو ۲۰۰۰ میں سے ۹۹۹ اور بکر کو ۱۰۰۱ رائیں حاصل ہوں تو بکر منتخب ہوگیا لیکن ممکن ہے کہ ۹۹۹ میں ایک ایسی اقلیت شامل ہو جو خاص مفاد رکھتی ہو تو کیا یہ حق بجانب ہے کہ اتنی بڑی اقلیت کے خیالات کی کوئی ترجمانی نہ ہوسکے؛ اس کے جواب میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ جمہوریت کی حکومت اکثریت کی حکومت ہے تو مندرجہ ذیل دشواری غور طلب ہے:

ایک علاقے میں ۳۰۰۰ رائے دہندگان ہیں اور وہاں سے تین امیدوار کھڑے ہوتے ہیں، زید، عمرو اور بکر، اور انھیں مندرجہ ذیل تعداد میں رائیں ملتی ہیں:-

زید ۱۲۰۰ عمرو ۱۰۰۰ بکر ۸۰۰ زید منتخب ہوگیا، اس کے معنی یہ ہیں کہ وہ شخص منتخب ہوا جسے ۳۰۰۰ میں سے ۱۸۰۰ آدمی نہیں چاہتے تھے۔ یہ حکومت اقلیت کی ہوئی یا اکثریت کی؟

بعض ممالک میں اس کا یہ علاج کیا گیا ہے کہ امیدوار کے لئے یہ ضروری ہے کہ وہ "مجرد اکثریت" حاصل کرے۔ اس کا یہ طریقہ ہے کہ اگر زید کو ۱۵۰۰ سے زیادہ رائیں حاصل ہو جاتیں تو وہ منتخب ہو جاتا، لیکن مندرجہ بالا صورت میں زید و عمرو کا انتخاب دوبارہ ہوگا، ایسی حالت

---

Proportional Representation by Lord Avebury (1)

میں بکر کے پیرو تقسیم ہو جائیں گے اور دونوں میں سے جسے زیادہ رائیں مل جائیں وہ منتخب ہو جائے گا۔ یہ صورت بھی کچھ زیادہ اطمینان بخش نہیں ہے اس لئے کہ ۸۰۰۰ آدمی جو بکر کے علاوہ کسی دوسرے شخص کو رائے دیں گے وہ بہتر سمجھ کر نہیں بلکہ "کم برا" سمجھ کر دیں گے تاہم جن ممالک میں دو سے زیادہ فریق ہوں وہاں کے لئے یہ طریقہ بہتر ہے۔ اس لئے کہ اگر کسی ملک میں تین فریق ہوں اور علاقوں میں بھی مساوات نہ ہو تو عجیب صورتیں پیدا ہو جاتی ہیں، مثلاً انگلستان میں ۱۹۲۴ء میں کل ۱۶۰۰۰۰۰ رائیں دی گئیں، ان میں سے ۳۰۰۰۰۰ رائیں لبرل جماعت کو ملیں لیکن اُسے ۶۱۵ میں سے کل ۴۹ نشستیں مل سکیں۔ لبرل اور لیبر (عمال) کو ملا کر کانزرویٹو جماعت سے ۲۵۰۰۰ رائیں زیادہ ملیں لیکن انہیں ۴۱۳ کانزرویٹو نشستوں کے مقابلے میں کل ۱۸۰ نشستیں ملیں۔

علاقوں کی عدم مساوات کا ایک علاج سوچا گیا ہے جسے تناسبی نمائندگی۔ Proportional Representation کہتے ہیں۔ اس کی متعدد صورتیں ہیں۔

اپنی سادہ ترین شکل میں اس کا یہ طریقہ ہے کہ مثلاً ایک ملک میں نمائندے منتخب ہوتے ہیں۔ تو اس کی بجائے کہ ملک کو پانچ علاقوں میں تقسیم کیا جائے ہر رائے دہندے کو حق ہوتا ہے کہ وہ پانچ آدمیوں کے لئے رائے دے سکے۔ جن پانچ شخصوں کو سب سے زیادہ رائیں حاصل ہوں گی وہ منتخب ہو جائیں گے۔ اس صورت میں علاقہ کی عدم مساوات تو دور ہو جائے گی لیکن یہ دشواری پیدا ہو جائے گی کہ اقلیت کو کوئی موقعہ حاصل نہیں رہے گا۔ مثلاً اگر امریکہ میں یہ صورت پیدا ہو جائے اور ایک سال رائیں مندرجہ ذیل تعداد میں دی جائیں تو کیا نتیجہ قرین انصاف ہوگا؟

ریپبلیکن ۱۹۰۰۰۰۰

ڈیماکریٹ ۱۸۹۹۰۵۲۷

تمام نمائندے ریپبلیکن جماعت کے منتخب ہو جائیں گے۔

ہر ملک میں اتنے نمائندے منتخب ہوتے ہیں کہ تمام کو ایک بڑا علاقہ بنانا قابل عمل نہیں ہے لہذا اُسے بہت سے بڑے بڑے علاقوں میں تقسیم کر دیا جاتا ہے اور ایک ایک علاقہ سے تین چار

یا پانچ نمائندے منتخب ہوتے ہیں۔

اس لئے کہ اقلیت نمائندگی سے قطعاً محروم نہ ہو جائے، اس طریقہ میں یہ ترمیم کی گئی ہے کہ اگر کسی علاقہ میں پانچ نمائندوں کو منتخب کرنا ہو تو ہر رائے دہندے کو تین رائیں دی جائیں، اس طریقہ کو "محدود رائے" Limited vote کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ اس طرح یہ نہیں ہو سکتا کہ اگر ایک علاقے میں پانچ ہزار ووٹر ہوں اور ان میں سے تین ہزار ایک فریق کے ہوں اور دو ہزار ایک فریق کے تو تین ہزار تمام نشستوں کو اپنے قبضے میں لے آئیں۔ یہ طریقہ ہسپانیہ پرتگال اور جاپان میں رائج بھی ہے۔ لیکن اس میں ایک خرابی ہے، وہ یہ کہ اگر ایک فریق کے چار ہزار رائے دہندے ہوں اور دوسرے کے ایک ہزار تو اس کا امکان ہے کہ چار ہزار کو تین اور ایک ہزار کو دو نمائندے مل جائیں۔

اس سے بہتر طریقہ اجتماعی رائے Cumulative vote کا ہے، جس میں ہر رائے دہندے کو اتنی ہی رائیں حاصل ہوتی ہیں جتنے امیدوار ہوتے ہیں، لیکن وہ یہ رائیں اپنی مرضی کے مطابق تقسیم کر سکتا ہے۔ مثلاً ایک شخص کو یہ بھی اختیار ہوتا ہے کہ وہ اپنی تمام رائیں ایک ہی شخص کو دے دے۔ اس طریقہ میں یہ خوبی ہے کہ اقلیت کو نمائندگی کا موقعہ مل جاتا ہے لیکن اس سے زیادہ نمائندگی اسے حاصل نہیں ہوتی جس کی وہ حقدار ہے۔ مثلاً ایک علاقے میں ۱۰۰۰۰ رائے دہندے ہیں، اور ۵ نشستیں ہیں، اگر ۲۰۰۰ رائے دہندے چاہیں تو وہ اپنی تمام رائیں دیکر ایک شخص کو منتخب کر سکتے ہیں اور چونکہ امیدوار ظاہر ہے کہ پانچ سے زیادہ ہوں گے اس لئے ۲۰۰۰ سے کچھ کم رائے دہندے بھی ایک نمائندہ منتخب کر سکتے ہیں۔ اس طریقہ میں یہ خرابی ہے کہ رائیں خراب ہوتی ہیں۔

ان سے زیادہ پیچیدہ طریقہ "واحد قابل تبدیلی رائے" Single Transferable vote کا ہے۔ یہ اس طرح عمل میں آتا ہے کہ ہر رائے دہندہ صرف ایک رائے دے سکتا ہے لیکن وہ اپنے پرچہ پر یہ بھی لکھ سکتا ہے کہ اس شخص کے بعد جسے وہ منتخب کرنا چاہتا ہے کسے پسند کرتا ہے۔ مثلاً

ممکن ہے کہ ایک رائے دہندے کے پرچے کی مندرجہ ذیل صورت ہو:۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ زید | ۵ گوپال |
| ۲۔ عمرو | ۶۔ گوبند |
| ۳۔ بکر | ۷۔ جیمس |
| ۴۔ کرشن | |

اس میں نمائندے نے اُس ترتیب سے نام لکھے ہیں جس درجہ پر وہ مختلف امیدواروں کو منتخب کرنا چاہتا ہے۔ یعنی وہ زید کو سب سے بہتر، عمرو کو اس کے بعد اور جیمس کو سب سے آخری درجہ پر سمجھتا ہے۔ اب اس کی صورت یہ عمل میں آتی ہے کہ اگر اُس علاقے سے ۵ نمائندے منتخب ہونے والے ہیں اور ۱۰۰۰۰ رائے دہندے ہیں تو یہ مقرر کر دیا جائے گا کہ ہر وہ شخص جسے ۲۰۰۰ رائیں مل جائیں منتخب ہو جائے۔ سب سے پہلے "پہلی پسند" کو شمار کیا جاتا ہے۔ اگر مثلاً زید کو ۵۰۰۰ آدمیوں نے "پہلی پسند" کا درجہ دیا ہے تو ان میں سے ۲۰۰۰ رائیں اُسے دے کر یہ قرار دے دیا جائے گا کہ وہ منتخب ہو گیا اب تین ہزار رائیں جو بچیں گی ان میں سے دیکھا جائے گا کہ "دوسری پسند" کس کس کو حاصل ہے۔ اگر بکر کی پہلی پسند کی تعداد ۱۰۰۰ ہے اور ۲۰۰۰ "دوسری پسندیں" اُسے حاصل ہو گئیں تو وہ منتخب ہو جائے گا۔ لیکن بالفرض اس طرح "دوسری پسندیں تقسیم کرنے سے بھی کوئی منتخب نہ ہو تو آخری امیدوار کو جس کی سب سے کم رائیں ہیں نکال دیا جائے گا اور اُس کی رائیں "دوسری پسندوں" پر تقسیم کر دی جائیں گی۔ اس طرح ظاہر ہے کہ آخر میں صرف ۵ امیدوار منتخب ہوں گے اس لئے کہ کل ۱۰۰۰۰ رائیں ہیں اور ہر ایک ۲۰۰۰ حاصل کرنی ضروری ہیں۔

اصولاً یہ طریقہ بہت اچھا ہے لیکن یہ پیچیدہ اس قدر ہے کہ اسے عام طور پر رائج کرنے میں حکومتیں گھبراتی ہیں اور دوسری بات یہ ہے کہ عوام بھی ان الجھنوں کو نہیں سمجھتے۔

تناسبی طریقۂ انتخاب میں ایک خرابی سمجھی جاتی ہے، وہ یہ ہے کہ اس کے ذریعے سے قلیل التعداد جماعتوں کو پوری نمائندگی حاصل ہو جاتی ہے۔ بظاہر یہ بری بات نہیں ہے، اور اگر

اقلیتیں اہم اور بڑی ہوں تو شاید یہ طریقہ سب سے بہتر ہے، لیکن جب ملک میں دو بڑے فریق نہ ہوں اور چھوٹی چھوٹی جماعتیں مجالس آئین ساز میں اپنی ہستی کو قائم رکھیں تو حکومت استوار نہیں ہوتی، اس کا سبب یہ ہے کہ اگر بڑی جماعت برسر اقتدار ہو تو وہ اپنا اثر قائم رکھنے لئے متحد رہتی ہے اور اس کی وزارت کا عہد حکومت جلد ختم نہیں ہوتا ۔ اس کے مقابلے میں اگر کوئی ایک جماعت اکثریت نہ رکھتی ہو تو بہت سی جماعتوں کے اتحاد سے اکثریت پیدا ہو سکتی ہے اور چونکہ ان جماعتوں میں اکثر جزوی اور بسا اوقات اصولی اختلاف ہوتے ہیں لہذا ذرا سی بات پر اتحاد ٹوٹ جاتا ہے ۔

ہندوستان میں انتخابات کے سلسلہ میں ایک بحث اور ایسی ہے جو زبردست اہمیت رکھتی ہے، وہ یہ کہ مسلمانوں اور دوسری اقوام کے لئے جداگانہ حلقہ ہائے انتخاب ہوں یا مخلوط، یعنی یہ ہو کہ ایک فرقہ کا آدمی اُسی فرقہ کے آدمی کو رائے دینے کا حق رکھتا ہو یا دوسرے فرقہ کے آدمی کو بھی ۔ اس سلسلہ میں کئی سوال پیدا ہوتے ہیں ۔ پہلا سوال تو یہ ہے کہ ہر فرقہ کسی نمائندگی کا مستحق بھی ہے یا نہیں دوسرا یہ کہ اگر وہ مستحق ہے تو اُس کے نمائندے کس قسم کے ہونے چاہئیں ۔ وہ لوگ جو یہ چاہتے ہیں کہ ہماری سیاسی زندگی میں فرقہ داری کے تمام جذبات کو مٹا دیں اُن کی مساعی بہت مستحسن ہیں اور حقیقت یہ ہے کہ کسی اقلیت کے لئے اس سے زیادہ نقصان رساں اور کوئی امر نہیں ہے کہ سیاسی زندگی میں اکثریت اُس کے اور اپنے وجود و مفاد میں امتیاز کرنے کی عادی ہو، لہذا سیاسی زندگی میں یہ امتیاز جس قدر جلد مٹ جائے بہتر ہے ۔ لیکن اس سے بھی انکار نہیں ہو سکتا کہ یہ اختلاف موجود ہے اور یہ جذبہ کہ دونوں فرقے علیحدہ علیحدہ ہیں ہمارے عوام اور بالخصوص ہمارے تعلیم یافتہ طبقہ میں شدت کے ساتھ موجود ہے، لہذا فی الحال اس کی ضرورت میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہے کہ اقلیت کو ایک خاص نمائندگی حاصل ہو ۔ اور اس غرض کے لئے نشستوں کی ایک خاص تعداد کا معین ہو جانا بہت اچھا ہے ۔ یہاں تک تو ملک میں غالباً سب متفق ہیں لیکن پھر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ مسلمان نمائندوں کو منتخب کون کرے ؟ یعنی صرف مسلمان ہی، یا تمام

اقوام کے رائے دہندے ؟ یہ سوال نہایت وضاحت کے ساتھ بحث کا محتاج ہے لیکن یہاں پر مندرجہ ذیل امور قابل غور ہیں :-

(۱) یہ صحیح ہے کہ اگر کسی قوم کو نمائندگی کا حق حاصل ہو تو یہ امر زیادہ قرین فطرت معلوم ہوتا ہے کہ وہی قوم انھیں منتخب کرے، دوسرے ممالک میں بھی یہی صورت ہے۔

(۲) لیکن یہ صورت اُسی وقت اچھی ہے کہ قلیت اتنی بڑی تعداد میں نہ ہو کہ اکثریت اُسے اپنا حریف یا مد مقابل سمجھتی ہو جب اکثریت کے دماغ میں یہ خیال پیدا ہوجائے تو پھر اختلاف پیدا ہوتا ہے اور اس اختلاف کی وجہ سے ضد او رغصہ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دونوں اقوام ایسے نمائندے منتخب کرتی ہیں جن کا سب میں بڑا نصب العین دوسری قوم کی مخالفت ہو، اس کے دو بڑے نتیجے نکلتے ہیں :-

(الف) ملک کی سیاسی زندگی خراب ہوتی ہے وہ قوت جو ملکی معاملات کو سلجھانے میں خرچ ہونی چاہیئے ایک دوسرے کو نقصان پہنچانے کی کوشش میں کام آتی ہے اور دونوں کو سخت نقصان پہنچتا ہے۔

(ب) اقلیت کو زیادہ نقصان پہنچتا ہے۔ اس لئے کہ وہ کمزور ہوتی ہے اور پورا نہیں کرسکتی۔

اس کے مقابلے میں اگر انتخاب مخلوط ہو تو یہ امید ہوسکتی ہے کہ یہ ضد اور مخالفت کم ہوجائے۔

چونکہ جمہوریت کا تقاضا یہ ہے کہ ہر نقطۂ نظر کو حکومت کے معاملات میں ظاہر ہونے کا موقعہ ملے، لہذا اقلیت کے مفاد کو مدنظر رکھنا عین جمہوریت ہے بشرطیکہ اس سے ملک کے بڑے مفاد کو نقصان نہ پہنچتا ہو، لہذا اس مسئلہ پر اقلیت کے نقطۂ نظر سے بھی غور کرنا بیجا نہ ہوگا۔ اقلیت ہر حال میں اقلیت ہے اور جب تک فیصلے رائیں گننے سے ہوتے ہیں۔ اس امر سے اقلیت کی کمزوری پر بہت خفیف اثر پڑتا ہے کہ اُس کے افراد بہت شدت کے ساتھ اُس کے اور محض اُس کے ہی مفاد کو پیش نظر رکھتے ہیں۔ اگر اکثریت چاہے تو ہر بات میں اُنھیں نیچا دکھا سکتی ہے۔ لہذا اس کی بجائے کہ اقلیت

اپنے کٹر نمائندے منتخب کرنے کا حق حاصل کرے یہ زیادہ بہتر ہے کہ وہ یہ حق رکھتی ہو کہ دوسری قوم کے نمائندوں کے انتخاب میں بھی کوئی آواز رکھتی ہو۔ اس طرح وہ دو امیدواروں میں سے ایسے امیدوار کی قوت بڑھا سکے گی جو غیر متعصب اور روشن خیال ہو۔ اور یہ بہتر ہے کہ اکثریت کے ایسے نمائندے بھیجے جائیں نہ کہ یہ کہ اپنے کٹر نمائندے بھیج کر دوسری قوم کو بھی کٹر اور متعصب نمائندوں کے انتخاب کا موقعہ دیا جائے۔

# دیہی قرض

## ایک گاؤں کے قرضے کی تفصیلی پیمائش

مغربی ممالک میں جب اجتماعی مسائل پر بحث کی جاتی ہے تو اعداد و شمار کا پیش کرنا ناگزیر خیال کیا جاتا ہے۔ مگر ہندوستان میں ابھی تک اعداد و شمار نے اس قدر اہمیت حاصل نہیں کی ہے گو حال میں اس کی طرف کچھ توجہ شروع کی گئی ہے۔ میرا ارادہ ہے کہ موجودہ اقتصادی حالت کے متعلق جامعہ میں کبھی کبھی اعداد و شمار پیش کرتا رہوں تاکہ نظری مطالعہ کے عام بیانات کے ساتھ ساتھ تحقیقی اور واقعی صورت حال کے پیچیدہ جزئیات سے بھی ناظرین کو آگاہی ہو سکے۔

موجودہ مضمون میں زرعی قرضے کے بارے میں کچھ اعداد و شمار فراہم کئے گئے ہیں۔ اعداد و شمار پیش کرنے کے دو طریقے ہو سکتے ہیں ایک تو یہ کہ وسیع رقبہ کی سرسری پیمائش کے نتائج پیش کئے جائیں اور دوسرے یہ کہ پیمائش کو ایک مختصر رقبہ میں محدود کر کے اس کے متعلق مکمل معلومات بہم کر دی جائیں۔ میں نے اس مضمون میں یہی دوسرا طریقہ اختیار کیا ہے۔

۲۶-۱۹۲۵ء میں میں نے ضلع علیگڑھ کے ایک گاؤں کی اقتصادی پیمائش کی تھی۔ اس گاؤں کا کل رقبہ ۲۰۵ ایکڑ تھا۔ اس کی آبادی ۳۵۲ تھی۔ شہر سے یہ ۱۱ میل کے فاصلے پر تھا اور تحصیل و تھانہ سے ۳ میل کے فاصلے پر۔ آبپاشی کچے کنوؤں سے ہوتی تھی۔ پختہ سڑک کے کنارے گاؤں آباد تھا بندوبست کے کاغذات میں زمین کی قسموں اور آبپاشی کا خیال کرتے ہوئے موضع کو سرکل نمبر اول میں جگہ دی گئی تھی اس لئے اس کا شمار اچھے گاؤں میں کیا جا سکتا ہے۔ آبادی ہندوؤں کی تھی جو جاٹ، برہمن، گڈریا اور چماروں پر مشتمل تھی۔

قرضے کے متعلق اعداد جمع کرنے کے لئے میں نے ہر ایک کاشتکار کا بیان لیا اور اس

بیان کی تصدیق پٹواری اور گاؤں کے دیگر معتبر آدمیوں سے کی۔ مزید اطمینان کے لئے میں نے جہاں تک ممکن ہو سکا، اُن قرضخواہوں کا بھی بیان لیا جنھوں نے اپنا روپیہ قرض دیا تھا اور اُن کے بیان کا موازنہ کاشتکاروں کے بیان سے کیا۔

قرضخواہوں سے اُن کے قرض کے متعلق معلومات حاصل کرنا آسان کام نہیں ہے۔ اپنے بہی کھاتوں اور دستاویزوں کے دکھلانے میں انھیں بہت تامل ہوتا ہے۔ یہ چونکہ روپیہ ساٹھ آدمیوں سے قرض لیا گیا تھا جو ستائیس مختلف جگہوں میں رہتے تھے اس لئے اُن سے وہ رسم اور ذاتی واقفیت پیدا کرنا ممکن نہ تھا جس کے بعد اُن کے شکوک وشبہات رفع کئے جا سکتے ہیں۔ یہ ستائیس مقامات زیادہ تر گاؤں سے چھ یا سات میل کے درمیان واقع تھے۔ مگر کچھ قرضے ان والوں سے بھی لئے گئے تھے جو نسبتاً دور دراز مقامات پر رہتے تھے۔ مراد آباد کے ایک ساہوکار کا بھی لین دین اس گاؤں کے آدمیوں سے تھا۔ اس لئے جن صورتوں میں دوسرے ذرایع سے معلومات حاصل ہوسکتی تھیں اُن کے حاصل کرنے کی کوشش کی گئی نہیں تو زیادہ تر اعتماد کاشتکار کے کہنے پر ہی کیا گیا۔ بنابریں قرض اور قرضداروں کے متعلق جو واقعات یہاں درج کئے گئے ہیں انھیں بڑی حد تک صحیح سمجھنا چاہئے مگر قرضخواہوں اور اُن کے مطالبات کے متعلق جو کچھ لکھا گیا ہے اُس کی صحت کے متعلق اتنے اعتماد سے دعوےٰ نہیں کیا جا سکتا۔

قرضخواہوں کی قسمیں | تین سال سے متواتر اُس گاؤں میں فصلوں کی پیداوار خراب ہو رہی تھی اور ۱۹۲۹ء میں جب مشاہدہ کا کام کیا گیا تھا، حالت خصوصیت کے ساتھ بُری تھی۔ سال ماقبل کی خریف امساک باراں کی وجہ سے ضائع ہوگئی تھی اور ربیع کی بیش قیمت فصلیں نمی اور سرمایہ کی کمی کی وجہ سے نہ بوئی جا سکی تھیں اور جس رقبہ میں تخم ریزی اور آبپاشی کی بھی گئی تھی وہاں کھیتی جیٹھ کے پانی نہ برسنے اور ماہ کی سرد ہواؤں کی وجہ سے ٹھٹھر گئی تھی۔

ضمیمہ نمبر ایک میں (دیکھئے صفحہ ) نقشہ کے ذریعہ سے اُن قرضخواہوں کی قسموں کو ظاہر کیا گیا ہے جن کا قرضہ ۱۹۲۹ء میں کاشتکاروں پر واجب تھا۔

اس نقشہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ سب سے زیادہ رقوم اُس جماعت سے لی گئیں جس کا عنوان "قرضخواہ جو زمیندار بھی ہیں" رکھا گیا ہے۔ اس گروہ میں یا تو وہ لوگ شامل ہیں جو اصل میں پیشہ ور ساہوکار تھے (مارواڑی بوہرے) لیکن بعد میں زمینداروں کی عدم ادائیگی قرض کی بنا پر اُن کی صحرائی جائداد کے مالک بن گئے یا پھر ایسے برہمن زمیندار ہیں جو لین دین کا کام بھی کرتے ہیں۔

دوسری اہم جماعت اُن قرضخواہوں کی ہے جن کو ہم نے "قرضخواہ جو کاشتکار ہیں" کے عنوان کے ماتحت جمع کیا ہے۔ اس عنوان کے لئے وضاحت کی ضرورت ہے۔ یہ سال غیر معمولی امساک باراں کا سال تھا۔ کھڑی کھیتی جو کاشتکار کی سب سے بڑی ضمانت ہے برباد ہو چکی تھی۔ ساہوکاروں نے قرض دینے سے انکار کر دیا تھا اس لئے کاشتکار مجبور ہوئے کہ اپنے خوشحال عزیزوں اور دوستوں سے جا کر قرض لیں جہاں تک ہو سکا انھوں نے اپنے غنیمت رشتہ داروں اور احباب کی مدد خود کی ورنہ اپنی بہتر ساکھ کی بنا پر اپنے ساہوکاروں سے قرض لے کر ان کے حوالے کیا۔ اس قسم کی مدد ہمیشہ طلب نہیں کی جاتی جب دوسری کوئی تدبیر سمجھ میں نہیں آتی اور تمام دروازے بند نظر آتے ہیں صرف اُسی وقت اپنے عزیز و قریب کا دروازہ کھٹکھٹایا جاتا ہے۔ لیکن جدید خیالات کی رو میں اب دستے یہ روایتی طریقے فنا ہوتے جا رہے ہیں۔

اُس جماعت میں جس کو عنوان "خالص قرضخواہ" کہا گیا ہے مراد آباد کا ایک ایسا ساہوکار شامل ہے جسے عام طور پر قسط پارٹی والے کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ متعدد ضلعوں میں اُس کے کاروبار کا جال پھیلا ہوا ہے۔ اُس کے کارندے ٹٹوؤں پر سوار گاؤں گاؤں کا چکر لگاتے ہیں اُن کے پیچھے پیچھے ضلعدار ہوتے ہیں جن کے پاس لانبے سرخ بہی کھاتے ہوتے ہیں۔ یہ لوگ پچھلے قرضوں کی قسطیں وصول کرتے ہیں اور نئے قرضے قسط پر دیتے ہیں۔ طریقہ بہت سہل ہے جو شخص ان سے قرض لینا چاہتا ہے وہ دو معتبر گواہ اور ضامن اپنے ہمراہ لاتا ہے اور اپنے نام کے سامنے انگوٹھا لگا دیتا ہے۔ اس کے بعد کارندہ کہتا ہے کہ تمہیں دس روپئے قرض دئے گئے لیکن سوا پانچ آنے لکھائی کے خرچ کے نام سے کاٹ لیتا ہے اور کاشتکار کو صرف نو روپیہ پونے

دین صرف گاؤں کے کنبوں اور اپنے دوستوں سے تھا ایک اوسط سال میں کام چلانے کے لئے کم از کم پانچ ہزار روپیہ کی کاشتکاروں کو ضرورت پیش آتی ہے اس کا تخمینہ اس طرح کیا گیا کہ گاؤں میں کل ۱۰۳ ہل تھے ہر ہل والے کو اوسطاً سال میں سو روپیہ قرض لینے پڑتے ہیں اس میں شادی بیاہ، رسم و تہوار کی ضروریات بھی شامل کر لی جائیں تو اوسطاً فی ہل ڈیڑھ سو روپیہ ہو جاتا ہے اس حساب سے ۱۰۳ ہلوں کے لئے کل رقم پانچ ہزار چار سو روپیہ ہوئی مگر درمیان سال میں قرض کی ادائگی بھی ہوتی رہتی ہے ان سب باتوں کا لحاظ کرتے ہوئے اس گاؤں کے لئے پانچ ہزار روپیہ کا سرمایہ کاشتکار کی وقتی ضروریات پوری کرنے کے لئے مان لیا گیا

نقشہ میں ساٹھ اشخاص اور ستاسٹھ جگہوں سے قرض لینا دکھایا گیا ہے موضع زیر بحث اور ملحقہ تین موضعوں سے نصف سے زیادہ قرض لیا گیا تھا اگر گورنمنٹ تقاوی کو بھی کل میزان سے خارج کر دیا جائے تو ان موضعوں کا تناسب دو تہائی ہو جاتا ہے اس دو تہائی قرضے کے متعلق، قرضخواہوں سے تصدیق کرنا ممکن تھا اس لیے یہ کام بھی کیا گیا مگر [illegible] اور مدیون کے بیانات میں تین قسم کا اختلاف معلوم ہوا۔ اول [illegible] تو علم تھا۔ لیکن سود [illegible] قرضے کی کس قدر [illegible] دوسرے اختلاف کی وجہ یہ تھی کہ بعض رقوم [illegible] یا عدالت کے فیصلے کا انتظار تھا اور اس درمیان میں [illegible] رقم کو [illegible] الوصول سمجھتا تھا اور قرضدار صرف اسی رقم کا دیندار اپنے آپ [illegible] الادا تھی تیسری وجہ اختلاف کی یہ تھی کہ بعض [illegible] علاوہ بیانی سے کام لیا اس خوف سے کہ مبادا [illegible] چونکہ اس اختلاف بیانی میں مطابقت کی کوئی اور دوسری صورت ممکن نظر نہیں آئی اس لئے [illegible] اول الذکر [illegible] صورتوں میں، میں نے قرضخواہوں کے بیان پر اور موخرالذکر صورت میں قرضداروں کے بیان پر اعتماد کیا۔

**قرضے کے اسباب** | قرض لینے کے زیادہ تر دو ہی سبب تھے یا تو کسانی پیشہ کی ضرورت سے قرض لیا گیا یا پھر احتیاجات زندگی پورا کرنے کے لئے۔ قرض لیا ہوا روپیہ کسی خاص ضرورت کو پورا کرنے کے لئے علیحدہ نہیں رکھا گیا۔ جو ضرورت درپیش ہوئی اُسے قرض لی ہوئی رقم سے پورا کیا گیا۔ بنابریں اسباب کی بالکل صحیح اور مکمل تقسیم ممکن نہیں ہے۔ پھر ویسے بھی خرچ کے مدات کچھ ایسے زیادہ نہ تھے اس گاؤں کے آدمی، مقدمہ بازی سے جہاں تک ممکن تھا اجتناب کرتے تھے۔ شراب خوری اور فضول خرچی کی انہیں عادت نہ تھی۔ شادیاں کئی سال سے گاؤں میں نہیں ہوئی تھیں۔ گاؤں کے معیار کے مطابق ۵۵ اشخاص ایسے تھے جن کی عمر شادی کے لائق تھی اور اُن کی شادی نہ ہونے کی وجہ یہ تھی کہ اُن کے پاس اتنا روپیہ نہ تھا جس سے وہ دلہن کے ورثا کے مطالبات یا دولہا کے مہمانوں کی خاطر خواہ مدارات کر سکیں۔ خاندانی بجٹ میں سال کے تہواروں کا خرچ البتہ ایک مستقل مد ہوتا ہے اور جب تک کوئی شخص بالکل ہی مجبور نہ ہو جائے یہ خرچ تو بہر حال کیا ہی جاتا ہے۔ قرضوں کے مقاصد کا تفصیلی بیان ضمیمہ نمبر ۲ (دیکھو صفحہ      ) گذشتہ میں ملے گا۔ تہواروں کے لئے جو خاص طور پر قرض لیا گیا اُس کے متعلق صحیح اعداد فراہم نہ ہو سکے۔ اس لئے اُسے غذا کے عام عنوان کے ماتحت درج کر دیا ہے اور واقعی صورت حال کے لحاظ سے یہ غیر مناسب بھی نہیں ہے کیونکہ دیہات میں تہوار عام طور پر کھانے کی چیزیں پکا کر یا خرید کر ہی منائے جاتے ہیں۔ اسی طرح "غذا" اور "قحط یا دوسری قسم کی آفت" کے لئے جو قرض لئے گئے اُن کی تفریق بھی ممکن نہ تھی۔ حقیقت امر یہ ہے کہ اسباب کی موجودہ تقسیم کو شروع سے اخیر تک واقعی نہیں کہا جا سکتا بلکہ یہ بڑی حد تک ایک من مانی اور مصنوعی تقسیم ہے۔

ذیل کے نقشوں میں قرضوں کی شکل اور اُن کی مدت کو ظاہر کیا گیا ہے۔

| | قرضہ بصورت نقد | قرضہ بصورت غلہ | قرضہ بصورت جنس | میزان |
|---|---|---|---|---|
| روپیہ | ۳,۶۲۱ | ۳,۳۴۸ | ۱,۱۷۹ | ۸,۱۴۸ |
| تناسب | ۴۵ | ۴۱ | ۱۴ | ۱۰۰ |

| قلیل مدت کے قرضے | طویل مدت کے قرضے | میزان |
|---|---|---|
| ۲,۵۷۰ | ۵,۵۷۸ | ۸,۱۴۸ |
| ۳۱ | ۶۹ | ۱۰۰ |

قرضے کی شکلیں | قرض کا ایک بڑا حصہ جنس کی شکل میں لیا جاتا ہے۔ قرضہ کی شکلیں موضع زیر بحث میں مندرجہ ذیل پائی گئیں: بیل بھینس، گائے، غلہ (بیج کے لئے اور کھانے کے لئے) کپڑا، چارہ، ایک ساہوکار کے کھاتے سے دوسرے کے کھاتے میں قرض کا انتقال، سود در سود کی ہر ششماہی کے بعد اصل میں شمولیت وغیرہ۔ گورنمنٹ تقاوی کی وجہ سے۔ قرضہ بصورت نقد کے خانہ میں رقم زیادہ نظر آتی ہے۔

قرضے کی مدتیں | فصلیں چونکہ ماری گئی تھیں، اس لئے کاشتکار کا اعتبار، جون ۱۹۲۹ء میں جب کہ مشاہدات کئے گئے بہت گرا ہوا تھا۔ قرضخواہوں نے کچھ تو اس وجہ سے کہ ان کے پاس خود روپیہ نہ تھا اور کچھ اس وجہ سے کہ کاشتکار کی ضمانت قابل اعتماد نہ تھی قرضہ دینے سے انکار کر دیا تھا۔ گورنمنٹ کی تقاوی سے نقشہ میں "قلیل مدت کے قرضے" زیادہ نظر آتے ہیں ورنہ ساہوکار کے قرضے زیادہ تر طویل مدت ہی کے تھے۔ قرضہ جان بوجھ کر طویل مدت کے لئے نہیں دیا گیا تھا۔ ابتدا میں قرضہ قلیل مدت کے لئے دیا گیا تھا لیکن جب کاشتکار قرضہ ادا نہ کر سکا تو قرض کی رفتہ رفتہ شکل طویل مدت کے قرض کی ہوگئی۔ بعض صورتوں میں اصل روپیہ دس بارہ سال قبل قرض لیا گیا تھا مگر چونکہ مقروض سود کی ادائیگی اور دستاویز کو ہر تیسرے سال بدلنے میں محتاط رہا اس لئے قرضہ چلتا رہا۔

سود کے نرخ | گاؤں میں سود کی جو شرحیں رائج تھیں انہیں ضمیمہ نمبر ۲ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ قرض بصورت نقد اور قرض بصورت جنس کے لئے (نقد میں منتقل کرنے کے بعد) یہ شرحیں حسب ذیل تھیں۔

حساب کا ایک طریقہ۔

(۱) ایک پیسہ فی روپیہ فی مہینہ
(۲) ڈیڑھ پیسہ فی روپیہ فی مہینہ
(۳) دو پیسے فی روپیہ فی مہینہ
(۴) ایک آنہ فی روپیہ فی مہینہ

(۵) دو آنے فی روپیہ فی مہینہ

(۶) دو آنے فی روپیہ چھ مہینے کے بعد اور اس کے علاوہ ایک آنہ فی روپیہ چوتھا ہر ششماہی پر

حساب کا دوسرا طریقہ:

(۱) دو روپیہ فی سیکڑہ فی مہینہ

(۲) ڈیڑھ روپیہ فی سیکڑہ فی مہینہ

(۳) ایک روپیہ فی سیکڑہ فی مہینہ

(۴) پونے دو روپے فی سیکڑہ فی مہینہ

تقاوی کی شرح سود۔

ساڑھے سات فی صدی سالانہ

شرح سود کا انحصار کاشتکار کی حیثیت اور ضرورت پر ہوتا ہے۔ دو روپے فی سیکڑہ ماہانہ عام شرح سود ہے۔

مراد آباد کے رہٹی یا قسط والے نو روپیہ پونے گیارہ آنے دیتے ہیں اور دوران سال میں ایک روپیہ فی ماہ کی قسط کے حساب سے بارہ روپیہ وصول کر لیتے ہیں اور جو قسط وصول کرتے ہیں اُسے پھر قرض دیتے ہیں۔

بیج کے لئے جو جنسی قرضے لئے جاتے ہیں اور جنھیں نقد میں منتقل نہیں کیا جاتا، اُن کی شرح سود قرض لئے ہوئے غلہ کے سوائے اور ڈیوڑھے پر مقرر کی جاتی ہے۔ فصل کی کٹائی کے وقت کو ادائیگی قرضہ کی انتہائی مدت قرار دیا جاتا ہے۔ بیج بونے کے وقت قرض دیا جاتا ہے اور کٹائی کے وقت وصول کر لیا جاتا ہے۔

کھانے کے لئے بھی فصل کی کٹائی سے بیشتر غلہ قرض لینے کی ضرورت پیش آتی ہے اور اس کے لئے بھی شرح سود وہی سوایا اور ڈیوڑھا رہتی ہے۔ ایسا اکثر ہوجاتا ہے کہ کاشتکار کو اس غلہ کے لئے جو صرف پندرہ دن پیشتر قرض لیا گیا ہے سوایا یا ڈیوڑھا وزن کا غلہ ادا کرنا

پڑتا ہے۔

مسلمان قصائی جو گائے، بھینس یا بیل کی خرید و فروخت کرتے ہیں قرض پر سود نہیں لگاتے بلکہ قیمت ایسی رکھتے ہیں جس سے سود کی تلافی ہو جاتی ہے۔

پنجابی کپڑے والے اور دوسرے پھیری والے قصائیوں کی طرح، اُدھار سودے کی قیمت میں ہی سود کی کسر نکال لیتے ہیں۔

سود جوڑنے کا طریقہ | سود تو جو ہوتا ہے خیر ہوتا ہے لیکن سود جوڑنے کا جو طریقہ ہے اُس میں ساہوکار اپنی پوری اُستادی اور چالاکی صرف کر دیتا ہے۔ برخلاف اس کے قرضدار کسان اس معاملہ میں بڑا بے نیاز ہوتا ہے۔ جب غلہ کا ڈھیر اُس کے سامنے لگا ہوتا ہے تو اُس سے برابر لاپروا اور ناعاقبت اندیش شاید ہی کوئی دوسرا شخص ہو۔ کسان اسی لئے فیاض مشہور ہے اور اسی کی اُس کمزوری سے ناجائز فائدہ پوری طرح پر صرف ساہوکار ہی اٹھانا جانتا ہے۔ وہ ضد کرتا ہے کہ میرا مطالبہ اتنا نہیں اتنا ہے اور کسان اُس کی بات مان لیتا ہے یہ سوچ کر کہ ساہوکار سے میل رکھنا ہی اچھا ہے کیونکہ ضرورت کے وقت اسی کے پاس جانا پڑتا ہے۔ تلخ تجربے کی بنا پر وہ جانتا ہے کہ ساہوکار کی خدمات کس قدر واقعی اور ناگزیر ہوتی ہیں اور اُس کی ناراضگی سے کیسے ناخوشگوار نتائج پیدا ہو سکتے ہیں۔ بعض وقت کسانوں اور ساہوکاروں میں لڑائی بھی ہو جاتی ہے لیکن اخیر میں ناچار طور پر ہمیشہ صلح ہی کرنا پڑتی ہے چاہے پیٹھ پیچھے دل کھول کر کتنی ہی گالیاں ساہوکار کو کیوں نہ دی جائیں۔ کسان ایک دم قرض نہیں لیتا بلکہ تھوڑا تھوڑا لیتا ہے جس کا حساب رکھنا مشکل ہو جاتا ہے اکثر صورتوں میں ساہوکار خود بھی یہی بات پسند کرتا ہے کیونکہ اس سے حساب چلتا رہتا ہے اور ایسی صورت حال میں فائدہ ظاہر ہے اُسی فریق کا ہو سکتا ہے جو حساب رکھنا جانتا ہے۔ ذیل میں درج کئے ہوئے لین دین سے پتہ چلے گا کہ قرض کس طرح لیا اور ادا کیا جاتا ہے اور اُس پر سود کس طرح جوڑا جاتا ہے۔

## مثال نمبر ایک مئی ۱۹۲۹ء

قرضدار نے جو واقعات بیان کئے اُن کا حساب ذیل میں درج کیا جاتا ہے:

### قرض

غلہ کھانے کے لئے
رسی کے لئے سنی
دھوتی کے لئے کپڑا
چارہ کے لئے بنولا

| | روپئے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| کل رقم | ۸۰ | ۰ | ۰ |

### ادئیگی

| | روپئے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| گھی ۸ سیر ۱۲ چھٹانک | ۹ | ۰ | ۰ |
| غلہ سو من | ۹ | ۰ | ۰ |
| نقد | ۱۰ | ۰ | ۰ |
| غلہ ۱۵ سیر | ۱ | ۴ | ۰ |
| جوتے کا جوڑا | | | |
| چارہ ۸ من | | | |
| بیل گاڑی ۶ دن کے لئے دو روپیہ فی یوم کے حساب سے اور ۶ دن کی خوراک گاڑی والے کی دو روپیہ کل | ۱۴ | ۰ | ۰ |
| بیل گاڑی شہتیروں کو بلی پور سے چھندھانہ لیجانے کے لئے دو مرتبہ۔ فی مرتبہ دو روپیہ کے حساب سے اور گاڑی بان کی خوراک کل | ۵ | ۰ | ۰ |
| بھوسا ۲ من | ۱ | ۸ | ۰ |
| غلہ ۳ من | ۹ | ۰ | ۰ |
| ایک بوجھ گھاس ٹٹو کے لئے سال بھر تک بحساب ار فی یوم | ۲۳ | ۰ | — |
| | ۸۹ | ۱۰ | ۴ |

قرضدار کے پاس ایک پرچہ تھا جس کے متعلق یہ بیان کیا گیا کہ مندرجہ بالا قرض کے متعلق ساہوکا نے حساب لکھا ہے۔ لیکن اس پرچہ پر کوئی تاریخ یا دستخط نہ تھے۔

| قرض | روپے آنے پائی | ادائگی | روپے آنے پائی |
|---|---|---|---|
| نقد وسط ماگھ ۱۹۸۰ سمہ بکرمی | ۵ — ۰ — ۰ | چارہ | ۱ — ۴ — ۰ |
| نقد شیوبرت کے موقعہ پر | ۱ — ۰ — ۰ | گھی | ۱ — — ۰ |
| نقد ہولی کے موقعہ پر | ۲ — ۰ — ۰ | جوتا | ۱ — ۴ — ۰ |
| شکر ہولی کے موقعہ پر | ۱ — ۰ — ۰ | گاڑی کا کرایہ | ۲ — ۸ — ۰ |
| نقد ہولی پر | ۱ — ۰ — ۰ | ، | ۱ — ۰ — ۰ |
| اسی سال پھاگن میں | ۱ — ۰ — ۰ | نقد | ۱۰ — ۰ — |
| اسی سال پھاگن میں | ۶ — ۰ — ۰ | بیجھڑ ۳ من ۱۷ سیر | |
| گیہوں ۲ من ۱۱ سیر ۸ چھٹانک | | ۱۲ سیر فی روپیہ | ۱۰ — ۸ — ۶ |
| کاتک میں بیج کے لئے۔ | | چندھی (؟) | ۱۱ — ۰ — ۰ |
| گیہوں ہولی کے موقعہ پر ۲۰ سیر | | میزان | ۳۱ — ۲ — ۶ |
| میزان ۲ من ۱۲ سیر ۸ چھٹانک در ۸ سیر ۶ چھٹانک فی روپیہ | ۱۳ — ۵ — ۰ | | |
| کاتک میں چنا برائے تخم ریزی | | | |
| ۱۷ سیر | ۱ — ۸ — ۹ | | |
| انگوچھا اور قمیص کے لئے کپڑا | ۷ — — ۰ | | |
| قمیص کے لئے کپڑا | ۱۲ — ۰ — | | |
| | ۱ — ۱۲ — ۰ | | |
| قمیص کے لئے کپڑا | | | |

مد ۱۱۰،

قرضدار کا دعویٰ یہ ہے کہ میں نے اپنا قرض مع سود ادا کر دیا اور یہ کہ ساہوکار کے ذمہ میرے ۹ روپئے چاہئیں۔ لیکن ساہوکار یہ کہتا ہے کہ قرضدار پر میرے ابھی بیس روپیہ اور نکلتے ہیں۔

## مثال نمبر دو مئی ۱۹۲۹ء

تین سال ہوئے ایک کسان ایک ساہوکار سے روپیہ قرض لینے کے لئے گیا۔ ساہوکار نے اُس سے ۸ر کا اسٹامپ لانے کے لئے کہا جب وہ کاغذ لے آیا تو اُس کا اور اُس کے بھائی کا انگوٹھا سادے کاغذ پر لے لیا گیا اور انہیں ۵۴ روپئے قرض دیدئے گئے۔ انھوں نے یہ رقم بیلوں اور کھانے پینے کی چیزوں کے لئے قرض لی تھی۔ شرح سود دو روپیہ سیکڑہ ماہانہ سود در سود ششماہی طے پائی۔ ایک سال کے بعد قرضدار نے دس روپئے ادا کئے لیکن جب دو سال گذر گئے تو ساہوکار نے کہا کہ تمھارا قرض اب ۱۳۰ ہو گیا ہے اور تمھیں قرض ادا کرنا چاہئے ورنہ تم پر نالش کر دی جائے گی۔ کاشتکار نے منت سماجت کی لیکن جب کوئی شنوائی نہیں ہوئی تو اس نے نوے روپئے کی بیل کی جوڑی اور ۲۵ روپیہ اور ساہوکار کے حوالے کئے۔ بظاہر ساہوکار مطمئن نظر آیا اور چلا گیا۔ لیکن بعد کو اُس نے اسٹامپ حوالے کرنے سے انکار کر دیا اور کہا کہ ابھی تمھارا اور تمھارے بھائی کا قرضہ ادا نہیں ہوا ہے۔

## مثال نمبر ۳ - مئی ۱۹۲۹ء

ایک کسان نے بیج کے لئے تین سال گذرے تیس روپئے قرض لئے۔ شرح سود دو روپیہ سیکڑہ ماہانہ سود در سود ششماہی طے پائی۔ اور اس نے بغیر لکھے ہوئے آٹھ آنے والے اسٹامپ پر اپنا انگوٹھا لگا دیا۔ اسی سال اُس نے پچاس روپیہ کی قیمت کے گیہوں اور چنا دئے۔ اس ادائگی کے بعد پانچ روپیہ باقی رہے اور کاغذ ساہوکار کے پاس ہی رہا۔ ۱۹۲۷ء میں ساہوکار نے مندرجہ ذیل غلہ بیج اور کھانے کے لئے دیا۔

| | روپئے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| جو ۸ من | ۳۲ | | |
| چنا ۴ من | ۱۷ | ۰ | |

| | |
|---|---|
| گیہوں ۴ من | |
| مٹر ۲ من | |
| دوآں ۵ سیر | ۱ — ۰ — |
| سرسوں ۱۲ سیر | ۲ — ۲ — |
| میزان | ۶۹ — ۱۰ — ۰ |

قرضدار کو یہ پتہ نہ تھا کہ غلہ کا کیا بھاؤ واقعی لگایا گیا تھا مگر اس کا خیال تھا کہ یہی بھاؤ ہونا چاہئے تھا۔ یہ بھاؤ صحیح نہیں معلوم ہوتا کیونکہ بیج کے لئے نرخ گراں ہوتا ہے۔

چھ مہینہ بعد بیساکھ میں کاشتکار نے مندرجہ ذیل چیزیں ادا کیں:-

| | روپے — آنے — پائی |
|---|---|
| پندرہ من چنا | ۴۵ — ۰ — ۰ |
| بیجھر ۱۲ من | ۶۰ — ۰ — ۰ |
| نقد | ۱۰ — ۰ — ۰ |
| میزان | ۱۱۵ — ۰ — ۰ |

اس ادائیگی کے بعد ۱۹۲۸ء میں ساہوکار کا ۴۲ چالیس روپیہ کا مطالبہ پھر بھی باقی رہا۔ اور قرضدار کو اس بات کا پتہ نہ تھا کہ ۱۹۲۹ء یعنی ہمارے مشاہدے کے سال میں کس رقم کا مطالبہ کیا جائے گا۔

شرح سود جوڑنے کے لئے لین دین کی دو قسمیں کی جاتی ہیں۔ ہاتھ اُدھار لین دین اور ساہوکاری لین دین۔ ساہوکاری لین دین میں ساہوکار ربیع اور خریف کے لئے اجناس خوردنی اور دیگر ضروریات کے پورا کرنے کی ذمہ داری لے لیتا ہے اور سرمایہ کی اس یقینی رسد کے لئے وہ دو آنے فی روپیہ سود بوائی کے وقت سے کٹائی کے وقت تک جوڑتا ہے۔ اشیاء جنس کی شکل قرض لی جاسکتی ہیں مگر ان کا حساب روپیوں میں ہی رکھا جاتا ہے اور سود تخمینہ کی ہوئی قیمت پر ہی لگایا جاتا ہے۔ اگر قرضدار اپنا قرض غلہ کی شکل میں ادا کرنا چاہے تو ساہوکار سود کے علاوہ ایک آنہ فی روپیہ چونگی

کا لیتا ہے اور اس کے علاوہ بازاری نرخ سے ایک سیر فی روپیہ زیادہ غلہ لیتا ہے۔ ایک آنہ فی روپیہ فی ششماہی کا چوتھا سود کے علاوہ اُس وقت بھی لگایا جاتا ہے جب کسی شخص کو روپیہ کی توفوری ضرورت ہو مگر کوئی قرض دینے والا آسانی سے نہ مل سکے۔

مواضع زیر بحث میں زیادہ تر قرضے ہاتھ اُدھار قسم کے تھے کاشتکار کو جب ضرورت ہوتی تھی وہ روپیہ یا جنس ساہوکار سے قرض لے آتا تھا اور اس پر سود اسی تاریخ سے لگتا تھا جس تاریخ کو کہ قرض لیا جاتا تھا۔ اس بار بار کے قرض لینے میں حساب کے وقت بڑی گڑبڑ کے امکانات ہوتے ہیں کاشتکار کا حافظہ گو اچھا ہوتا ہے مگر ساہوکار کی چالاکی اور ہوشیاری کا حریف ہونا اس کے لئے بہت مشکل ہوتا ہے۔

عام طور پر کاشتکار جب قرض بصورت نقد لیتے ہیں تو سود انھیں اصل رقم کا سوایا پڑتا ہے اور جب جنس کی صورت میں لیتے ہیں تو ڈیوڑھا۔ دیہات کی آبادی اس بات سے بخوبی واقف معلوم ہوتی تھی کہ قرضے عدم ادائگی سود کی حالت میں ششماہی سود در سود کے حساب کے بعد کسی طرح دگنے ہوجایا کرتے ہیں۔ ایسے قرضے دو روپئے سیکڑہ ماہانہ کی شرح سے ہر تیسرے سال دگنے ہوجاتے ہیں۔ اور سوائے کے نرخ سے ہر تیسری فصل پر۔

جو روپیہ سادہ دستاویز پر قرض لیا جاتا ہے اُس کی ادائگی دستاویز کی پشت پر درج کردی جاتی ہے۔ اور دستاویز ساہوکار کے پاس ہی رہتی ہے۔ اور جب تمام قرضہ اور اُس کا سود بے باق ہوجاتے ہیں اُس وقت دستاویز قرضدار کے حوالے کی جاتی ہے۔ موروثی اور حین حیاتی کاشتکاروں میں ایسا بھی دیکھنے میں آیا کہ ایک یا دو سال کے لئے حقوق زمین قرضخواہ کو رہن کردئے جاتے ہیں اور اُس سے کوئی لگان نہیں لیا جاتا۔ ساہوکار اس کے معاوضے میں لگان کی وہ رقم جو ذیلی کاشتکار عام طور پر لگان کے طور پر دیتے ہیں قرض سے منہا کرتا جاتا ہے ایک مثال ایسی بھی تھی جس میں ایک نئے ساہوکار نے کاشتکار کے پرانے قرضخواہ کو اپنے ذاتی مطالبہ سے بری کر کے کاشتکار کو اپنا مقروض کرلیا۔

## قرضہ کی ضمانتوں کی تقسیم :-

چونکہ قرضہ تمامتر کاشتکاروں کا تھا اس لئے جائداد کے رہن کا سوال پیدا ہی نہیں ہوا۔ قرضہ کے ایک حقیر حصہ کی ضمانت زیورات اور برتن گروی رکھ کر کی گئی۔ مویشی اکثر قرضہ کی مکمل یا جزوی ادائیگی کے لئے پیش اور قبول کئے جاتے ہیں لیکن مویشی چونکہ منتقل کئے جا سکتے ہیں اس لئے کاشتکار کبھی کبھی اجرائے ڈگری کے وقت قرقی سے بچانے کے لئے اپنے مویشی دوستوں یا عزیزوں کے پاس دوسرے گاؤں میں روانہ کر دیتے ہیں۔ ان اشیاء کے علاوہ ضمانت زیادہ تر کھڑی فصل کی ہی ہوتی ہے۔

قانونی ضمانت کے اعتبار سے اس موضع کے قرضے کی تقسیم اس طرح پر کی جا سکتی ہے:-

(۱) پرونوٹ یا سادہ دستاویز کا قرض

(الف) اسٹامپ لگا ہوا = ۳۰۶۵۹ روپیہ یا ۵۴ فیصدی

(ب) بغیر اسٹامپ کا (تقاوی) ۹۵۵ روپیہ یا ۱۲ "

(۲) بہی کھاتے میں درج کیا ہوا۔

(الف) بغیر نشانی انگوٹھا = ۹۸۵ روپیہ یا ۱۲ فیصدی

(ب) نشانی انگوٹھا اور ایک آنہ کے ٹکٹ کے ساتھ ۱،۵۴۵ روپیہ یا ۱۹ "

(۳) زیورات کو گرو رکھ کر = ۱۶۰ روپیہ یا ۲ "

(۴) بغیر تحریری دستاویز کے (زبانی وعدے پر) ۹۳۴ روپیہ یا ۱۰ "

(ملاحظہ ہو ضمیمہ نمبر ۴ صفحہ )

# ضمیمہ نمبر ۱ نقشہ تقسیم قرضخواہاں موضع ادانہ

| قرضخواہوں کی جائے سکونت | ساہوکار: تعداد | ساہوکار: رقم قرضہ | زمیندار قرضخواہ: تعداد | زمیندار قرضخواہ: رقم قرضہ | دستکار قرضخواہ: تعداد | دستکار قرضخواہ: رقم قرضہ | سرکاری ملازم قرضخواہ: تعداد | سرکاری ملازم قرضخواہ: رقم قرضہ | دکاندار قرضخواہ: تعداد | دکاندار قرضخواہ: رقم قرضہ | دیگر پیشہ ور قرضخواہ: تعداد | دیگر پیشہ ور قرضخواہ: رقم قرضہ | تقاوی سرکار: تعداد | تقاوی سرکار: رقم قرضہ | میزان: تعداد | میزان: رقم قرضہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ادانہ موضع زیر تحقیقات | | | | ۰ | ۲ | ۲۰۵ روپیہ | ۱ | ۵۴۴ روپیہ | ۰ | ۰ | ۲ | ۵ روپیہ | ۰ | ۰ | ۶ | ۸۲۴ روپیہ |
| چوندھانہ (ملحقہ ادانہ) | | ۰ | ۲ | ۱٫۴۴۷ روپیہ | ۰ | ۰ | ۱ | ۱۰۰ روپیہ | ۱ | ۴۸۶ روپیہ | ۲ | ۱۰ روپیہ ۵ آنہ | ۰ | ۰ | ۶ | ۲٫۰۵۳ روپیہ ۵ آنہ |
| جرارہ " " | ۶ | ۷۵۰ روپیہ | | ۰ | ۱ | ۲۰ روپیہ | ۱ | ۱۴۰ روپیہ | ۰ | ۰ | ۱ | ۲۰۵ روپیہ | ۰ | ۰ | ۹ | ۱٫۱۲۳ روپیہ ۸ آنہ |
| پیپل کاؤں " | ۰ | ۰ | ۲ | ۲۶۸ روپیہ ۶ آنہ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱ | ۲۶۸ روپیہ ۶ آنہ |
| دیگر مواضع ( " ) | ۰ | ۰ | ۶ | ۵۰۹ روپیہ | ۱۶ | ۱٫۱۲۰ روپیہ | ۱ | ۴۲ روپیہ | ۴ | ۲۰۲ روپیہ ۱۲ آنہ | ۶ | ۲۶۰ روپیہ | ۰ | ۰ | ۳۳ | ۲٫۱۳۳ روپیہ ۱۲ آنہ |
| مرادآباد | ۲ | ۳۴۰ روپیہ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۲ | ۳۴۰ روپیہ |
| حکومت | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱ | ۹۵۵ روپیہ |
| میزان | ۸ | ۱٫۰۹۰ روپیہ | ۱۱ | ۲٫۲۰۴ روپیہ ۶ آنہ | ۲۰ | ۱٫۴۵۴ روپیہ | ۴ | ۸۲۵ روپیہ | ۵ | ۶۹۱ روپیہ ۱۲ آنہ | ۱۱ | ۴۸۰ روپیہ ۵ آنہ | ۱ | ۹۵۵ روپیہ | ۶۰ | ۸٫۱۰۸ روپیہ |
| تناسب | ۰ | ۱۲٫۵ | | ۲۷٫۵ | | ۲۰ | | ۸٫۲ | | ۸٫۸ | | ۶ | | ۱۲ | | ۱۰۰ |

نوٹ: مراد آباد کے دو ساہوکار اپنے کارندے دس روپیہ کی رقوم تقسیم کرنے کے لئے بھیجتے ہیں جو ایک روپیہ کی بارہ مساوی اقساط کے ذریعے ہر مہینے سال بھر تک وصول کی جاتی ہیں۔ یہ ساہوکار مراد آباد کے قسط والے کے نام سے مشہور ہیں۔

ضمیمہ نمبر ۳ موضع [illegible] میں قرضے کے اسباب

| | | |
|---|---|---|
| گذشتہ قرضوں کی ادائگی کے لئے | ۲۵ روپیہ | تناسب |
| جمع شدہ سود کی ادائیگی کے لئے | ۰ | ۰ |
| شادی یا دیگر تقریب کے لئے | ۰ | ۰ |
| قحط سالی یا اسی قسم کی دوسری مصیبت کے لئے | ۱۶۰ روپیہ | ۲ |
| مالگذاری یا لگان کی ادائگی کے لئے | ۱,۴۳۰ روپیہ | ۸ |
| بیج کے لئے | ۱,۳۹۳ روپیہ | ۱۶ |
| کھاد کے لئے | ۰ | ۰ |
| کھیتی کے خرچ کے لئے | ۵۵۰ روپیہ | ۶ |
| کھیتی کے اوزاروں کے لئے | ۰ | ۰ |
| مقدمہ بازی کے لئے | ۰ | ۰ |
| بیل یا دیگر مویشی کے لئے | ۲,۳۵۱ روپیہ | ۲۶ |
| کنواں کھودنے کے لئے | ۰ | ۰ |
| تالاب بنانے کے لئے | ۰ | ۰ |
| دیگر آلات کشاورزی کے لئے | | ۰ |
| کھانے کے لئے | ۲,۰۹۹ روپیہ | ۳۶ |
| بیل گاڑی وغیرہ کے لئے | ۲۲۰ روپیہ | ۳ |
| میزان | ۸,۱۴۸ روپیہ | ۱۰۰ |

بقایا لگان ۴,۳۶۹ روپیہ ۱۲ آنے

میزان قرضہ ۸,۱۴۸ روپیہ

میزان کل ۱۲,۵۱۰ روپیہ ۱۲ آنے

## ضمیمہ نمبر ۳ نقشہ شرح سود

| | | | | نمبر | شرح | تناسب |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قرضے بصورت نقد | حساب کا ایک طریقہ | فی روپیہ ماہانہ | ایک پیسہ | ۱ | ۴۳۵ روپے | ۵ |
| | | | ڈیڑھ پیسہ | ۲ | " ۳۳ | ۰ |
| | | | دو پیسے | ۳ | " ۵۴۸ | ۲ |
| | | | ایک آنہ | ۴ | " ۹۰ | ۱ |
| | | فی روپیہ ششماہی | دو آنے | ۵ | " ۱۰۰ | ۱ |
| | حساب کا دوسرا طریقہ | فی سیکڑہ ماہانہ — دو روپیہ | ابتدا سے نقد روپے دیئے ہوں پر | ۶ | " ۷۴۷ | ۹ |
| | | | ابتدا میں جنس اور بعد میں روپے کی شکل میں منتقل کر کے قرض پر | ۷ | " ۳,۵۴۵ | ۴۵ |
| | | | (۶ و ۷ میزان) | | ۴,۲۹۲ روپیہ | ۵۴ |
| | | فی سیکڑہ ماہانہ | ایک روپیہ بارہ آنے | ۸ | " ۱۰۰ | ۱ |
| | | | ایک روپیہ آٹھ آنے | ۹ | " ۱۰۰ | ۱ |
| | | | ایک روپیہ | ۱۰ | " ۱۰۳ | ۱ |
| | تقاوی | فی سیکڑہ سالانہ | سات روپے آٹھ آنے | ۱۱ | " ۹۵۵ | ۱۱ |
| قرضے بصورت جنس | قسط یا رہٹی | | | ۱۲ | " ۳۴۰ | ۴ |
| | جو بعد کو نقد میں منتقل کر لئے گئے | | | ۱۳ | ساتواں کالم ملاحظہ کیجئے | ۰ |
| | جو نقدی میں منتقل نہیں کئے گئے | سوایا | | ۱۴ | ۳۶۷ روپے | ۵ |
| | | ڈیوڑھا | | ۱۵ | " ۱۵۰ | ۲ |
| | بلا سود قرضے بصورت نقد و جنس | | | ۱۶ | " ۶۳۳ | ۸ |

# ضمیمہ نمبر ۴ :- قرضوں کی قانونی ضمانت کی تقسیم

| | زبانی قرضے | بہی کھاتہ | | | تحریری | | | | زیورات برتن وغیرہ گرو رکھ کر | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | کچا (یعنی بغیر نشانی انگوٹھا) | پکا (یعنی نشانی انگوٹھے کے ساتھ) | | بلا رہنی | | رہنی | | | |
| | | | بلا ایک آنے کے ٹکٹ کے | ایک آنے کے ٹکٹ کے ساتھ | بے اسٹامپ کا | اسٹامپ کے ساتھ | دخلی | بے دخلی | | |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
| | ۸۲۳ روپئے | ۹۸۵ روپئے | ۱,۵۴۵ روپئے | ۰ | ۹۵۵ روپئے (تقاوی) | ۳,۶۵۹ روپئے | ۰ | ۰ | ۱۶۰ روپئے | ۸,۱۴۸ روپئے |
| تناسب | ۱۰ | ۱۲ | ۱۹ | ۰ | ۱۲ | ۴۵ | ۰ | ۰ | ۲ | ۱۰۰ |

# تنقید و تبصرہ

## ۱۔ تاریخ سلطنت خدا داد (میسور)

مصنفہ محمود خاں صاحب محمود، بنگلوری، مطبوعہ کوثر پریس، تقطیع ۲۲×۱۸ حجم ۴۶۱ صفحے۔

ملنے کا پتہ: محمد سراج الدین۔ ۹۴ بلاپسلی روڈ، بنگلور۔ قیمت چار روپئے۔

## ۲۔ حیات حافظ رحمت خاں روہلہ

مصنفہ سید الطاف علی بریلوی بی اے۔ طابع و ناشر نظامی پریس بک ایجنسی، بدایوں۔ تقطیع ۲۶×۲۰

حجم ۳۷۰ صفحے۔ قیمت تین روپئے مجلد۔

اس وقت سے جبکہ فارسی تواریخ کا سلسلہ بند ہوا، ہندوستان کی تاریخ مطالعہ و تحقیق سے بہت کچھ محروم رہی ہے اور ہم نے سوائے انگریزی کتابوں کو رٹنے کے اور کسی طرح اپنے بزرگوں کی یاد تازہ رکھنے کا حق ادا نہیں کیا۔ ہمارے انگریز معلم ہمیں ایک خاص مقصد سے تعلیم دے رہے تھے۔ مگر ہم امتحان پاس نہ کرتے تو روٹی کمانے کا آسرا نہ رہتا، اور اس لئے ہمیں جو کچھ رٹنے کو دیا گیا وہ ہم نے رٹ لیا، جیسے کوئی بھوکے پیٹ پر بدمزہ کھانا منہ بنا بنا کر نگل جاتا ہے۔ ہمارے بادشاہوں، مدبروں اور بزرگوں کی نسبت بہت سی جھوٹی اور ناگوار باتیں جو ہمیں رٹائی جاتی تھیں وہ رفتہ رفتہ ہمارے دل پر ایسی نقش ہوگئیں کہ امتحان پاس کرنے کے بعد بھی ہم انہیں بھول نہ سکے۔ اور جب درسگاہوں سے نکل کر ہم نے دنیا دیکھی، اور صاحب بہادر کے رعب اور دولت سے اپنی بیکسی اور مفلسی کا مقابلہ کیا تو وہی باتیں جنھیں ہم جھوٹ سمجھ کر یاد کرتے تھے سچی معلوم ہونے لگیں۔ کیونکہ ہماری تباہی اور بربادی میں شک نہیں کیا جاسکتا تھا، اور ایسا کوئی تھا نہیں جو ہمیں بتاتا کہ یہ کھنڈر جو ہم چاروں طرف دیکھ رہے ہیں کیسی شاندار زندگی کے آثار ہیں۔ وہ تو کہئے مذہب اسلام نے ہماری آبرو رکھ لی، ورنہ اس کا خیال کرکے دل کانپتا ہے کہ ہم ذلت اور خود فراموشی کے کیسے اتھاہ غاروں میں کیڑوں کی طرح پڑے رینگتے ہوتے۔

اب سیاسی بیداری کے ساتھ مسلمانوں کو احساس ہو رہا ہے کہ تاریخ سے بے پروائی نہیں برتی جا سکتی اور اپنے بزرگوں کی نسبت جھوٹی باتیں رٹ کر ہم دنیا میں عزت کی زندگی بسر نہیں کر سکتے۔ یہ دونوں کتابیں خود داری کے نئے جذبے کی بہت اچھی اور امید افزا علامتیں ہیں، کیونکہ ان کا موضوع وہ شخصیتیں ہیں جنھوں نے مسلمانوں کے دلوں میں حمیت اور غیرت کی بجھتی ہوئی آگ کو جگانے اور ان کے سیاسی اقتدار کی ڈوبتی ہوئی ناؤ کو منجدھار سے نکالنے کی آخری اور حسرت ناک کوشش کی۔ "تاریخ سلطنت خداداد" حیدر علی اور فتح علی ٹیپو کی سوانح عمری اور ان کی ریاست کے عروج و زوال کا قصہ ہے۔ "حیات حافظ رحمت خاں" میں روہیلوں اور ان کے نامی سردار کی سرگذشت سنائی گئی ہے۔ اس سے قطع نظر کر کے کہ ان تینوں مدبروں کا مسلمانوں کی ملی اور سیاسی تاریخ میں کیا مرتبہ ہے۔ ان کے متعلق اصل واقعات تحقیق سے معلوم کرنا ایک علمی فرض بھی ہو گیا ہے۔ انگریز مورخوں نے حیدر علی اور اس کے بیٹے اور روہیلوں اور ان کے سردار کو بدنام کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی ہے اور ہر طرح سے اپنی نفرت اور تعصب کا اظہار کیا ہے۔ اس کمینے پن اور جھوٹ پر ناممکن ہے کہ کسی خوددار مسلمان کو غصہ نہ آئے۔ لیکن اب تک یہ غصہ دلوں میں اندر ہی اندر گھٹ گھٹ کر رہتا تھا، اور اس سے حیدر علی، فتح علی اور حافظ رحمت خاں کے نام پر جو دھبے لگائے گئے تھے، انھیں دیکھ سکتے تھے انھیں مٹانے کے لئے ایسے روشن خیال مسلمان درکار تھے جن کے دل میں درد ہوتا اور جن کے ذہن موجودہ یونیورسٹیوں کی مجہول علمیت اور ہمت شکن فضا کے اثر سے پاک ہوتے۔

"تاریخ سلطنت خداداد" اور "حیات حافظ رحمت خاں" کے فاضل مصنفوں نے یہ تمنا پوری کی ہے اور ایک نیک اور اہم کام بہت خوش اسلوبی سے انجام دیا ہے۔ انھوں نے غلط بیانات کو تحقیق کر کے رد کیا ہے، اور ان کی تصانیف انگریزی تاریخوں سے کہیں زیادہ قابل اعتبار ہیں۔ ممکن ہے وہ لوگ جو یورپی مورخوں کے طرز تحریر اور ترتیب مضامین وغیرہ کے عادی ہیں ان دونوں تصانیف کی ترتیب، تقسیم مضامین اور دوسری جزئیات پر نکتہ چینی کریں، اور ان میں بعض نقص ہیں بھی ایسے۔ مثلاً حیات حافظ رحمت خاں کے آخر میں ضمیمہ نمبر ۲ ... کے لئے ... صفحے وقف

کیے گئے ہیں، یا تاریخ سلطنت خداداد کے آخر میں طویل نظمیں جو موجودہ معیار کے مطابق بیجا تفصیل قرار دی جا سکتی ہیں بعض معترض شاید یہ بھی کہیں کہ ان تصانیف کے ہر صفحے پر ظاہر ہوتا ہے کہ مصنفوں کے دل غم اور غصے سے بھرے ہیں اور انھوں نے وہ علمی اور غیر جانب دارانہ انداز اختیار نہیں کیا ہے جو ہر مورخ کا مسلک ہونا چاہیئے۔ لیکن ہمیں یہ کہنے میں بالکل تامل نہیں کہ حیدر علی، فتح علی اور ان کے برابر نہیں تب بھی اس وقت کے انگریزی اور ہندوستانی مدبروں سے بہت زیادہ۔ حافظ رحمت خاں مدح سرائی کے مستحق ہیں اور ان کی یاد تازہ کرنا اور لوگوں کی نظروں میں ان کی قدر بڑھانا ہندوستانی مسلمانوں میں نئی جان ڈالتا ہے۔ سلطنت خداداد اور روہیلہ سلطنت کی ان تاریخوں میں جو زیر بحث ہیں شوق محبت اور جوش کی وہ کیفیت ہے جو تاریخ کی جان ہوتی ہے اور جس کی کمی عبارت، ترتیب اور طباعت کی ہزار خوبیاں پوری نہیں کر سکتی ہیں۔

ان دونوں تصانیف میں اگر کوئی خامی ہے تو یہ کہ مصنف خاص شخصیتوں اور محدود اغراض رکھنے والی جماعتوں کے معاملات میں ایسے محدود ہو گئے ہیں کہ انھوں نے اپنے موضوع پر ملی یا قومی نقطۂ نظر سے کافی غور نہیں کیا۔ حیات حافظ رحمت خاں میں خاص طور پر ایک خاندان اور ایک قبیلے کو بہت زیادہ اہمیت دیدی گئی ہے اور اس کے حالات کو اتنا نمایاں کر دیا گیا ہے کہ اس وقت کا عام منظر کسی طرف سے بھی ٹھیک دکھائی نہیں دیتا۔ لیکن یہ خامی اس وقت تک دور نہیں ہو سکتی جب تک کہ ایسا مورخ پیدا نہ ہو جو اس عام منظر کو اس کے صحیح پیمانے پر اور اصل رنگ میں دکھا سکے فی الحال تو ہم "تاریخ سلطنت خداداد" اور "حیات حافظ رحمت خاں" جیسی تصانیف کی جتنی قدر کریں وہ کم ہے۔ یہ کتابیں ایسی ہیں جنھیں ہر تعلیم یافتہ ہندوستانی کو پڑھنا چاہیئے۔ (م۔م)

---

**مختصر تاریخ عالم (جلد اول)**

مصنفہ سید حکیم احمد نقوی صاحب لشکر گوالیار، طابع و ناشر غالباً خود مصنف صاحب ہیں، تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶ حجم ۱۶۰ صفحے، قیمت عہ

یہ ایک چھوٹی سی مگر بہت اچھی کتاب ہے جس میں نظام شمسی، کرۂ ارض کی ابتدائی حالت، اس میں آثار حیات کا نمود اور انسانی زندگی کی تدریجی ارتقا کی داستان بہت اختصار کے ساتھ سادہ اور سلجھی ہوئی زبان میں بیان کی گئی ہے اصطلاحیں بہت آسان کر دی گئی ہیں اور وہ لوگ بھی جو اس قسم کی کتابوں کا پہلے مطالعہ نہیں کر چکے ہیں بغیر کسی دشواری کے مطلب سمجھ سکتے ہیں۔ عبارت آسان ہے۔ چند نقشے اور تصویریں بھی ہیں جن سے دنیا کی عمر، اس کی ارتقا کے مختلف درجوں، جمادات نباتات اور انسان کی نشوونما کے مدارج بہت واضح ہوجاتے ہیں۔
اس تعلیمی خدمت پر فاضل مصنف کا دل سے شکریہ ادا کرنا چاہیئے (م۔م)

**A History of the Economic Institutions of Modern Europe,**

**by Frederick L. Nussbaum (New York : Crofts.)**

مطبوعہ ۱۹۳۳ء صفحات ۴۴۸۔ قیمت ۴ ڈالر ۵۰ سنٹ تقریباً ہے۔

جرمنی کے مشہور معاشی مورخ پروفیسر ورنر زومبارٹ نے اپنی مشہور تصنیف "جدید سرمایہ داری" Der Moderne Kapitalismus. کی چھ جلدوں میں ممالک مغرب کے جدید نظام معاشی کے متعلق اس قدر مسالہ جمع کر دیا ہے۔ اپنے حسن مذاق سے تمام معلومات کو اس سلیقہ سے ترتیب دیا ہے اور اپنے بے مثل انداز بیان سے اس میں ایسی جان ڈالدی ہے کہ اس دور کی معاشی زندگی کی جیتی جاگتی تصویر آنکھوں کے سامنے آجاتی ہے۔ لیکن پھر بھی کتاب تین ہزار صفحات سے اوپر چھ جلدوں میں ہے! اور اس عجلت کے زمانہ میں کہ جو خود بقول زومبارٹ اس عہد کی خصوصیت امتیازی ہے ان چھ ضخیم جلدوں کے پڑھنے کی فرصت لوگوں کو کہاں؟ عام لوگوں ہی کو نہیں طالبان علم اور ماہرین فن تک کو کہاں! اور پھر امریکہ جیسے ملک میں! لہذا پروفیسر نس باؤم نے اس کتاب سے استفادہ کر کے یورپ کے معاشی اداروں کی یہ تاریخ لکھی ہے، جو انگریزی جاننے والے طلبہ کے لئے یورپ کی تاریخ معاشی پر نہایت مفید اور دلچسپ کتاب ثابت ہوگی پروفیسر نس باؤم

نے اپنے کو زومبارٹ کی رائے کا بالکل پابند تو نہیں کیا ہے لیکن کتاب کے مطالعہ سے ظاہر ہے کہ زومبارٹ کی تصانیف سے دل کھول کر استفادہ کیا گیا ہے جس کا اقرار مصنف کو خود ہے۔ ترتیب مطالب میں بھی بہت کچھ زومبارٹ ہی کی تقلید کی گئی ہے۔ سرمایہ داری کو سمجھنے میں یہ کتاب اچھی مدد دے سکتی ہے۔

کتاب کے پہلے حصہ میں سرمایہ داری سے پہلے کے نظامہائے معاشی سے بحث کی گئی ہے دوسرے حصہ میں جدید سرمایہ داری کے بنیادی اصول صنعتی ترقی اور مزدوروں کی تنظیم سے بحث ہے تیسرے حصہ میں اس معرکہ کا ذکر ہے جو قرون وسطیٰ کے نظام معاشی اسے نئی قومی معیشت کو اپنے ابتدائی زمانہ میں پیش آیا اور جس میں، سدزر کی فراوانی، ذرائع مبادلہ کی ترقی اور منڈی کے تغیرات کی وجہ سے قومی معیشت کے سر کامیابی کا سہرا بندھا۔ چوتھے حصہ میں سرمایہ داری کی موجودہ ترقی یافتہ شکل اور اس کے تسلط کا ذکر ہے۔

**Wealth, Virtual Wealth and Debt: the Solution of the Economic Paradox, by Prof. Soddy. (New York: Dutton.)**

مطبوعہ بار دوم ۱۹۳۳ء صفحات ۳۲۰ قیمت ۲ ڈالر ۵۰ سنٹ

**Money versus Man: A Statement of the World Problem from the standpoint of the New Economics, by Prof. Soddy (New York: Dutton.)**

مطبوعہ ۱۹۳۳ء صفحات ۱۲۱۔ قیمت ۱ ڈالر ۲۰ سنٹ۔

پروفیسر ساڈی کا نام ماہر طبیعیات کی حیثیت سے ساری دنیا میں مشہور ہے۔ لیکن حال میں انھوں نے معاشی مسائل پر اپنے خیالات کا اظہار شروع کیا ہے۔ اس لئے کہ ان کے نزدیک انسان کی معاشی حماقتیں سائنس کے سارے مفید کام کو بیکار بنائے دیتی ہیں۔ مندرجہ بالا کتابوں میں سے پہلی تو ۱۹۲۶ء میں شائع ہوئی تھی جس میں مصنف نے زر، دولت اور قرض کے متعلق اپنے خیالات ظاہر کئے ہیں دوسری کتاب دراصل انہی خیالات کو عام فہم زبان میں ادا کرنے کی کوشش ہے۔ پروفیسر ساڈی زر کے بازیگروں

کے اس گورکھ دھندے سے سخت ناخوش ہیں جس کی وجہ سے اشیاء کی قیمتیں گھٹا بڑھا کر قرضدار اور قرضخواہ کے باہمی تعلقات میں بنیادی فرق پڑتا رہتا ہے۔ ان کی تجویز ہے کہ ریاست کو کوئی ایسی صورت نکالنی چاہیئے کہ زر کی قدر ایک حال پر قائم رہے اور قیمتوں کی سطح میں فرق نہ آنے پائے اگر آبادی یا کاروبار کے بڑھنے سے موجودہ زر کی مقدار نسبتاً کم پڑنے لگے یعنی زر کی قیمت بڑھے اور اشیا کی قیمت گھٹے تو ریاست کو چاہیئے کہ اور زر چلا دے اور اس تغیر کا سدباب کرے۔ اگر کاروبار کی کمی یا اور کسی وجہ سے زر کی قیمت گھٹے اور اشیاء کی قیمتیں بڑھیں تو ریاست کا فرض ہے کہ زر رائج میں سے کچھ کا چلن روک دے اور اس طرح اس تغیر کو بھی روکے غرض زر کی قیمت پائدار اور مستقل ہو۔ پروفیسر ساڈی کے نزدیک حکومت کے سب سے اہم فرائض میں سے زر کی قیمت کا یوں ایک حال پر قائم رکھنا ہے۔ ہمارے موجودہ نظام معاشی میں زر کی اہمیت اور اس کی قیمت میں آئے دن کے تغیرات کے انقلابی اثرات نے جب اس طبیعی کو معاشی مسائل پر بحث کرنے پر مجبور کر دیا تو اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ معاملہ کہاں تک پہنچ چکا ہے۔ اس وقت دنیا کے سامنے سب سے مشکل مسئلہ یہی قدر زر کا مسئلہ ہے اور اگر عقل انسانی جلد اس کا کوئی حل نہ نکال سکی تو یہ جدید تہذیب کی تباہی کا سب سے موثر سبب بن سکتا ہے۔ پروفیسر ساڈی کی کتابیں معاشیین کی علمی اصطلاحوں اور ان کی قدامت پسند احتیاط سے خالی ہیں اور اس لئے ہر پڑھنے والے میں اپنے موضوع سے ایک لگاؤ پیدا کر دیتی ہیں اور اسے ان مسائل پر سوچنے کے لئے آمادہ کرتی ہیں۔

The Framework of an Ordered Society, by A. Salter.

(New York. Macmillan.) مطبوعہ ۱۹۳۳ء صفحات ۶۰ قیمت ۷۰ سنٹ۔

یہ چھوٹا سا کتابچہ تین مقالوں پر مشتمل ہے جو مصنف نے جامعہ کیمبرج میں گذشتہ سال پڑھے تھے۔ معاشی زندگی سے انفرادیت مروجہ کی بے ترتیبی کو ہٹانے اور اس کی جگہ کوئی نظم اور ترتیب پیدا کرنے کی ضرورت پر نہایت وضاحت سے دلائل پیش کئے گئے ہیں۔ مصنف کو عملی انتظامی امور کا جو غیر معمولی

تجربہ ہے اس نے نظم و ترتیب کی دشواریوں سے بھی بے خبر نہیں رکھا ہے لیکن ان کے نزدیک یہ دشواریاں
اس موجودہ معاشی حالت سے کہیں کم خطرناک ہیں کہ نہ ہاتھ باگ پر ہے نہ پا ہے رکاب میں۔ جو سالٹر
نے کہا ہے وہی اس وقت یورپ اور امریکہ کے بہترین دماغ سوچ رہے ہیں۔ یعنی معاشی زندگی کو
مسلمہ معیاروں کا پابند بنانا چاہیے۔ اس کتابچے میں اس کی گنجائش بھی نہ تھی کہ اس مقصد کے حصول
کے ذرائع سے بحث کی جاتی۔ اس لئے پڑھنے والا اگر مقصد سے متفق ہو جائے تو وسائل پر خاموشی
کی وجہ سے تشنہ رہ جاتا ہے۔ لیکن ۶۰ صفحے کے کتابچہ میں معاشی زندگی کے مسئلہ کا کامل حل نہ ملے
تو زیادہ مایوسی کی بات نہیں۔

**Modern Mechanisation and its Effects on the Structure of Society. by A. Salter. (New York: Oxford University Press.)**

مطبوعہ ۱۹۳۳ء صفحات ۵۴ - قیمت ۵۰ سنٹ

یہ مقالہ مصنف نے میک گل یونیورسٹی میں ۱۰؍ اپریل ۱۹۳۳ء کو پڑھا تھا جدید صنعت کی غیر معمولی ترقی اور
طریق دولت آفرینی میں میکانکی اصول کے تسلط نے جو کیفیت معاشی زندگی میں پیدا کر دی ہے اس کا احساس
تمام مفکرین کو ہو رہا ہے اور اس سے دائمی بے کاری اور بے روزگاری کا جو اندیشہ روز بروز قریب تر
ہوتا دکھائی دیتا ہے اس سے لوگ پریشان ہیں۔ اگر نظام معاشی میں کوئی تغیر نہ ہوا اور سرمایہ داری نظام
میں نفع طلبی اور جلب منفعت کی ذہنیت حسب سابق کارفرما رہے تو اس صنعتی اور میکانکی ترقی کا نتیجہ
سوائے بے روزگاری کے اور کیا ہو سکتا ہے۔ انسانیت زبان حال سے کہہ رہی ہے کہ اے روشنی طبع
تو بر من بلا شدی۔ اگر معیشت کو اس عدم تطابق کے ہاتھوں تباہ ہونے سے بچانا ہے تو ضرور ہے کہ
کچھ کیا جائے۔ سالٹر کے نزدیک یہ کچھ، کامل آزادی شخصی اور کامل اقتدار بالا کے بین بین ایک راستہ
ہے یعنی زندگی کے تمام معاشی اور مالی شعبوں میں اجتماعی حکومت خود اختیاری جس کے ساتھ ساتھ
حکومت کا اقتدار اور حکومت کی ہدایت بھی شامل ہو لیکن یہ تفصیلات و جزئیات میں مداخلت نہ کرے۔"

سالٹر کے نزدیک اس صنعتی ترقی کے نتائج یہ ہوں گے کہ دولت آفرینی میں رفتہ رفتہ مرکزیت کم ہوگی، فرصت کا وقت بڑھے گا، جن کاموں میں محض تکرار ہوتی ہے ان میں مشین کے استعمال سے آدمیوں پر سے اس تکلیف دہ تکرار کا بوجھ ہلکا ہوگا اور جب ضروریات اتنی کمیاب نہ رہیں گی جتنی اس وقت ہیں تو مقابلہ اور مسابقت کی جگہ تعاون اور اشتراک عمل کے مواقع زیادہ ہوں گے۔

---

Planned Economy, by B. P. Blackett. (New York: Appleton)

صفحات ۲۰۱۔ قیمت ۱ ڈالر ۵۰ سنٹ۔

جامعہ کے قارئین سر بیسل بلیکٹ کے نام سے اچھی طرح ہوں گے کہ ابھی زیادہ زمانہ نہیں ہوا یہ ہندوستان کے وزیر مال تھے۔ بینک اور مالیات کی دنیا میں ان کی بڑی حیثیت ہے اور اس زمانے میں کہ آزاد معیشت کے نقصانات سے دنیا عذاب میں ہے انھوں نے بھی منظم معیشت پر اپنے خیالات ظاہر کئے ہیں۔ کتاب کے پہلے تین ابواب میں بڑی حد تک قومی معاشی تنظیم سے بحث ہے لیکن کتاب کا بڑا حصہ ایک مصنوعی منضبط نظام زر کی حمایت میں ہے جس میں یہ تجویز پیش کی گئی ہے کہ انگلستان اور وہ ملک جو اس کی قیادت کو تسلیم کریں مل کر ایک ایسے نظام زر کی طرح ڈالیں۔ ان کا خیال ہے کہ مقدار زر اگر قابو میں رکھی جائے اور اس میں کمی بیشی تھوک قیمتوں کے اشاریہ کی رو سے ہو تو معاشی زندگی میں انتشار نہ پیدا ہو۔ نہ معلوم موجودہ دنیا میں جس کے دماغ پر ابھی سونے کے افسوں کا اثر بہت کچھ باقی ہے۔ یہ عقلی تجویزیں کارگر ہو سکیں گی یا نہیں۔

A Palnned Society, by George Soule(New York: Macmillan)

مطبوعہ ۱۹۳۲ء۔ صفحات ۲۹۵۔ قیمت ۲ ڈالر ۰ سنٹ۔

پہلے چار ابواب میں موجودہ بے نظم و بے ترتیب تہذیب کے خاص خاص عناصر کی توضیح ہے۔ اور ان مذاہب کا جو اس کی تعمیر نو کے لئے پیش کئے گئے ہیں۔ ان میں جو تصویر سامنے آتی ہے وہ

انسانی بے بسی کی تصویر ہے۔ کتاب میں یکطرفہ حمایت نہیں بلکہ ہر پہلو پر دیانت سے بحث کی ہے چنانچہ مذہب حریت پر بھی تنقید ہے اور مذہب اشتراک پر بھی۔

باقی چھ ابواب میں معاشی تنظیم کے امکانات پر بحث ہے۔ ان میں مصنف نے ثابت کیا ہے کہ تنظیم اور عمل مشترک انسانی زندگی کے بنیادی حقائق میں سے ہیں۔ ان پابندیوں کا ذکر ہے جو امریکی قوم نے ضرورت کے وقت اپنے اوپر عائد کرلیں۔ ان تنظیمات کا جو جنگ کے زمانے میں نہایت کامیاب ثابت ہوئیں، پھر روسی تنظیمات اشتراکی کا ذکر ہے۔ ان کی رائے میں یہ نمونے آنے والی کامیابی کی توقع دلاتے ہیں۔ اگرچہ منظم ہیئت اجتماعی تک پہنچنے کے لئے بہت کچھ مجاہدہ ضروری ہوگا۔ شاید معاشی اور جماعتی قدروں کا پورا انتظام بدلنا ہو۔ لیکن اپنی زندگی کو کامیاب بنانے اور اپنے ہمجنسوں سے صحیح روابط و تعلقات قائم رکھنے کے لئے انسان اس تنظیم ہی کی راہ اختیار کرے گا۔

**What Everybody Wants to Know about Money. planned and edited by G. D. H. Cole. (London : Gollancz.)**

مطبوعہ ۱۹۳۳ء۔ صفحات ۵۴۴۔ قیمت ۵ شلنگ

دنیا جب سے کساد بازاری کی مصیبت میں مبتلا ہوئی ہے معاشی مسائل پر کتابوں کا ایک سیلاب ہی کہ امڈتا آتا ہے۔ اور جب سے مقدار زر اور قیمتوں کے باہمی تعلق کو منجملہ وجوہ کساد بازاری پیش کیا گیا ہے مسائل زر پر بھی بے تعداد کتابیں شائع ہو رہی ہیں لیکن موضوع مبادی سے آگے بڑھ کر چونکہ بہت پیچیدہ ہے اس لئے اہل فن کے علاوہ ان بے شمار تعلیم یافتہ لوگوں کے لئے جو اس مسئلہ میں نہایت گہری دلچسپی رکھتے ہیں۔ یہ کتابیں چنداں مفید ثابت نہیں ہوتیں۔ ان عام تعلیم یافتہ لوگوں کو ان گیارہ آدمیوں کا دل سے ممنون ہونا چاہئے جنھوں نے اتنے کم داموں میں ایسی اچھی کتاب ان کے لئے تیار کر دی۔ شروع کے دو باب خود مرتب کے لکھے ہوئے ہیں اور اس کے بعد دوسرے لوگوں کے۔ پہلے باب میں زر پر عام بحث ہے، دوسرے میں اس کا تعلق موجودہ کساد بازاری سے ظاہر کیا گیا ہے۔ پھر مرکزی

بنکوں کے کام کی توضیح ہے۔ اس کے بعد تجارتی بنکوں اور اعتبار پر بحث ہے۔ اس باب میں علاوہ عام بحث کے امریکہ، جرمنی اور فرانس کے تجارتی ساہوکارے کے کاروبار پر بھی نظر ڈالی گئی ہے۔ پھر ایک باب تجارت خارجہ اور مبادلات خارجہ پر ہے۔ اس پر بھی نہایت دلچسپ بحث ہے کہ سرمایہ ملک کے اندر اور بیرون ملک کس طرح کاروبار میں لگایا جاتا ہے۔ ایک باب زر اور قیمتوں کے تعلق پر ہے۔ زر کے متعلق جو نت نئی تجویزیں پیش ہوتی رہتی ہیں ایک باب میں ان پر تنقید ہے۔ پس اندازی اور مالیات عامہ پر ایک باب ہے اور ایک باب قرض پر۔ آخر میں بنکوں کو شخصی اقتدار سے ہٹا کر حکومت کے ہیئت اجتماعی کے سپرد کر دینے کی تجویز پر خود مرتب نے روشنی ڈالی ہے۔ یہ کتاب عام پڑھنے والوں کے علاوہ ہماری تعلیم گاہوں میں معاشیات کے طلبہ کے لئے بھی بہت مفید ثابت ہو سکتی ہے۔

The Intelligent Man's Review of Europe Today.

by G. D. H. Cole and M. I. Cole. ( London: Gollancz )

مطبوعہ ۱۹۳۳ء صفحات ۸۶۴۔ قیمت ۶ شلنگ۔

یہ کتاب بھی نہایت اچھی ہے۔ اور طالب علموں اور ایسے لوگوں کے لئے جو مغربی سیاست اور معیشت کے مسائل کو سمجھنا چاہتے ہیں اور بڑی بڑی کتابیں پڑھنے کا وقت نہیں رکھتے، بہت کارآمد ثابت ہوگی۔ ان ساڑھے آٹھ سو صفحے میں یورپ کے متعلق سب ہی کچھ تو دے دیا ہے۔ شارلین کے وقت سے جنگ عظیم کے ختم یعنی صلحنامہ ورسائی تک کی تاریخ کا ایک خاکہ ہے، پھر ہر یورپی ملک کی جغرافی، سیاسی اور معاشی حالت پر الگ الگ خاصا مفصل تبصرہ ہے۔ ساتھ ہی عام معاشی اور جماعتی حالات پر نظر ڈالی گئی ہے اور آخر میں جمعیۃ اقوام اور تخفیف اسلحہ پر ایک باب ہے۔ معلومات اور طرز ادا دونوں کے اعتبار سے کتاب قابل تعریف ہے۔ کہیں کہیں عجلت کے آثار ملتے ہیں لیکن اتنے کم کہ اس سے کتاب کی مجموعی خوبی پر اثر نہیں پڑتا۔

# گھر اور شیر خوار بچوں کی اموات

بمبئی شہر میں

چار کمرے کے مکانوں میں

تین کمرے کے مکانوں میں

دو کمرے کے مکانوں میں

ایک کمرے کے مکانوں میں

بے مکان سڑک پر کھلے میدان میں

کل ہندوستان میں

(نوٹ) کھلے میدان میں بے گھر والے خاندانوں میں ۱۰ میں ۵ بچے مرتے ہیں اور ایک کمرے والے مکان میں ۱۰ میں ۸ -

# برطانوی ہندوستان میں کمانے والے اور اُن کے متعلقین







۱ شکل = ۱۰ ملین اشخاص

روئی اور جوٹ کے کارخانوں میں دیسی اور پردیسی سرمایہ



# یا کی رفتار

## ہندوستان

حکومت ہند کا میزانیہ

سر جارج شسٹر نے اپنے عہد وزارت کا آخری میزانیہ ۲۸ فروری کو حسب دستور ایوان اسمبلی میں پیش کیا اور مہینہ سوا مہینہ کے رسمی بحث و مباحثہ کے بعد بلا کسی قابل ذکر ترمیم اور تغیر کے مجوزہ میزانیہ اسمبلی نے منظور کر لیا، اور اس کا نفاذ بھی یکم اپریل سے ہو گیا

حکومت ہند کے سالانہ میزانیہ کا علی العموم ہر شخص کو انتظار رہتا ہے، یہی موقع ہوتا ہے جب حکومت یا تو محصولات میں کوئی اضافہ کرتی ہے یا تخفیف اور اس کا بالواسطہ، یا براہ راست اثر قوم کے ہر طبقہ پر کم و بیش پڑتا ہے، ملک میں اگر قومی نظام حکومت قائم ہوتا تب بھی قوم کے مختلف طبقات کے معاشی مفاد اس قدر مختلف ہیں کہ محصولات میں اضافہ یا تخفیف سے ایک طبقہ اگر مطمئن اور خوش ہوتا تو دوسرا غیر مطمئن بلکہ اس کا مخالف ہوتا، لیکن جب ملک کا نظام حکومت غیر ذمہ دار اور استبدادی ہو، قوم کو صرف محصولات کی ادائیگی سے مطلب ہو اور مصارف کے متعین کرنے میں نہ کوئی دخل ہو، نہ آواز تو ظاہر ہے کہ قوم کا کوئی طبقہ بھی ملک کی مالیات کی طرف سے کسی صورت میں مطمئن نہیں ہو سکتا۔ یہ اصولی اعتراضات میزانیہ پر سال بہ سال کئے جاتے ہیں وہ بحال قائم ہیں جن کے بارہ میں دہرانے کی ضرورت نہیں۔

---

اس کساد بازاری کے زمانے میں متواتر یہ تیسرا سال ہے جب میزانیہ کو متوازن کرنے کے لیے وزیر مال کو اضافہ محصول کے علاوہ اور کوئی چارہ کار نہ نظر آیا۔ ذیل کے نقشے میں گذشتہ دو سال کی آمد و خرچ کی رقوم اور سال رواں کا تخمینہ آمدنی اور مصارف (بلا اضافہ محصول) درج کیا جاتا ہے جس سے اجمالی طور پر ملک کی مالی حالت کا کچھ اندازہ ہو جائے گا:

| | سنہ ۳۳-۳۲ء | سنہ ۳۴-۳۳ء | سنہ ۳۵-۳۴ء |
|---|---|---|---|
| آمدنی | ایک ارب ۲۶ کرور ۴۰ لاکھ | ایک ارب ۱۹ کرور ۳۱ لاکھ | ایک ارب ۱۶ کرور ۵۷ لاکھ |
| صرف | ایک ارب ۲۴ کرور ۸۵ لاکھ | ایک ارب ۱۸ کرور ۲ لاکھ | ایک ارب ۱۸ کرور ۱۰ لاکھ |
| | ایک کرور ۵۵ لاکھ | ایک کرور ۲۹ لاکھ | ایک کرور ۵۳ لاکھ |

مندرجہ بالا نقشے سے معلوم ہوتا ہے کہ سنہ ۳۳-۳۲ء میں ایک کرور ۵۵ لاکھ کی بچت ہوئی سنہ ۳۴-۳۳ء میں بھی ایک کرور ۲۹ لاکھ کی بچت ہوئی، اور اس سال اگر محصولات میں اضافہ نہ کیا جاتا تو ایک کرور ۵۳ لاکھ کا خسارہ ہوتا، اس خسارہ کو پورا کرنے کے لئے چند ذرائع تجویز کئے گئے ہیں مثلاً دیا سلائی اور شکر پر چنگی، تمباکو پر محصول، اور چاندی کی شرح محصول درآمد میں تخفیف۔

---

جس ذریعے سے سب سے زیادہ آمدنی کی توقع ہے وہ شکر کی چنگی ہے اور اس چنگی کے خلاف سب سے زیادہ احتجاج بھی کیا گیا ہے، ٹیرف بورڈ کی سفارش کے مطابق سنہ ۱۹۳۲ء میں صنعت شکر سازی کی تامین اور ترقی کے لئے بدیشی شکر پر بشرح ۷؍ فی ہنڈرویٹ محصول لگایا گیا تھا، اس کے بعد سنہ ۱۹۳۲ء میں بغرض اضافہ آمدنی، محصول درآمد شکر میں اضافہ کرکے ۷؍۴ فی ہنڈرویٹ کر دیا گیا چنانچہ اس تامین کی بدولت گذشتہ دو تین سال کے اندر صنعت شکر سازی نے ہندوستان میں غیر معمولی ترقی کی اور تقریباً ۱۵ کرور روپیہ کا ملکی سرمایہ اس صنعت میں لگا دیا گیا، وزیر مال نے اب ۱؍ فی ہنڈرویٹ کی چنگی فیکٹریوں کی تیار شدہ شکر پر تجویز کی ہے اور حسب ذیل وجوہ اس چنگی کے حق بجانب ثابت کرنے کے لئے بیان کئے ہیں۔

(۱) صنعت شکر سازی کی رفتار ترقی اتنی تیز ہے، کہ اگر اس پر قیود عائد کی گئیں تو بہت جلد شکر کی پیداوار ضرورت سے زیادہ ہو جائے گی جو بالآخر صنعت کے عام مفاد کے لئے مضر ہے

(۲) اس صنعت میں سنہ ۱۹۳۲ء کے زائد محصول درآمد کے اضافہ سے غیر معمولی منافع مالکان کمپنی

کو ہوتا ہے اور کاشتکاروں کو جو اس صنعت کی ترقی میں برابر کے شریک ہیں اس منافع سے محروم رکھا گیا
(۳) صرف ایک طبقے کی خاطر حکومت مالی نقصان برداشت کرنے کے لئے تیار نہیں ہے، زائد
محصول کی وجہ سے درآمد پر اثر پڑا ہے اور اس کا مضر اثر حکومت کی مالیات پر پڑ رہا ہے۔ اس لئے
ٹیرف بورڈ کی سفارش کا پورا پورا لحاظ رکھتے ہوئے پرانی ہنڈرویٹ چنگی عائد کرنا مناسب ہے بلکہ
ضروری اور اس سے صنعت شکر سازی کے متعلق حکومت کی تامینی پالیسی پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔

---

اس چنگی کے خلاف شکر سازی کے کارخانوں کی طرف سے پرزور احتجاج کیا گیا اور دعویٰ کیا
گیا کہ غیر معمولی منافع کے متعلق وزیر مال کا بیان صحیح نہیں ہے ٹیرف بورڈ نے ۱۰ فیصدی منافع کا اندازہ
کرکے تامین کی سفارش کی تھی اور بحالات موجودہ یہ منافع بھی بمشکل حاصل ہوتا ہے چنگی لگ جانے کے بعد
اس میں اور کمی ہو جائے گی۔ حکومت کی طرف سے یہ بے عہدی ہے، ان لوگوں کے ساتھ جو حکومت
کی تامینی پالیسی پر اعتماد کرکے سرمایہ لگانے کے لئے تیار ہوئے۔ سب سے زیادہ خسارہ میں وہ کمپنیاں
رہیں گی جنھوں نے ہنوز کام نہیں شروع کیا ہے۔ اور ابتدا سے چنگی کا بار ان پر ڈالدیا جائے گا، یہ بھی
صریح ناانصافی ہے کہ کھانڈسازی کو اس چنگی سے مستثنیٰ کردیا گیا ہے اگر چنگی لگانے کا فیصلہ اٹل ہے تو کھانڈسازی
کو بھی کسی حد تک شامل کرلینا چاہئے تاکہ اندرونی مقابلے سے تامین کا اصل مقصد فوت نہ ہو جائے، اصل
تجاویز بہر حال چند معمولی ترمیمات کے بعد کثرت رائے سے منظور ہو گئیں۔ اس ذریعے سے ایک کروڑ ۱۸
لاکھ روپیہ آمدنی کی توقع ہے جس میں سے ۷ لاکھ روپیہ صوبجات کو دیا جائے گا کہ کاشتکاروں کے مفاد کے
تحفظ کے لئے انجمن امداد باہمی قائم کریں، یا دوسری مناسب تدابیر اختیار کریں۔

---

دوسرا ذریعہ آمدنی تمباکو کا محصول تجویز کیا گیا ہے، اور اس مد سے ۴۰ لاکھ روپیہ آمدنی کی توقع
ہے اس کے علاوہ دیا سلائی پر بھی چنگی لگائی گئی ہے۔ اور اس ذریعے سے ۲ کروڑ ۱۰ لاکھ روپے آمدنی کا
اندازہ کیا گیا ہے، لیکن یہ محصول صوبجات بنگال، بہار، اڑیسہ اور آسام کی خاطر سے عائد کیا گیا ہے تاکہ

ایک کمیٹی اس مسئلہ پر غور کرنے کے لئے مقرر کی جا رہی ہے۔ امید ہے کہ کمیٹی کی تحقیقات کے بعد ضمنی میزانیہ میں ٹکٹ اور تار کی شرح میں وزن کی یا الفاظ کی کمی کے علاوہ شرح محصول میں بھی کمی کر دی جائے گی یہ بات تجربے سے معلوم ہو گئی ہے کہ شرح محصول کے اضافے سے محکمہ کی مجموعی آمدنی برابر گھٹتی جا رہی ہے۔ یعنی اس محصول میں اضافہ "پیدا آور" نہیں ہے۔

---

**سیاسی صورت حال** | یہ دیکھا گیا ہے کہ سیاسی حقوق حاصل کرنے کے لئے مختلف قوموں نے دو ہی طریقے اختیار کئے ہیں، ایک طریقہ آئینی جد وجہد کا ہے اور دوسرا انقلابی تحریک کا خواہ وہ تشدد آمیز ہو یا پر امن۔ ہندوستان نے ابتداءً آئینی جد وجہد کی راہ اختیار کی تھی لیکن حالات نے بالآخر انقلابی تحریکات کی طرف قوم کو ڈھکیلنا شروع کیا۔ اور بیسویں صدی کی ابتدا میں ایک گروہ ایسا پیدا ہو گیا جو تشدد آمیز انقلابی تحریک کو ہندوستان کی آزادی کا واحد ذریعہ سمجھتا تھا۔ ممکن تھا کہ پوری قوم رفتہ رفتہ اس طرف مائل ہو جاتی لیکن اسی زمانے میں ہندوستان کی سیاست کی باگ گاندھی جی کے ہاتھ میں آ گئی، جو طبعاً آئین پرست تھے، لیکن حالات نے انھیں بھی انقلاب پسند بنا دیا تھا، پھر بھی گاندھی جی نے ہندوستان کی سیاست میں ایک مصلح کی حیثیت سے قدم رکھا بجائے تشدد آمیز انقلابی تحریک کے ایک پر امن انقلابی تحریک کی تبلیغ اور دعوت شروع کی اور انھیں کے تدبر اور خلوص کا یہ کرشمہ تھا کہ دیکھتے دیکھتے چند سال کے اندر ملک کی سیاست پر اُن کا کامل تسلط ہو گیا۔ ہندوستان کی سب سے بڑی قومی انجمن انڈین نیشنل کانگریس نے انھیں کے سیاسی اصولوں کو اپنا مسلک بنا لیا، اور آج پندرہ سال سے ہندوستان گاندھی جی کی قیادت میں پر امن ترک موالات، ستیہ گرہ اور سول نافرمانی کے ذریعے حصول آزادی کے لئے مصروف جد وجہد ہے

---

انقلابی تحریکات کی یہ ایک نمایاں خصوصیت معلوم ہوتی ہے کہ ہر تحریک کے بعد شدید رد عمل ضرور ہوتا ہے تحریک کے زمانے میں ایسا طوفانی جوش اور ولولۂ عمل پیدا ہو جاتا ہے کہ قوم سیاسی ارتقا

کی تمام منزلیں ایک ہی دن میں طے کرنا چاہتی ہے۔ لیکن اس ولولہ عمل اور جوش کی ایک مدت ہوتی ہے، اس کے بعد ردعمل شروع ہوتا ہے جب شوق کی بلندی اور ہمتوں کی پستی سے غم وغصہ مایوسی اور حرماں نصیبی، آپس کے جھگڑے اور شکوہ شکائتیں ایسی پیدا ہو جاتی ہیں کہ ردعمل کا زمانہ کسی قوم کے لئے انتہائی اضمحلال، انتشار اور پریشانی کا زمانہ ثابت ہوتا ہے۔

---

انقلاب ہند کی تاریخ میں تحریک کے بعد ردعمل کے دو دور گذشتہ پندرہ سال کے اندر قوم پر گذر چکے ہیں۔ ایک سنہ ۲۰،۲۱ء کی تحریک ترک موالات کے بعد اور دوسرا سنہ ۲۹،۳۰ء کی تحریک سول نافرمانی کے بعد۔ پہلی مرتبہ اسی ردعمل کے زمانے میں کانگرس کے ایک گروہ نے منتشر قوتوں کو جمع کرنے کے لئے اور قوم میں مقابلہ اور مقاومت کی روح باقی رکھنے کے لئے یہ فیصلہ کیا تھا کہ کچھ نہیں تو آئینی طریقہ پر ہی حکومت کو دق کیا جائے۔ اس تجویز کی ابتدا خود کانگرس کے حلقہ میں مخالفت کی گئی۔ لیکن پھر سوراج پارٹی داخلہ کونسل کا پروگرام لے کر قائم ہوئی، اور کانگرس نے بھی اس کا وجود اپنے ہی حلقہ میں تسلیم کر لیا۔ کانگرس کا ایک گروہ کونسل میں چلا گیا، دوسرا گاندھی جی کے ساتھ کانگرس کے تعمیری پروگرام کی تکمیل میں لگ گیا۔ اور سنہ ۲۹ء میں تحریک سول نافرمانی کے آغاز تک یہی صورت حال رہی اس کے بعد سوراج پارٹی کا عملاً کوئی وجود نہیں رہا۔

---

سنہ ۲۹،۳۰ء کی تحریک سول نافرمانی کے بعد اب پھر ملک ردعمل کے دور سے گذر رہا ہے۔
گذشتہ سال اگست میں جماعتی سول نافرمانی کو بند کر دیا گیا تھا۔ انفرادی سول نافرمانی جاری تھی لیکن اس زمانے میں پہلے ہریجن تحریک نے اور بعد میں بہار کے زلزلے نے کانگرس کے اکثر کارکنوں کو اپنے کام میں لگا لیا، چنانچہ ادھر کچھ عرصے سے عملاً گویا تحریک سول نافرمانی بالکل مضمحل ہو گئی تھی کانگرس کے حلقے میں جو لوگ طبعاً کسی خشک تعمیری کام سے دلچسپی نہیں رکھتے، سوراج پارٹی کو اس ردعمل کے زمانے میں دوبارہ زندہ کرنے کی تدابیر سوچ رہے تھے، کہ ڈاکٹر انصاری جیسی مقتدر ہستی کی قیادت

اس گروہ کو حاصل ہو گئی ، اور غالباً انہی کے اثر سے سب سے بڑی بات یہ ہوئی کہ گاندھی جی نے بھی سوراج پارٹی کا خیر مقدم کیا۔ اور پارٹی کی درخواست پر یہ وعدہ بھی کیا ہے کہ وہ اپنے مفید مشوروں سے اس جماعت کی امداد و اعانت کریں گے۔ ابتدائی مشوروں کے بعد سوراج پارٹی کی باقاعدہ تشکیل کے لئے ایک جلسہ رانچی میں منعقد ہو رہا ہے۔ اور رسالہ کی اشاعت سے قبل تمام امور اور ضابطہ کی کارروائیاں غالباً مکمل ہو جائیں گی

جدید سوراج پارٹی کے روح رواں ڈاکٹر انصاری صاحب کے بیانات سے معلوم ہوتا ہے کہ اس مرتبہ سوراج پارٹی کا مقصد دنیا کے سامنے یہ ثابت کرنا ہوگا کہ ہندوستان وہائٹ پیپر کے مجوزہ دستور اساسی کو اس کی موجودہ شکل میں قبول کرنے کے لئے تیار نہیں ہے اور دوسری بات کہ تحریک آزادی کے مقابلے کے لئے جو قوانین حکومت نے نافذ کئے ہیں قوم ان کو منسوخ کرانا چاہتی ہے ، یہی دو دعوے ہیں جن کی بنیاد پر جدید سوراج پارٹی ہندوستان کی رائے عامہ کو تیار کرنا چاہتی ہے اور جب تک انقلابی تحریک کا تیسرا دور نہ شروع ہو کانگرس کا سوا ایک گروہ اسی محاذ پر حکومت کا مقابلہ کرنا چاہتا ہے۔

---

یہ بھی ایک حسن اتفاق ہے کہ ایک طرف سوراج پارٹی قائم کرنے کے لئے آخری مشورے دہلی میں ہو رہے تھے اور دوسری طرف بہار میں گاندھی جی کے سامنے انفرادی سول نافرمانی کو عام طور پر بند کر دینے کا مسئلہ زیر غور تھا۔ اور تقریباً ایک ہی ساتھ یہ دونوں اہم اعلانات شائع کئے گئے ، کانگرس بہر حال اصولاً ابھی تک سول نافرمانی کے قدیم مسلک پر قائم ہے۔ جو لوگ ردعمل کے زمانے میں گاندھی جی کے ساتھ تعمیری کام کرنا چاہیں ۔ ان کے لئے کام موجود ہے جو ستیہ گرہ کے لئے اپنی اہلیت ثابت کر دیں انھیں گاندھی جی سول نافرمانی سے بھی نہیں منع کرتے ۔ اور جو لوگ آئینی دستور کے نام سے آئندہ انقلابی تحریک کے لئے زمین ہموار کرنا چاہتے ہیں ، ان کے لئے بھی اب ایک راستہ نکل آیا ہے۔

لئے البتہ یہ نئی صورت حال غور طلب ہوگئی ہے۔ پہلے یقین تھا کہ اسمبلی کے
لئے جدید انتخابات اس سال ہوں گے لیکن سوراج پارٹی کے قیام کی تحریک کے بعد سے حکومت
از سر نو اس مسئلہ پر غور کر رہی ہے۔ اگر اسمبلی کی اب توسیع کر دی گئی تو حکومت کے مقابلے میں سوراج
پارٹی کے تمام دعوے گویا صحیح ہو جائیں گے، جن کا آئینی طور پر غلط ثابت کرنا حکومت کا اخلاقی فرض
ہے۔ اور اگر توسیع نہ کی گئی تو کانگریسی کارکنوں کو موقع ملے گا کہ انتخابات کے بہانے ہندوستان کی رائے
عامہ کو اپنے موافق تیار کریں اور یہ صورت اور زیادہ خطرناک ہے، اگر سوراج پارٹی کو کامیابی ہوگئی
اور وہائٹ پیپر کو رد کر دیا گیا تو انگلستان میں چرچل کی جماعت کو موجودہ برسر اقتدار جماعت
کے خلاف فتنہ برپا کرنے میں آسانی ہوگی۔ سوراج پارٹی اور چرچل پارٹی کے اس عجیب اتحاد عمل سے
موجودہ حکومت کی تمام کوششوں پر پانی پھر جائے گا۔ دیکھنا یہ ہے کہ انگلستان کے مدبر اس
مشکل کا کیا حل سوچتے ہیں۔

سوراج پارٹی کا اصل مقابلہ ہندوستان کے فرقہ پرستوں سے ہے اور ابھی سے یہ
مطالبہ شروع ہوگیا ہے کہ وزیر اعظم کے تصفیہ کے متعلق سوراج پارٹی کا کیا رویہ ہوگا، ہندو مہا سبھا
اور سکھوں کا مطالبہ ہے کہ سوراج پارٹی وزیر اعظم کے تصفیہ کی مخالفت کو بھی اپنے پروگرام میں
داخل کرے۔ ظاہر ہے کہ دیگر اقلیتیں اس مطالبے کی اس وقت تک مخالفت کریں گی جب تک
کہ ان کے حقوق کا اس سے بہتر تحفظ کسی آپس کے سمجھوتہ سے نہ ہو جائے، غرض فرقہ وارانہ تصفیہ کا
سوال ہر جماعت کے فرقہ پرست انتخابات کے وقت ضرور اٹھائیں گے، اور وہ صرف اپنے مفاد
کو پیش نظر رکھ کر سوراج پارٹی کی حمایت کریں گے یا مخالفت، اگر ایک طرف سوراج پارٹی اور
چرچل پارٹی اپنے اپنے مقاصد کے لئے 'وہائٹ پیپر' کی مخالفت پر متحد ہو سکتی ہیں تو دوسری طرف حکومت
اور فرقہ پرستوں کا اتحاد بھی کم از کم ہندوستان میں سوراج پارٹی کے مقابلے کے لئے کچھ کم خطرناک
نہ ہوگا۔ اس لئے سوراج پارٹی کو بہر حال فرقہ وارانہ مسئلہ پر کوئی معقول جواب سوچ کر انتخابات

میں حصہ لینا چاہیئے۔

<u>معاشی تحقیقات</u> ۔ ہندوستان میں اقتصادی معلومات کی کمی دیکھتے ہوئے عرصے ماہران سیاسیات و معاشیات کا یہ تقاضا رہا ہے کہ اعداد و شمار کی فراہمی کے لئے حکومت ہند کو منظم طریقے پر کوشش کرنی چاہیئے، چنانچہ ۲۲ ستمبر ۱۹۲۴ء کو مرکزی جمعیت قانون ساز نے ایک قرارداد اس قسم کی تحقیقات سے متعلق منظور کی تھی جس کے بعد حکومت ہند نے ایک کمیٹی معاشی تحقیقات کے لئے مقرر کر دی اس کمیٹی نے ایک مفصل رپورٹ ۱۹۲۵ء میں پیش کی تھی، مگر اس کی سفارشات پر حکومت ہند نے کوئی التفات نہیں کیا۔

پنجاب میں البتہ معاشی تحقیقات کا ایک بورڈ قائم ہوا، ممالک متحدہ آگرہ و اودھ میں بھی ساہوکارہ کمیٹی کی رپورٹ کے بعد ۱۹۳۱ء میں ایک اسی قسم کا بورڈ قائم ہوا، مختلف یونیورسٹیاں کم و بیش اپنے طلبا اور معلمین کے ذریعے سے اس کام کو کر رہی ہیں، لیکن یہ سب کوشش کسی مرکزی اصول یا نصب العین کے ماتحت نہیں ہو رہی ہیں، اور ابھی تک کوئی باقاعدہ اور منظم کوشش تمام ہندوستان میں اس غرض کے لئے شروع نہیں کی گئی ہے۔

ہندوستان کے متعلق قابل اعتماد اعداد و شمار کی ضرورت اٹاوا کانفرنس میں بھی محسوس کی گئی تھی، بین الاقوامی اعداد و شمار کا دفتر بھی ہندوستان کے اعداد و شمار کی طرف سے مطمئن نہیں ہے پھر موجودہ کساد بازاری کی تنگی اور سالانہ میزانیہ کی تیاری میں دشواری، اس بات کے نئے مزید محرک ہوئے، چنانچہ وزیر مالیات ہند نے، مسٹر رابرٹسن مشہور معاشی، اور مسٹر لوبے مشہور ماہر اعداد و شمار کی خدمات حاصل کیں، اور ان کے ذریعے سے ابتدائی مسائل کی تحقیقات شروع کر دی، ان کی کمیٹی نے جو رپورٹ حال ہی میں پیش کی ہے اس کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اغلباً جو ہم پر ماہران کار کی حیثیت سے مسلط کئے جاتے ہیں وہ کس قدر ہماری ضروریات سے ناواقف ہوتے ہیں، ہندوستان معاشی اعتبار سے ایک غیر ترقی یافتہ ملک ہے

یہاں جس چیز کی ضرورت ہے وہ یہ ہے کہ ایسے اعداد و شمار فراہم کئے جائیں جن کے ذریعے سے ہماری بدبخت قوم اپنے قدرتی وسائل دولت کو ترقی دے سکے۔

اعداد و شمار تین قسم کے پیش کئے جا سکتے ہیں۔ (۱) ایسے جو گذشتہ عہد سے متعلق ہوتے ہیں، (۲) ایسے جو موجودہ عہد کی حالت ظاہر کرتے ہیں اور (۳) ایسے جو آئندہ کے لئے رہبری کرتے ہیں۔ انگلستان یا کسی دوسرے صنعتی حیثیت سے ترقی یافتہ ملک میں تو رفتار ترقی دیکھنے کے لئے گذشتہ اور موجودہ اعداد و شمار کا دریافت کرنا اور ان کا باہمی موازنہ، حکمت عملی کے تعین اور تبدیلی کے لئے واقعی ضروری اور مناسب ہے۔ لیکن ایک ایسے ملک میں جس کی غربت ایک بدیہی حقیقت کی حیثیت سے تسلیم کر لی گئی ہے۔ ضرورت ایسے اعداد و شمار کی زیادہ ہے جو اس کے مستقبل کی تشکیل میں معاون ہو سکیں نہ کہ مرثیہ اور ماتم کا مزید مصالحہ فراہم کریں۔

ہمارا سب سے بڑا نصب العین اس وقت یہ ہونا چاہیے کہ ہندوستان کی بے ترتیب اور غیر منظم زراعتی اور صنعتی عناصر کو ایک قومی پلین (plan) کے ماتحت ترقی کی طرف مائل کریں، اس مقصد کے لئے اعداد و شمار ناگزیر ہیں۔ لیکن وہ اعداد و شمار ایسے ہونے چاہئیں جیسے حکومت روس نے اپنی پنج سالہ اسکیم ترقی پیداوار کو شروع کرتے وقت جمع کئے تھے۔ مگر ڈاکٹر بولے اور مسٹر رابرٹ سن نے اپنی رپورٹ کی ابتدا ہی میں غلط فہمی کو رفع کرنے کے لئے اس مقصد سے بریت کا اعلان ضروری سمجھا! مقصد کے عدم تعین کی صورت میں وہی روایتی طریقے اعداد و شمار کے جمع کرنے کے رہ جاتے ہیں۔ جس میں دیہات کی تفصیلی پیمائش، شہروں کے پیشوں اور اجرتوں کی جانچ، مردم شماری اور پیداوار شماری وغیرہ شامل ہیں۔

کمیٹی کے پیش نظر، معلوم ہوتا ہے، دو قسم کے محکمے ہیں۔ ایک تو ایسے محکمے جو مستقل طور پر معاشی معلومات حاصل کرتے رہیں گے اور دوسرے وہ جو صرف معاشی پیمائش کا کام کریں گے کمیٹی کی رائے ہے کہ تجارتی معلومات اور اعداد و شمار کے موجودہ "ڈائرکٹر" کا عہدہ توڑ دیا جائے، اور اس کی جگہ ایک مستقل معاشی عہدہ قائم کیا جائے۔ جو براہ راست مرکزی جماعت عاملہ سے وابستہ رہے، اس عملہ

کو چار ارکان پر مشتمل ہونا چاہیے ۔ اس میں جو سینیر رکن موجودہ جماعت عاملہ کی معاشی کمیٹی کے لئے سکریٹری کے فرائض انجام دے اور معاشی معلومات کے تمام کاموں کی تنظیم میں جماعت عاملہ ہی کو جواب دہ ہو ۔ اہم امور پر رپورٹ تیار کرنے کا کام بھی اسے ہی کرنا پڑے گا اور اس غرض کے لئے ملکی اور غیر ملکی مسائل پر وقتی معلومات اس کے پاس ہمیشہ موجود رہنا چاہئیں ، مزید براں اسے زیادہ وسیع اور بنیادی مسائل کی تحقیقات کے متعلق بھی تجاویز تیار کرنا پڑیں گی ۔

جو رکن اعداد و شمار کے ڈائرکٹر کے فرائض انجام دے گا اس کے ذمے چند خاص کام ہوں گے مثلاً (۱) مردم شماری (۲) پیداوار شماری ، (۳) مرکزی اعداد و شمار کو یکجا اور یکساں کرنا (۴) صوبہ جاتی اعداد و شمار کو یکجا اور یکساں کرنا ۔

قومی آمدنی کے تخمینہ کے لئے کوئی ہمہ گیر تجویز پیش نہیں کی گئی ہے بلکہ دیہی اور شہری رقبوں کے لئے علیحدہ علیحدہ تجاویز ہیں ۔ دیہی آمدنی کے لئے کچھ دیہات نمونہ کے طور پر منتخب کرنا چاہئیں جنہیں تفصیلی پیمائش کے ذریعے سے پیداوار اور خدمات کی نوعیت اور قیمت کا تخمینہ کیا جائے شہری آمدنی کے لئے ابتدا میں بڑے شہروں میں خاندان کے آدمیوں کی تعداد اور ان کے پیشے معلوم کئے جائیں ۔ اور پھر کچھ ان کے ذاتی بیان سے اور کچھ اجرت اور تنخواہ کی رائج الوقت شرح دریافت کر کے ان کی آمدنی کا اندازہ کیا جائے ۔ انڈکس نمبر کی تیاری کے متعلق بھی رپورٹ میں مفید مشورہ ہے ، اور اس بات کی بھی سفارش کی گئی ہے کہ پبلک کی واقفیت کے لئے تازہ اعداد و شمار کا ایک "رہنما" بھی شائع کیا جایا کرے ۔

بہر حال نہ ہونے سے کچھ نہ کچھ ہونا بہتر ہے اگر اس قسم کا کام شروع ہو گیا تو بعد میں اسی محکمے کو زیادہ مفید اور ضروری کاموں کے لئے استعمال کیا جا سکے گا ، موجودہ تجاویز کے محدود نفع کا انحصار بھی بڑی حد تک ان آدمیوں پر ہے جو اس کام کے لئے منتخب کئے جائیں گے ، اگر معقول آدمی منتخب نہ ہوئے تو جس قلیل نفع کی امید ہے وہ بھی شاید حاصل نہ ہو سکے ۔

ہسپانیہ کی تاریخ کا نشیب و فراز بہت ہی سبق آموز ہے، ایک زمانہ تھا جب عرب حکومت نے ہسپانیہ کو تمدن اور تہذیب کا مرکز اور یورپ کا معلم بنا دیا۔ اور اس تاریکی میں جو یورپ پر چھائی ہوئی تھی اُسے ایک ستارے کی طرح چمکا دیا پندرھویں صدی کے آخر میں غرناطہ کے آخری عرب بادشاہ نے اندلس کو خیرباد کہا، اور پھر ہسپانیہ کے بادشاہ رومی کلیسا اور کیتھلک مذہب کے سرپرست اور پشت و پناہ بن گئے۔ ان کے مذہبی جوش نے غیر مذہب والوں کا محکوموں کی حیثیت سے بھی ہسپانیہ میں رہنا گوارا نہ کیا۔ اور یہودی اور مسلمان دونوں ہسپانیہ سے نکال دیئے گئے، یہ وہ وقت تھا جب امریکا کا براعظم نیا نیا دریافت ہوا تھا، ہسپانی فوجوں کو ڈھیروں سونا رستے میں پڑا ہوا مل رہا تھا، اور ہسپانی بادشاہوں کو اس کی پرواہ نہیں رہی تھی کہ ملک میں محنت سے دولت پیدا کرنے کا کوئی ذریعہ ہے یا نہیں یہودی اور مسلمان ملک کی صنعت و حرفت اپنے ساتھ لے گئے، اور جب امریکا سے سونے کا آنا بند ہوگیا تو ہسپانیہ جو یورپ کا سب سے دولت مند ملک سمجھا جاتا تھا۔ ایک بارگی سب سے غریب ہوگیا، انگریزی مرحوں نے ہسپانی جہازوں کو لوٹتے لوٹتے ہسپانیہ کی بحری قوت کو فنا کر دیا، ہالستانی حریت پسندوں نے ہسپانی فوجوں کی آبرو خاک میں ملادی اور ہسپانی قوم تعصب، دولت پرستی اور کاہلی کا ایک مجسمہ بن کر رہ گئی۔

اس وقت سے اب تک ہسپانیہ کا شمار یورپ کے مفلس اور غیر متمدن ملکوں میں ہوتا ہے اور تھوڑی بہت کوشش کے باوجود بھی اصلاح کی کوئی تدبیر کامیاب نہیں ہوئی۔ ستھرویں صدی کے شروع سے ہسپانیہ اکثر قحط و ریورپی بادشاہوں کی خاندانی لڑائیوں میں مبتلا رہا اور باقی وقت میں اس کی حکومت ایسے بادشاہوں اور مدبروں کے ہاتھوں میں رہی جو خود غرض، پاگل اور ہر طرح کی آزادی کے کٹر دشمن تھے۔ ۱۸۳۳ میں ایک انقلاب ہوا جس سے حکومت کا استبدادی رنگ کچھ ہلکا پڑ گیا۔ مگر ملک کی معاشی اور تمدنی حالت بہتر نہیں ہوئی، بادشاہ، فوج اور کلیسا تینوں کبھی مل کر کبھی الگ الگ ملک اور قوم کو پیروں تلے دباتے رہے اور ۱۸۳۳ سے ۱۹۳۱ تک حکومت میں ایسے انقلاب ہوتے رہے جن میں سے بعض کا یہ مقصد تھا کہ استبداد میں کمی ہو اور بعض کی غرض یہ تھی کہ بادشاہ اور فوج کے اختیارات

اور اثر کو بڑھا دیا جائے، ایسے انقلابوں کے بانی اور رہبر عموماً فوج کے سپہ سالار تھے اور ایک صدی سے ہسپانیہ کی حکومت در اصل مختلف فوجی سپہ سالاروں کی مطلق حکمرانی کا سلسلہ رہی ہے ۱۹۲۳ء میں جنرل پریمو دے ریوی ترانے حکومت پر اس نیت سے قبضہ کر لیا کہ بادشاہ کلیسا اور فوج کے اقتدار کو مستحکم کر دے، مگر اس کی اتنی مخالفت کی گئی کہ وہ رفتہ رفتہ آئینی حکومت کے طریقے اختیار کرنے پر مجبور ہوا اور آخر میں اس نے ایک پارلیمنٹ بھی بنا کر کھڑی کر دی لیکن اس پارلیمنٹ کے ارکین نامزد کئے گئے تھے منتخب نہیں ہوئے تھے پارلیمنٹ قوم کی نمائندہ جماعت نہیں تھی اس لئے دے ریوی ترا کی مخالفت بدستور جاری رہی ۱۹۳۰ء میں شاہ الفونزو نے، جو خود ریوی ترا کے خلاف ہو گیا تھا اسے برطرف کر دیا اور اس کی جگہ جنرل برنگیر کو مقرر کیا۔ اس کے ساتھ یہ اعلان کیا گیا کہ مارچ ۱۹۳۱ء میں ایک نئی پارلیمنٹ[لہ] منتخب کی جائے گی، لیکن یہ سب کو معلوم تھا کہ اس انتخاب کی نوعیت کیا ہوگی، ملک کے تمام سیاسی فرقوں نے اسے بائیکاٹ کرنے کا ارادہ کر لیا اور حریت پسند جماعتوں نے یہ مطالبہ کیا کہ ایک نیا دستور مرتب کرنے کے لئے ایک خاص مجلس شوریٰ کا انتخاب کیا جائے اسی زمانے میں بلدیوں کے انتخابات ہوئے جن میں بیشتر حریت پسند فرقوں کے نمائندے کامیاب ہوئے اور اس سے الفونزو اور اس کے حامیوں کو پتہ چل گیا کہ عام رائے کس قدر ان کے خلاف ہے۔ ملک میں بے چینی اور بدامنی بھی پھیل گئی تھی۔ جس سے الفونزو ایسا ڈر گیا کہ وہ ہسپانیہ سے بھاگ گیا (اپریل ۱۹۳۱ء)، اور اس کے جاتے ہی جمہوری حکومت کے قائم ہونے کا اعلان کر دیا گیا۔ دستور مرتب کرنے کے لئے ایک مجلس شوریٰ بھی منتخب کر لی گئی۔

قبل اس کے کہ ہم جمہوری حکومت کی کارگذاری بیان کریں ہمیں ہسپانیہ کی موجودہ حالت پر ایک نظر ڈال لینی چاہیئے۔ ہسپانیہ رقبے میں فرانس سے کسی قدر چھوٹا اور جرمنی سے کسی قدر بڑا ہے لیکن اس کی آبادی نسبتاً بہت کم ہے۔ اس کا سبب یہ ہے کہ ہسپانیہ کے وسط، مغرب و شمال میں

---

[لہ] ہسپانی پارلیمنٹ کورٹیز کہلاتی ہے۔

بیشتر خشک پہاڑ ہیں۔ اور کاشت صرف ان چند وادیوں میں ممکن ہے جن میں سے دریا بہتے ہیں۔ جنوب اور جنوب مشرق میں زرخیز وادیوں کی تعداد کچھ زیادہ ہے۔ مگر یہاں اور ملک کے باقی حصے میں بھی زمین کا ایک بہت بڑا حصہ زمینداروں کے قبضے میں ہے جو اسے کاشت میں لانے کی مطلق کوشش نہیں کرتے، ہسپانیہ میں چند دھاتوں کی کانیں ہیں اور چند کیمیائی نمک جو کھاد کے لئے بہت مفید ہوتے ہیں افراط سے موجود ہیں۔ ریشم بنانے کے لئے بھی ساری ضروریات مہیا ہیں، مگر ہسپانیوں میں اتنا سلیقہ اور انتظامی قابلیت نہیں ہے کہ وہ ملک کی قدرتی دولت سے پورا فائدہ اٹھا سکیں، جو دو چار کارخانے بارسے لونا اور دوسرے بڑے شہروں میں ہیں، وہ غیر ملکی سرمایہ داروں کے قائم کئے ہوئے ہیں، اور انھیں سرمایہ داروں کا لوہے اور دھاتوں کی کانوں پر بھی قبضہ ہے۔ کوئلہ ملک کے اندر دستیاب نہیں ہوتا، اور اس سے صنعتی ترقی میں کچھ نہ کچھ رکاوٹ ضرور ہوتی ہے۔ لیکن اگر ہسپانی اپنی صنعت اور تجارت کی طرف کافی توجہ کرتے تو ان کے تجارتی میزانیے میں درآمد اور برآمد کے درمیان اتنا فرق نہ ہوتا جتنا کہ آج کل پایا جاتا ہے، ہسپانیہ دراصل ایک زرعی ملک ہے اور ۷۵ فیصدی ہسپانی کسان ہیں، مگر ملک میں غلہ کی پیداوار اتنی نہیں ہوتی ہے کہ ملک کے باہر بھی کچھ بھیجا جاسکے بلکہ پھلوں کی جو کاشت جنوبی علاقوں میں ہوتی ہے اس سے اکثر غلہ کی کمی پوری کی جاتی ہے، صنعتی پیداوار محض برائے نام ہے۔ اور ہسپانی ضروریات زندگی کے لئے بڑی حد تک دوسری قوموں کے محتاج ہیں، مزدوروں کی حالت بہت خراب ہے، کسانوں کی اس سے بھی بدتر، اور جب تک حکومت معاشی زندگی اور نظام کی اصلاح کو اپنا سب سے اہم فرض تصور نہ کرے یہ ابتری قائم رہے گی۔

جمہوری حکومت کے وجود میں آتے ہی بہت سے اصلاحی قوانین تجویز کئے گئے، لیکن ان کی کامیابی میں سیاسی اختلافات حائل ہیں۔ ہسپانیہ اگرچہ بظاہر ایک جغرافی واحدہ ہے اور ہندوستان کی طرح اتنا وسیع نہیں کہ ایک حصے کے باشندے دوسرے حصے کے رہنے والوں سے بالکل ناآشنا ہوں، پھر بھی پہاڑوں نے اس کے بہت سے ٹکڑے کر دئے ہیں اور وہ ربط جو ہم قوم اور ہم وطن لوگوں میں ہونا چاہئے ہسپانیوں میں نہیں پایا جاتا، ان پر مقامیت اور انفرادیت کا بہت اثر ہے جس کا

ایک نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اگر حکومت کسی ایک علاقے کی اصلاح کی طرف توجہ کرتی ہے تو باقی ملک کے لوگ اسے برا مانتے ہیں۔ اور دوسرا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ اشتراکی اصولوں کے معتقدوں میں ایک خاصا حصہ انفرادیت پسندوں، یعنی نراجیوں اور حکومت پیشہ وراں (Syndicalism) کے حامیوں کا ہے، جو محتاط اشتراکیوں کے ویسے ہی دشمن ہیں جیسے کہ سرمایہ داروں کے، ہسپانیوں کی انفرادیت اور مقام پرستی کا ایک مظہر کیٹالونیا کے باشندوں کا یہ مطالبہ ہے کہ انھیں ایک خود مختار ریاست قائم کرنے کی اجازت دی جائے۔ انفرادیت کی یہ شدت، اور اشتراکی فرقوں کی باہمی عداوتیں بہت فتنہ انگیز اور ضرر رساں ثابت ہوتی ہیں اور ان کی وجہ سے گذشتہ تین سال میں جمہوری حکومت کو سخت صدمہ پہنچا ہے

۱۹۳۱ء کے انتخابات میں اشتراکیوں کی ایک بڑی تعداد مجلس قانون ساز میں پہنچ گئی دستور انھیں کے خیالات کے مطابق مرتب ہوا، اور وہ اصلاحی قانون جنھیں وہ عمل میں لانا چاہتے تھے مجلس میں منظور کر لئے گئے۔ دستور میں ہسپانیہ کسانوں اور مزدوروں کی جمہوریت قرار دیا گیا، زمین اور ملک کی تمام قدرتی دولت کی مالک ریاست ٹھہرائی گئی، مدہبی مذہب ترک کر دیا گیا اور کلیسا کی جگہ ریاست تعلیم کی ذمہ دار اور قومی تہذیب کی محافظ بن گئی۔ قوم کے افراد سیاسی وفاداری کے سواہر بند سے آزاد کر دئے گئے، اور فوج اور کلیسا کے تمام حقوق منسوخ کر دئے گئے۔ اسی طرح ہسپانیہ کے مدبروں نے تاریخ اور روایات سے اپنا رشتہ توڑ دیا، اور وہی تہذیبی بھیس بنا لیا جو یورپ کی دوسری ریاستوں کا ہے۔ یہ ایک حیرت انگیز ذہنی انقلاب تھا جس کی ہسپانیوں جیسی تنگ نظر اور قدامت پسند قوم میں ہرگز توقع نہیں کی جا سکتی تھی، اور بعد کے واقعات سے بڑی حد تک ظاہر ہو گیا ہے کہ دستور بناتے وقت ہسپانی پارلیمنٹ کے جدت پسند اراکین خیالی پلاؤ پکا رہے تھے۔ دستور وضع کرنے کے بعد جب اصلاحی تجویزوں کو عمل میں لانے کا وقت آیا تو حکومت اپنی کمزوری اور کام کی دشواری کے سبب سے مصیبتوں میں مبتلا ہو گئی۔ ۱۹۳۱ء میں مجلس دستور ساز منتخب کرتے وقت رائے دہندگان اپنے نزدیک صرف یہ طے کر رہے تھے کہ ہسپانیہ کی حکومت شاہی ہو یا جمہوری، اور چونکہ اشتراکی پارٹی سب سے زیادہ منظم تھی، انتخابات میں اسے بہت کامیابی ہوئی مگر جب اشتراکیوں نے انقلاب انگیز

تجویز پیش کیا، جسے مجلس نے منظور کرالیا تو ان کی ہر طرف سے مخالفت ہونے لگی، کیونکہ وہ جیتی
مجموعی اشتراکیت کی قائل نہیں تھی ور اشتراکیوں کے اصلاحی پروگرام پر عمل کرنے کے لیے تیار نہیں
تھی مجلس میں اشتراکی جو حمایت کرسکتے تھے، اس لئے کہ اکثریت ان کی تھی، لیکن اخبار زمیندار کلیسا
کے حامی، فوج کے افسر سب ان کے خلاف تھے انقلاب کے چھ مہینے بعد دستور مرتب ہوا اور مجلس
میں منظور ہوا ۱۹۳۲ء کے شروع میں یسوعی جماعت منتشر اور اس کی ملکیت ضبط کی گئی۔ اور اسی کے
ڈیڑھ مہینے بعد مارچ میں کلیسا کی تمام ملکیت کو ریاست کی طرف منتقل کرنے کلیسائی عہدہ داروں
کی تنخواہیں موقوف اور کلیسائی مدرسوں کو بند کرنے کے لئے قانون وضع ہوا، اگرچہ حکومت کا ارادہ
نہیں تھا کہ اس کی تمام دفعات کو فوراً عمل میں لائے اسی سال ستمبر میں مجلس نے وہ زمین جو زمینداروں
کے قبضے میں تھی مگر بن جوتی ہوئی پڑی تھی ضبط کرلی اور اس کے نصف حصے کو تقسیم کر دیا، لاکھ ایکڑ[۱] کو کسانوں
میں تقسیم کرنے کا حکم دے دیا اس آخری قانون کو عمل میں لاتے لاتے ایک سال گزر گیا، اور بجائے اس
کے کہ حکومت کا رسوخ کسانوں میں اثر بڑھے اسے الٹا نقصان ہوا۔ زمیندار تو ظاہر ہی بہت خفا تھے کسانوں
نے جب دیکھا انہیں زمین ملنے میں بہت دیر لگ رہی ہے تو وہ بھی بگڑ گئے، اور بلا اجازت زمینوں پر قبضہ
کرنے لگے۔ نومبر ۱۹۳۳ء میں جب نئے انتخابات ہوئے تو اشتراکیوں کو زبردست شکست ہوئی اور
حکومت کی باگ ایسے فرقوں کے ہاتھ میں آگئی جو جمہوریت کے حامی تو تھے مگر انقلاب پسند نہیں تھے
کلیسا اور زمین کے مسائل دو چٹان تھے جن سے ٹکرا کر اشتراکی جہاز ٹوٹ گیا، کلیسا کے متعلق
جو رویہ اختیار کیا اس کی مجلس کے اندر ہی اشتراکیوں کے سوا تمام فرقوں نے شدت سے مخالفت
کی جمہوریہ کے صدر زمورا نے جہاں تک ممکن تھا منظوری دینے میں رکاوٹیں پیدا کرتے رہے لیکن چونکہ
مجلس میں اشتراکیوں کی اکثریت تھی اور کوئی وزارت جس کی وہ حمایت نہ کرتے قائم نہیں رہ سکتی تھی۔ اس لئے
انھیں مجبوراً ان قانونوں کو منظور کرنا پڑا۔ جن سے کلیسا کی بیخ کنی مقصود تھی، صدر اور مجلس کی مخالفت

---

(۱) جن زمینداروں نے جمہوری حکومت کی مخالفت کی تھی انھیں کوئی معاوضہ نہیں دیا گیا۔ باقی سب کو حکومت نے معاوضہ دینے کا اقرار کیا

پارٹیوں کے مقابلے میں نراجیوں نے حکومت کو بہت زیادہ پریشان کیا اور انھیں کے تشدد نے اشتراکی وزارت کے صدر سینور ازانہ کو اس پر مجبور کیا کہ وہ اس کو قائم رکھنے کے لئے مجلس کے غیر معمولی اختیارات کا مطالبہ کریں، جس سے مخالفوں کو یہ الزام لگانے کا موقعہ ملا کہ وہ حاکم مطلق بننا چاہتے ہیں سینور ازانہ خود اشتراکی نہیں ہیں، اس وقت ان کا اشتراکی فرقوں پر بہت اثر تھا، اور وہ اشتراکی حامیوں اور اپنے چند ذاتی پیرووں کے بل پر حکومت کا کام چلا رہے تھے، ایک طرف انتہا پسندوں کی روک تھام کر رہے تھے اور دوسری طرف قدامت پسندوں کو ضروری اصلاحیں منظور کرنے پر آمادہ کر رہے تھے مگر نراجیوں کی بدولت انھیں دم بھر اطمینان سے کام کرنا نصیب نہ ہوا۔ اصلاحی تجویزوں کو عمل میں لاتے بہت دیر لگ گئی اور نتیجہ یہ ہوا کہ مجلس اور ملک میں اتفاق نہیں رہا۔ جب پریزیڈنٹ زمورا نے دیکھا کہ نئے انتخابات کے بغیر ملک اور مجلس کی رائے میں اتفاق نہیں پیدا ہوتا تو انھوں نے مجلس کو برخاست کر دیا۔

نومبر ۱۹۳۳ء کے انتخابات بھی اپنے طور پر ایک انقلاب کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان سے یہ ظاہر ہو گیا کہ ہسپانی عام طور پر اشتراکی نہیں ہیں۔ اور دستور کے اشتراکی اور غیر مذہبی رنگ کو پسند نہیں کرتے۔ کہتے ہیں کہ اشتراکی حکومت کا تختہ پلٹنے میں مردوں سے زیادہ عورتوں کو دخل تھا جنھیں ووٹ دینے کا ہسپانیہ کی تاریخ میں پہلی مرتبہ موقعہ ملا تھا۔ اور جو اشتراکی حکومت سے زیادہ تر اس بات پر خفا ہو گئی تھیں کہ اس نے کلیسا کے مدرسے بند کر دئے مگر سرکاری مدرسے قائم کرنے کا معقول انتظام نہیں کیا۔ انتخاب کے دوران میں اشتراکی اور دوسری انتہا پسند پارٹیوں کے لوگوں نے بڑی بیہودگیاں کیں۔ کہیں عورتوں کو ووٹ دینے سے روکنا چاہا، کہیں رائے دہندوں کو ڈرایا دھمکایا۔ کہیں رائے دان توڑ ڈالے، اور ہر طرح یہ تنبیہ کر دی گئی کہ ان کے لیڈروں نے جو اعلان کیا تھا کہ انتخابات ان کی مرضی کے خلاف ہوئے تو وہ زبردستی قوم کو نیا انتخاب کرنے پر مجبور کریں گے اسے وہ پورا کر کے دکھانا چاہتے ہیں۔ لیکن تمام باضابطہ اور بے ضابطہ کوششوں کے باوجود انھیں ناکامیابی ہوئی، اور نئی مجلس میں ۲۰۵ قدامت پسند، ۱۶۷ اعتدال پسند اور ۹۵ اشتراکی اور

انتہا پسند فرقوں کے نمائندے منتخب ہوئے ہیں، جن میں سے صرف ۸۰ اشتراکی ہیں۔

انتخابات نے قدامت پسند فرقوں کے لیڈر سینور لیرو کی طاقت اور اثر کو بہت مستحکم کر دیا۔ اور اب اس کا کوئی اندیشہ نہیں ہے کہ انتہا پسند فرقے سب مل کر بھی مجلس میں ان کی قیادت کو کوئی صدمہ پہنچائیں۔ اسی سبب سے مخالف پارٹیاں ملک میں بدامنی پھیلا کر یہ ثابت کرنا چاہتی ہیں کہ قدامت پسند فرقے برسر اقتدار ہونے کے مستحق نہیں۔ انتخابات کے بعد ہی ایک طرف نراجی اشتمالی، سنڈیکلسٹ اور اشتراکی جماعتوں نے آپس میں سمجھوتا کرنے کی کوشش شروع کر دی، اور دوسری طرف رجعت پسند جماعتیں اپنی قوت کو یکجا کرنے لگیں۔ نتیجہ یہ ہوا ہے کہ مجلس میں مقابلۃً امن ہے۔ اور ملک میں بہت بے چینی ہے۔ سینور لیرو کی پالیسی کا رجعت پسندی کی طرف میلان بڑھتا جاتا ہے، اور ان کی وزارت کے جو دو اعتدال پسند اراکین تھے، وہ بھی شروع مارچ میں علیحدہ کر دیے گئے۔ لیکن سینو، لیرو نے اس کا اعلان کر دیا ہے کہ گذشتہ حکومت کی پالیسی بالکل پلٹی نہیں جائے گی اور پچھلی مجلس نے جو قانون منظور کئے تھے وہ منسوخ نہیں کرنے جائیں گے بلکہ ان پر زیادہ مستعدی سے عمل کیا جائے گا، مگر مذہبی عقائد کا پاس لحاظ ضرور کیا جائے گا۔ اس خیال سے پریذیڈنٹ زمورا کو بھی اتفاق ہے اور انھی کے مشورے پر سینور لیرو نے وزارت میں کوئی ایسا شخص شامل نہیں کیا جو جمہوریت کا کھلا مخالف کہا جا سکتا ہو۔

اس کے معنی یہ ہیں کہ موجودہ حالت میں سینو رلیرو اور ان کے پیرو مناسب نہیں سمجھتے ہیں کہ اپنے ذاتی عقائد کا اعلان کریں اور ان پر عمل کرنے کی کوشش کریں، وہ انتہا پسند پارٹیوں کے تشدد سے ڈرتے ہیں۔ اعتدال پسند فرقوں کو ناراض نہیں کرنا چاہتے اور حکومت کا اعتبار قائم رکھنا اُن کا واحد مقصد ہو۔ لیکن اسی میں وہ کامیاب نہ ہوں گے۔ جب تک نئے انتخابات نہ ہوں مجلس تو یقیناً انھی کے قبضے میں رہے گی اور سینو رازانہ جیسے اعتدال پسند آدمی کا بھی وزیر ہونا ناممکن ہو، اگر قدامت پسندوں کا بیشتر حصہ ان کے خلاف ہو، مگر ملک کے فتنہ انگیز عناصر پر قابو پانا ان کے بس کی بات نہیں ہے۔ اب بھی آئے دن ہڑتالیں ہوتی ہیں، بم پھینکے جاتے ہیں، سڑکوں پر گولی چلتی ہے

اور پولیس اور فوج سے کچھ بنائے نہیں بنتا۔ اگر حکومت کسی ایک خیال کی ہوتی اور اس پر سختی سے عمل کرتی تو ممکن تھا کہ فساد رفع کیا جا سکتا، لیکن حکومت ایک خیال کی کیسے ہو سکتی ہے جب مجلس میں پندرہ فرقے ہیں اور ملک میں اس کے ڈیڑھ گنے یا دگنے۔ سب کے مقاصد بہت محدود ہیں اور سب ایک دوسرے سے بڑھ کر تنگ نظر ہیں۔ ایک اور مصیبت یہ ہے کہ انفرادیت اور مقام پرستی نے تمام عداوتوں کو مقامی بنا دیا ہے۔ مختلف فرقے ملک اور حکومت پر قبضہ کرنے کا حوصلہ نہیں کرتے بلکہ وہ اپنے غصے کا مقامی شورشوں میں اظہار کرتے ہیں۔ اور مقامی دشمنوں کو نقصان پہنچانے پر اکتفا کرتے ہیں جس کے سبب سے اور کوئی اچھی یا بری تحریک تمام ملک میں پھیلنے نہیں پائی

(م)

---

علاقہ سار | یہ علاقہ لورین کے شمال میں فرانس اور جرمنی کی سرحد پر واقع ہے اس کا رقبہ قریب ۷۰۰ مربع میل ہے، اور اس میں بہت بڑی کوئلے کی کانیں ہیں، ورسائی کے صلح نامے میں یہ




لوہے اور مشین کی صنعت۔ (کوئلے کی کانیں۔

یہ جنوری ۱۹۲۰ء سے پندرہ سال کے لئے فرانس کو بطور تاوان جنگ دیا گیا تھا۔ اور یہ طے پایا تھا کہ ۱۹۳۵ء میں استصواب رائے عامہ (Plebiscite) سے فیصلہ کیا جائے گا۔ یہ علاقہ جرمنی کو

قبضے میں رہے ، اس دوران میں اس کی حکومت جمعیتہ اقوام کے ایک کمشن کے سپرد کی گئی جس میں ایک فرانسیسی ، ایک سار علاقے کا باشندہ اور تین ایسے رکن ہیں نہ فرانسیسی ہیں اور نہ جرمن ، اس کمشن کا انتخاب جمعیتہ اقوام کی کونسل کرتی ہے ، کمشن خود اپنا صدر منتخب کرتا ہے جو صدر عاملہ ہے ۔

علاقہ سار کی آبادی جرمن ہے ، اور اس میں شک نہیں کہ وہ جرمن ریاست میں شامل ہونا پسند کرے گی ۔ لیکن بہت سی باتوں نے اس کے منتقل ہونے کے مسئلے کو پیچیدہ کر دیا ہے ۔ صلح نامہ کی شرط ہے کہ اگر استصواب رائے عامہ سے یہ طے ہو جائے کہ علاقہ جرمنی کو دے گا تب بھی جرمن ریاست کو اس علاقے کے کوئلے کی کانوں کو خریدنا ہوگا ، اور تین ماہروں کی کمیٹی فیصلہ کرے گی کہ کانوں کی قیمت کیا ہو ۔ فرانس نے کانوں میں بہت سا روپیہ لگایا ہے جس کی موجودہ قیمت کا اندازہ لگانا ہے ، اس کے علاوہ علاقے کے ہاتھ سے نکل جانے سے فرانس کو تجارتی نقصان بھی ہوگا ، کیونکہ تجارتی اعتبار سے یہ علاقہ فرانس کی حدود میں شامل رہا ہے اور فرانسیسی حکومت نے محاصل کے ذریعہ سے ان خاص صنعتوں کو ترقی دی ہے جن میں فرانس سے مقابلے کا اندیشہ نہیں اور اس کے ساتھ ہی سار علاقے کو مخصوص فرانسیسی صنعتوں کی منڈی بنا دیا ہے ، اب یہ علاقہ جرمنی کو مل گیا تو فرانس کا ۲۰ کرور فرنیک سالانہ کا نقصان ہوگا ، دوسری طرف جرمن بے صبری سے میعاد پوری ہونے کا انتظار کر رہے ہیں ، اور ان کی بے صبری کا یہ عالم ہے کہ وہ سار کے باشندوں کو ابھی قومی اشتراکی ( نازی ) حکومت کے لئے تیار کرنے لگے ہیں اور ان میں وہی ذہنیت پیدا کرنا چاہتے ہیں جو آج کل جرمنی میں حکمراں ہے کمشن نے ہر چند کوشش کی کہ وہ حد سے نہ گذرنے پائیں ، لیکن انھوں نے کمشن کی حکومت کے پہلو بہ پہلو اپنی ایک حکومت قائم کر لی ہے ، اپنے جاسوس مقرر کئے ہیں جو انھیں ہر بات کی خبر دیتے رہتے ہیں ، کاغذات پر پولیس کی مہروں کے ساتھ ان کی مہریں ہوتی ہیں اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ انھوں نے تمام علاقے میں ہٹلر کی فوجی نظام رائج کر دیا ہے جو جرمنی میں پایا جاتا ہے ، کمشن کے صدر نے کئی مرتبہ جمعیتہ اقوام کی کونسل سے ان کی شکایتیں کیں ، ان کے خلاف مناسب کارروائی کرنے کے لئے وسیع

اختیارات حاصل کرلئے۔ لیکن اس سے نازی تحریک پر کوئی اثر نہیں پڑا۔ صدر کمشن کی شکایتوں اور کارروائیوں کے جواب میں دو مقامی جماعتوں نے جمعیت اقوام کی کونسل کو لکھا ہے کہ سار کی آبادی جرمن ہے اور کوئی وجہ نہیں کہ وہ وہی سیاسی رنگ اختیار نہ کرے جو باقی جرمن قوم کا ہے جمعیت اقوام کی کونسل اور فرانسیسی حکومت کو اس کا اندیشہ ہے کہ استصواب رائے عامہ کے وقت سار کے باشندوں پر ناجائز دباؤ ڈالا جائے گا اور اس میں کوئی شک نہیں کہ ایسا ہونے والا ہے۔ نازی حکومت نے جمعیت اقوام کی کونسل کی دعوت کو، جو وسط جنوری میں علاقہ سار کے مسئلے پر گفتگو کرنے کے لئے دی گئی تھی، رد کر دیا، اور حالات پر غور کرنے کے بعد کونسل نے طے کیا کہ سار کے غیر جرمن بلکہ غیر نازی باشندوں کو نازی تشدد سے بچانے کے لئے کمشن کو اختیار دے دیا جائے کہ عدالت اور پولیس کے افسروں کو برطرف کرنے اگر اسے اندیشہ ہو کہ وہ نازی فرقے کی طرفداری کر رہے ہیں۔ استصواب رائے عامہ پر کونسل مئی میں غور کرے گی۔ اس وقت تک کی جو خبریں ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ نازیوں نے سار کی تمام پارٹیوں کو نازی جھنڈے کے نیچے جمع کرنے کی کوشش شروع کر دی ہے، اور غالباً وہ اس میں کامیاب ہوں گے۔ کانوں کی قیمت کے متعلق ابھی تک بس اتنا کہا گیا ہے کہ وہ اتنی نہیں ہوسکتی جتنی کہ صلح نامہ میں قرار دی گئی تھی یعنی ۳۰ کرور مارک، اور کوئی تعجب نہ ہوگا اگر نازی اسے ادا کرنے سے قطعی انکار نہ کریں۔ اپنی حکومت تو انھوں نے بڑی حد تک قائم ہی کرلی ہے۔

---

(۴)

**میثاق بلقان** | چھوٹی چھوٹی ریاستوں کی باہمی رقابت بلقان کے ساتھ کچھ ایسی وابستہ سی ہوگئی ہے کہ لوگوں نے "بلقانا" کی ایک اصطلاح ہی بنا ڈالی جس سے مراد ہے کسی بڑے علاقے کو چھوٹی چھوٹی ریاستوں میں تقسیم کر دینا لیکن جہاں تنگ نظر سیاست رقابتوں کو پالتی ہے، دوراندیش تدبر تعاون باہمی کی راہیں تلاش کرتا رہتا ہے، چنانچہ بلقان کی چھ ریاستیں بھی اس سے تنگ ہیں کہ یورپ کے بڑے ملک انھیں اپنی شطرنج کا مہرہ بنائے رکھیں، یہ چاہتی ہیں کہ باہم مل جل کر رہیں اور دوسروں کو اپنے معاملات میں دخل نہ دینے دیں۔

یہ خیال کچھ نیا بھی نہیں ۱۸۶۰ء میں رومانیا نے وفاق بلقان کی تجویز پیش کی تھی ۱۹۲۹ء میں اس غرض سے کئی غیر سرکاری مشاورتی جلسے ہوئے تھے، پھر اکتوبر ۱۹۳۰ء میں ایتھنس میں ..ل بلقان کی کانفرنس بھی ہوئی، پھر اس کے اجلاس ۱۹۳۱ء میں قسطنطنیہ میں ۳۲ء میں بخارست میں، اور گذشتہ نومبر میں سالونیکا میں منعقد ہوئے۔ لیکن یہ غیر سرکاری مشورے تھے۔ اور باضابطہ میثاق سیاسی کی کوئی صورت ان جلسوں میں نہ نکل سکتی تھی، بلکہ جب قسطنطنیہ کے جلسے میں یونانی مندوب نے اس میثاق کا مسئلہ پیش کیا تو بلغاری اور البانی مندوبین جلسے سے چلے گئے اور معاملہ وہیں دب کر رہ گیا۔

ان پچھلے دنوں ان بلقانی ریاستوں کے مدبر ادھر سے اُدھر بھاگے بھاگے پھرے ہیں اور ان ملکوں میں شاہی بلکہ ان کے بادشاہ بھی دارالحکومت چھوڑ چھوڑ کر دوسرے ہمسایہ ملکوں میں پہنچے ہیں۔ ان سب سیاسی سیاحتوں کا نتیجہ میثاق بلقان کی شکل میں رونما ہوا ہے جس پر ۹ر فروری کو ترکی، یونان، رومانیا اور یوگوسلاویا کے وزراء نے دستخط ثبت کئے، اور ان چاروں ریاستوں نے ایک دوسرے کی حدود مملکت کو قائم رکھنے میں باہمی مدد کا عہد کیا۔

اس دور سیاست میں جب تنگ نظر قوم پرستی دنیا کی معشیت اور سیاست کو تباہ کئے ڈالتی ہے، ان ریاستوں کا باہم ملنا بڑی خوشی کی بات ہے، لیکن افسوس یہ ہے کہ بعض بنیادی دشواریوں کو ہٹائے بغیر یہ میثاق ہوا ہے، اس سے اندیشہ ہے کہ زیادہ پائدار ثابت نہ ہوگا۔

بلقانی ریاستوں میں بلغاریہ اور البانیہ ہی دو ریاستیں ہیں جن کے اغراض بلقان تک محدود ہیں اور بلقان سے باہر ان کی کوئی غرض نہیں، یہی دو اس میثاق میں شریک نہیں البانیہ تو اٹلی کی وجہ سے شریک نہیں ہوا کہ ۱۹۲۶ء اور ۱۹۲۷ء میں ان ملکوں میں یہ معاہدے ہو چکے ہیں کہ ان میں سے کوئی کسی دوسرے ملک سے ایسا معاہدہ نہ کرے گا جو دوسرے حلیف کے لئے مضر ہو، اور بوجوہ اٹلی اس میثاق کو اپنے لئے مضر جانتا ہے۔ اطالوی اخباروں نے

برابر اس میثاق کی مخالفت کی اور صاف صاف بتلایا کہ یہ چار چھوٹے چھوٹے ملک بس اس لئے ملے ہیں کہ بلغاریہ کے جائز مطالبات کو پورا نہ ہونے دیں، ورنہ اٹلی اب بھی یوگوسلاویا کا سب سے اچھا گاہک ہے، رومانیا پر بھی اپنے سابقہ معاہدوں کی وجہ سے ایسی سیاسی اور معاشی پابندیاں ہیں جو اس نئے میثاق سے مطابق نہیں ہوتیں، اور یونان کو بھی اپنی برآمد کے لئے بلقان کے باہر منڈیاں درکار ہیں۔ اس لئے اس میثاق کی غرض بس یہ ہے کہ بلغاریہ اور یوگوسلاویا کی باہمی مخالفت کم نہ ہونے پائے، اور سچ بھی یہی ہے کہ یہ میثاق دراصل یونان اور رومانیا کی کامیابی کا نشان ہے یونان کو تو یہ فائدہ ہے کہ اب بلغاریہ اور یوگوسلاویا مل کر اس کے خلاف ایک سلافی اتحاد نہ قائم کر سکیں گے، رومانیا کو یہ فائدہ ہے کہ جنگ کے بعد صلح ناموں سے جو حدود مقرر ہوگئے ہیں ان کی تبدیلی کے خلاف اب یونان اور ترکی بھی اس کے ساتھ رہیں گے، ورنہ رومانیا کی جنوبی حدود کا معاملہ کبھی اندیشہ سے خالی نہ تھا۔

لیکن یہ سب باتیں حقیقی بلقانی اتحاد کے لئے کچھ امید افزا نہیں۔ ظاہر ہے کہ بلغاریہ اب کسی اور سے مدد کا طالب ہوگا، اور اس طرح میثاق کا یہ مقصد کہ بلقان کو بیرونی دول کے اثر سے محفوظ کرے، پورا نہ ہو سکے گا، اور غالباً جلد ہی یہ ریاستیں پھر بین الاقوامی سیاست میں دوسری دول کے مہروں کا کام دیں گی۔ (ذ)

# مراۃ المثنوی

مرتبہ

## جناب قاضی تلمذ حسین صاحب ایم۔ اے

رکن دارالترجمہ جامعہ عثمانیہ

مثنوی شریف میں حکایات، حکم و معارف، مقولات فلسفیانہ، نصائح و مواعظ اس طرح ایک دوسرے میں ملے ہوئے ہیں کہ مسلسل مطالعہ دشوار ہو گیا ہے، قاضی صاحب موصوف نے سالہا سال کی محنت سے مثنوی شریف کو ایسے طرز بیان پر مرتب کیا ہے کہ یہ دشواری کلیتہً رفع ہو گئی ہے۔ یواقیت القصص کے نام سے حکایات کے تمام متفرق اجزا کو اس طرح ایک سلسلہ میں جمع کر دیا ہے کہ کہیں سے سکتہ باقی نہیں رہا ہے۔ حکم و معارف کے ساڑھے تین ہزار سے زائد اشعار و قطعات کو تقریباً گیارہ سو عنوانات کے تحت فرہنگ کے اصول پر درر الحکم کے نام سے یکجا کیا ہے، جو اشعار مطالب قرآنی پر محتوی تھے انہیں ترتیب قرآنی کے بموجب جواہر القرآن کے تحت مرتب کیا ہے۔ علیٰ ہذا احادیث نبوی پر مشتمل اشعار کو لالی السنن کے نام سے جمع کیا ہے۔ آخر میں مرجانۃ المدیح کے نام سے ایک مجموعہ ان اشعار کا شامل کر دیا ہے جو مولانا نے اپنے احباب کی مدح میں کہے ہیں۔

ابتدائی مفصل فہرست کے علاوہ تین ضمیمے ہیں جن میں سے پہلا ضمیمہ باعتبار مطالب درر الحکم کا اشاریہ ہے دوسرا ضمیمہ کشف الابیات ہے یعنی کسی شعر کے ابتدائی دو لفظ یاد ہوں تو اس شعر کا کتاب میں پتہ چل سکتا ہے۔ تیسرا ضمیمہ فرہنگ ہے جس میں مشکل الفاظ و فقرات کے معانی آسان عبارت میں دئے گئے ہیں اس طرح یہ ایسا نادر مجموعہ تیار ہو گیا ہے کہ دیکھنے والے حیرت میں پڑ گئے ہیں کہ یہ کام کیونکر انجام پایا۔

مولانا جلال الدین رومیؒ کے موجودہ سجادہ نشین حضرت برہان الدین ولد چلپی دام برکاتہ اور ڈاکٹر آر۔ اے نکلسن (پروفیسر عربی جامعہ کیمبرج) نے اس کتاب پر دیباچے تحریر فرمائے ہیں۔ کتابت طباعت۔ کاغذ جلد سب اعلیٰ پیمانہ پر ہیں۔ کتاب کی ظاہری و باطنی خوبیوں کا اندازہ صرف کتاب کے دیکھنے ہی سے ہو سکتا ہے

حجم ۱۲۰۰ صفحات مجلد قیمت (للعہ) سکۂ انگریزی یا دلہ سکہ حالی۔

ملنے کا پتہ

**دائرۃ الادب۔ حیدر گوڑہ۔ حیدرآباد۔ (دکن)**

# نئی کتابیں

## سُبل السلام

یعنی

تفسیر الفرقان فی معارف القرآن کا وہ حصہ جس میں پارہ ۲۸ کی تفسیر ہے۔

از خواجہ محمد عبدالحی صاحب فاروقی استاد تفسیر ناظم دینیات جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی۔ قیمت ۱۲ر

## عجائب خانہ سمندر

یعنی بچوں کے لئے سمندر کے دلچسپ حالات پر سب سے اچھی کتاب۔ یہ مضامین پیام تعلیم میں باقساط شائع ہو کر مقبول ہو چکے ہیں۔ اب مختلف تصاویر کے اضافہ اور سہ رنگی ٹائٹل پیج کے ساتھ شائع ہوئی ہے۔ قیمت ۱۲ر

## رباعیات اخگر

یعنی

منشی امداد حسین صاحب اخگر مرادآبادی کی رباعیات کا مجموعہ جس پر مولوی عبدالحق صاحب (انجمن ترقی اردو) کی زبردست رائے ہے کہ نہایت اچھی رباعیاں ہیں۔

قیمت ۸ر

## فانوس خیال

یعنی

نواب صاحب لوہارو

کا

اچھوتا ناول۔ اسی مہینہ شائع ہوا ہے۔ ناول پڑھنے کے شائقین اسے بہت پسند کریں گے ضرور طلب فرمائیے۔ قیمت ۱۲ر

مکتبہ جامعہ قرول باغ دہلی

# RURAL INDIA

*(Peasants Poverty, its Causes and Cure)*

BY

**CHOWDHRY MUKHTAR SINGH**

*(Ex M.L.A., M.L.C., Member, Central Banking Enquiry Committee)*

WITH A

FOREWORD

BY

PANDIT MADAN MOHAN MALAVIYA

"I STRONGLY RECOMMEND THAT EVERY THOUGHTFUL INDIAN......SHOULD CAREFULLY STUDY THIS BOOK".

PANDIT MALAVIYA.

Price Re. 1-8-0

TO BE HAD OF:

**MAKTABA JAMIA MILLIA ISLAMIA**

DELHI.

رجسٹرڈ نمبر ال-۱۸۹۲



# جامعہ

## اردو اکادمی جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

کا

## ماہوار رسالہ



قیمت سالانہ صہ　　مطبع جامعہ دہلی　　فی پرچہ دس آنہ

# پیام تعلیم

چندہ سالانہ ۳ے/



اُردو کے تمام رسائل میں طلبہ کے لئے پیام تعلیم سے زیادہ مفید کوئی رسالہ نہیں۔ رسالہ کیا ہے ایک شفیق استاد ہے۔ جغرافیہ، تاریخ، سائنس کے مضامین اور اخلاقی پند و نصائح، کہانیوں نظموں معموں کا ایک دلچسپ مجموعہ ہے۔ جماعت میں جن مضامین سے لڑکے جی چراتے ہیں، پیام تعلیم میں خوشی سے پڑھتے ہیں۔

پیام تعلیم میں وہ تمام باتیں ہوتی ہیں جن کی اسکول کے لڑکوں کو ضرورت ہے۔ اس رسالہ کی یہی خوبی دیکھ کر ماہرین تعلیم نے اس کو اسکولوں کے لئے سرکاری طور پر خرید کیا ہے اور طلبہ کو اردو کے عام گندے لٹریچر سے بچانے کے لئے واحد رسالہ تجویز کیا ہے۔ سالانہ ۳ے/۔ فی پرچہ ہم/

---

**منیجر "پیام تعلیم" جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اسلامیات

جلد ۱ | اپریل سنہ ۱۹۳۴ء | نمبر ۲

## فہرست مضامین


| مضمون | مصنف | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱- عہد عباسی میں ساہوکارے کی ابتدا | مسٹر والٹر فشل<br>مترجمہ محمد عاقل صاحب ایم۔ اے | ۹۵ |
| ۲- عربی لہجوں کی تاریخی اہمیت | امیر شکیب ارسلان<br>مترجمہ مولوی حسین حسان صاحب | ۱۱۹ |
| ۳- ایک تاریخی عقدہ | مولنا اسلم جیراجپوری | ۱۴۲ |
| ۴- کتاب المنتظم | ڈاکٹر جوزف دی سموگی<br>تلخیص س۔ ا | ۱۵۲ |
| ۵- تاریخ اسلام کے چند پہلو | ڈاکٹر بہجت وہبی<br>تلخیص ذ۔ ح | ۱۶۴ |
| ۶- تنقید و تبصرہ | ا۔ ج، ع۔ ع، ح۔ ح | ۱۷۶ |
| ۷- اسلامی دنیا کی رفتار | ع۔ ع | ۱۸۴ |
| ۸- شذرات | " " | ۱۸۹ |


(باہتمام محمد مجیب بی اے (آکسن) پرنٹر و پبلشر مطبع جامعہ میں چھپکر دفتر رسالہ جامعہ سے شائع ہوا)

# عہد عباسی میں ساہوکارے کی ابتدا

پچھلے چند سال میں سلطنت عباسیہ کی تاریخ کے متعلق متعدد غیر مطبوعہ عربی کتابیں شائع ہوئی ہیں مثلاً کتاب[1] تاریخ الوزرا مصنفہ ہلال الصابی، کتاب[2] تجارب الامم مصنفہ مسکویہ اور نشوار[3] المحاضرہ مصنفہ التنوخی۔ یہ کتابیں اس عہد کی اجتماعی، اقتصادی اور سیاسی معلومات کا ایک بے بہا ذخیرہ ہیں اور ان کی اشاعت سے ہمارے لئے گویا ایک نئی دنیا کا انکشاف ہوا ہے۔ ان سے معلوم ہوتا ہے کہ دسویں صدی میں عباسی نظم حکومت کے پس پردہ کون سے مختلف ادارے کام کرتے تھے اور حکومت کے پیچ در پیچ فرائض کس طرح انجام پاتے تھے۔

ان کتابوں کے مصنفین حکومت کے جلیل القدر عہدوں پر فائز تھے۔ اسی بنا پر وہ حکومت اور اقتصادی نظام کے جزئی مسائل پر تفصیلی بحث کرتے ہیں اور ان کے بیانات سے ظاہر ہوتا ہے کہ انھیں مالیات کے مسائل، مالگزاری، انتظام جایداد، دفتری نظام اور وزرا کے اعمال سے کس قدر گہری دلچسپی اور واقفیت ہے۔ ان تصانیف میں بہت سی ایسی اصطلاحات اور مختلف اداروں، محکموں اور دفتروں کے ایسے نام آئے ہیں جن سے حکومت عباسیہ کے مختلف شعبوں کا پتہ چلتا ہے اور یہ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اس وقت کا نظام حکومت کس قدر پیچیدہ ہو گیا تھا مگر ہمیں ان کے مطالعے سے یہ بھی

---

[1] مرتب ایچ۔ ایف۔ امیدروز مطبوعہ لیڈن ۱۹۰۴ء

[2] مرتب و مترجم ایچ۔ ایف۔ امیدروز اور ڈی۔ ایس۔ مارگولیوتھ مطبوعہ آکسفورڈ ۱۹۲۱ء بعنوان "The Eclipse of Abbasid Caliphate."

[3] مرتب ڈی۔ ایس۔ مارگولیوتھ مطبوعہ لندن ۱۹۲۲ء بعنوان "The Table Talk of a Mesopotamian Judge."

نظریہ معلوم نہیں ہوسکتا کہ یہ تمام ادارے کس طرح اپنا اپنا کام انجام دیتے تھے اور اشتراک عمل کی کیا صورت تھی۔ نہ ہم یہی معلوم کرسکتے ہیں کہ حکومت کے نظام کا ہر ایک جزو کون کون سی خدمت انجام دیتا تھا۔

نظام حکومت کی اس گتھی کو سلجھانے کے لئے صرف ایک ہی تدبیر ممکن ہے اور وہ یہ کہ اس عہد کی اصطلاحات سے بحث کی ابتدا کی جائے اور ہر اصطلاح اور ہر نام کی علیحدہ علیحدہ تحقیقات کی جائے۔ جس طرح ایک قدیم گھنے جنگل کی صفائی کے لئے ابتدا میں ایک درخت کو اس کے تمام جھاڑ جھنکاڑ کے ساتھ اکھاڑ پھینکنا مفید ثابت ہوتا ہے اسی طرح یہ توقع بے جا نہیں ہے کہ ایک خاص اصطلاح کے تجزیہ اور اس کی جامع و مفصل توضیح سے ہم اس عہد کے تمام تصورات کی پیچیدگیوں کو رفع کرنے میں کامیاب ہوسکیں گے۔

مندرجہ ذیل صفحات میں کوشش کی جائے گی کہ مسلمانوں کے نظام مالیات کے متعلق جسے ابھی تک نظر انداز کیا گیا ہے کچھ معلومات فراہم کی جائیں۔ اس مقصد کے حصول کے لئے مندرجہ بالا اصول کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہم اصطلاح "جَہْبَذ" کو منتخب کرکے اسے ہی اپنا موضوع قرار دیتے ہیں۔

**جَہْبَذ کا مفہوم اور اس کی خدمات**

ایک عربی لغت میں جہبذ کے معنی یہ دئے ہوئے ہیں کہ یہ "لقب ہے ایسے شخص کا جو کاروبار زر کا ماہر ہوتا ہے، جسے لین دین کے پیچیدہ معاملات میں تجربہ حاصل ہوتا ہے اور جو سکوں کے مبادلے کا کام کرتا ہے۔" مستشرقین نے اس کے دیگر مختلف ترجمے صراف، خزانچی، محصل، ساہوکار وغیرہ بھی کئے ہیں۔

المنصور کے عہد کے (۷۵۴ء تا ۷۷۵ء) تاریخی مآخذ میں بھی یہ لفظ موجود ہے لیکن اس نام سے موسوم اشخاص کا مسلسل تذکرہ ہمیں دسویں صدی میں ملتا ہے۔ یہ غالباً اس وجہ سے ہے کہ مؤخر الذکر عہد میں تجارت کو خوب فروغ حاصل تھا اور اقتصادی عمارت ایک نئی بنیاد پر کھڑی ہو رہی تھی۔

نویں صدی کے آخری ایام میں سلطنت عباسیہ کے نظام مالیات میں انقلاب ہوگیا تھا جس کا سبب فان کریمر کے نزدیک یہ ہے کہ اس سے قبل جو معیار سیم (درہم) مسلم حکومت میں رائج تھا، اب اس کی جگہ معیار طلا (دینار) نے لے لی تھی۔ آٹھویں اور نویں صدی کے محاصل کے کاغذات کو دیکھا جائے تو

اس میں مغربی صوبوں کی آمدنی تو سونے کے سکوں میں درج ہے اور مشرقی صوبوں کی چاندی کے سکوں میں۔ برخلاف اس کے دسویں صدی میں حالت بالکل بدل جاتی ہے اور تمام مدات سونے کے سکوں میں ظاہر کئے جاتے ہیں۔ نظام سکہ کی اس تبدیلی سے جو نئے حالات پیدا ہوئے ان کی وجہ سے اور مختلف النوع سکوں کے بیک وقت رائج ہونے اور ان کے شرح مبادلہ میں مستقل ردوبدل ہوتے رہنے کی وجہ سے یہ ضروری ہوگیا تھا کہ خزانہ عامرہ میں جو سکے آئیں انھیں معیاری سکہ میں تبدیل کیا جائے۔ اس خدمت کے لئے ایک جماعت کا پیدا ہونا بھی ناگزیر تھا اور یہ کام جہبذ انجام دیتے تھے۔
اس بیان سے ظاہر ہے کہ جہبذوں کی خدمت کس قدر لازمی اور لابدی تھی۔ ان کی اس اہمیت کا اندازہ تین حقیقتوں سے کیا جاسکتا ہے۔ (الف) ہمارے مآخذ تاریخ میں مال الجہبذہ کا متواتر تذکرہ۔ (ب) دیوان الجہبذہ کا قیام (ج) جہبذ کا لقب پانے والے اشخاص کے ناموں کا بیان۔ اب ہم ان تینوں کا علیحدہ علیحدہ تفصیلی بیان پیش کرتے ہیں۔

**مال الجہبذہ** | مال الجہبذہ کو ایک قسم کا محصول کہا جاسکتا ہے یا اسے ایک طرح کا منافع یا شرح مبادلہ سمجھا جاسکتا ہے۔ یہ اس عہد کی مالیاتی زندگی کا ایک اہم عنصر تھا۔ چنانچہ ۹۱۰-۹۱۹ء کے مالیہ میں یہ چیز ہمیں آمدنی کی ایک خاص مد نظر آتی ہے۔ تاریخ الوزراء (صفحہ ۲۵۵) میں بھی ہمیں مال الجہبذہ سرکاری آمدنی کا جزو لاینفک نظر آتا ہے اور اس سلسلے میں جو بحث کی گئی ہے اس سے پہلی مرتبہ اس کے تصور کی نوعیت سے متعلق ہمیں نہایت قیمتی معلومات دستیاب ہوتی ہیں مثلاً یہ بتایا گیا ہے کہ علی بن عیسیٰ کو جو بعد میں وزیر کی حیثیت سے بہت مشہور ہوا اس زمانے میں جب وہ دیوان الدار کا صدر تھا موصل اور زاب کے ضلع کی آمدنی کا ایک میزانیہ تیار کرنا تھا اس کے افسر اعلیٰ (ابوعباس بن الفرات برادر وزیر حسن بن الفرات) نے اس کے تیار کئے ہوئے میزانیہ کو دیکھ کر معلوم کیا کہ اس میں مال الجہبذہ کی مد نہیں قائم کی گئی تھی۔ اس نے علی بن عیسیٰ سے سبب دریافت کیا تو اس نے جواب دیا کہ میں محصول ادا کرنے والوں کے ساتھ انصاف کرنا چاہتا ہوں اور اس لئے صرافوں کے منافع کو اس نئے صوبے کی رعایا پر عائد کرنا نہیں چاہتا۔ مگر ابوعباس بن الفرات نے اصرار کیا کہ شرح مبادلہ آمدنی کی خاص

مد میں شامل ہونا چاہیے۔ ایک دوسرے موقع پر ہمیں یہ بتایا جاتا ہے کہ ایک شخص مسمّی یہ حسن بن ابی عیسیٰ النقاد کو مال الجہبذہ کا نگراں مقرر کر دیا گیا۔

دیوان الجہبذہ | دیوان الجہبذہ کے قیام کی اطلاع ہمیں اولاً ۳۰۶ء ۹۱۸ میں ملتی ہے اور اس کا صدر ایک عیسائی ابراہیم بن ایوب بیان کیا جاتا ہے۔ قدامہ بن جعفر کی کتاب الخراج میں دیوان الجہبذہ کے ادارے کے متعلق مفصل بحث پائی جاتی ہے اور ان فرائض کو بالتفصیل بیان کیا گیا ہے جنھیں یہ دیوان انجام دیتا تھا۔

جہبذوں کے نام | جہبذہ کے فرائض کا حال ہمیں نہ صرف مال الجہبذہ سے، جس نے دسویں صدی میں اسلامی مالیات کے نظام میں ایک مستقل اصطلاح کی حیثیت حاصل کر لی تھی اور دیوان الجہبذہ کے اوائل سے معلوم ہوتا ہے بلکہ ہمارے ماخذ تاریخ جہبذ کے لقب پانے والوں کے نام بتاتے ہیں اور ان کے مشاغل کے متعلق بھی ہمارے ماخذ مکمل اطلاع بہم پہنچاتے ہیں مثلاً مندرجہ ذیل جہبذوں کا ذکر عام طور پر ملتا ہے:۔

ابراہیم بن احمد بن ادریس ابراہیم بن یوحنا۔ زکریا بن یوحنا سہل بن نظیر۔ اسرائیل بن صالح۔ نکولس بن اندونا مرکور بن شنو دا وغیرہ۔

خلیفہ مقتدر کے دربار میں جہبذ کے لقب سے جو لوگ ملقب تھے ان میں بظاہر دو صرافوں سے زیادہ بلند رتبہ کسی کو حاصل نہ تھا۔ ان کا ذکر الجہبذان الیہودیان کے نام سے کیا جاتا ہے۔ ان کے اصلی نام یوسف بن فنیاس اور ہارون بن عمران تھے۔ ان کے متعلق مفصل معلومات پیش کرنے سے پہلے ہم یہ ضروری سمجھتے ہیں کہ اس عہد میں یہودیوں اور عیسائیوں کو عام طور پر حکومت میں جو حیثیت حاصل تھی اس کا ذکر کر دیا جائے۔

دسویں صدی میں ذمیوں کی رسوخ اور حیثیت | عہد عباسیہ میں یہودیوں اور ذمیوں کو اسلامی سرکاری ملازمتوں میں جو رسوخ اور دخل تھا اس کی تفصیل بیان ضروری نہیں ہے۔ ہمارے لئے عربی ماخذ کے وہ اشارے کافی ہیں جن سے قطعی طور پر ثابت ہوتا ہے کہ اگرچہ اسلامی قوانین غیر مسلموں کے لیے اس بات کی سختی سے ممانعت کرتے تھے کہ انھیں سرکاری ملازمتوں میں بھرتی کیا جائے مگر اس ممانعت کی پابندی نہیں کی جاتی تھی ہر عہد میں ہمیں اسلامی حکومت سے یہودیوں اور عیسائیوں کے وابستہ ہونے کی یقینی

تاریخی شہادتیں ملتی ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ وہ قوانین جن سے عیسائی اور یہودی، سرکاری ملازمتوں کے لئے نااہل قرار دئے گئے تھے، نئے خلیفہ کی تخت نشینی کے وقت ہر مرتبہ دُہرائے جاتے تھے مگر ان کا بار بار دُہرایا جانا خود اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اس نظریہ پر کبھی مکمل طور پر عمل نہیں ہوتا تھا اور یہ کہ عملی زندگی میں جن اصول پر عمل ہوتا تھا وہ ان سے مختلف تھے جو علما و فقہا وضع کرتے تھے۔

حقیقت یہ ہے کہ خلفاء اسلام اہل الذمہ کی مخصوص اہلیتوں سے بخوبی واقف تھے اور یہ سمجھتے تھے کہ ان کی خدمات بعض خاص پیشوں کے لئے ناگزیر ہیں۔ اس لئے وہ مجبور تھے کہ انھیں عہدوں پر فائز کریں۔ اسی بنا پر خلیفہ المقتدر کی حکومت میں بھی یہودیوں اور عیسائیوں کو بعض خدمات کے لئے سرکاری ملازمتوں میں داخل کرنا پڑا۔ اس کے زمانۂ حکومت سے پیشتر بھی ضرور غیر مسلم سرکاری عہدہ دار رہے ہونگے اس لئے کہ اسے اپنی حکومت کی ابتدا میں ہی اس سے متعلق قوانین بنانے پڑے کہ ذمیوں کی سرکاری ملازمتوں میں کیا حیثیت ہونی چاہیے۔[1] ۹۰۹ء میں اس نے ایک فرمان جاری کیا جس میں یہودیوں اور عیسائیوں کو صرف دو قسم کے سرکاری عہدوں پر متعین کئے جانے کی اجازت دی گئی تھی یعنی طبیب اور جہبذ۔[2] یہ بات قابل توجہ ہے کہ اس نے یہودیوں اور عیسائیوں کو تمام سرکاری ملازمتوں سے محروم نہیں کیا بلکہ ان کے لئے ملازمتوں کا دائرہ محدود کر دیا۔ اس تدبیر سے گویا اس نے مصالح ملکی کو مدنظر رکھتے ہوئے موجودہ

---

[1] خلیفہ معتضد کے عہد میں یہودی اور عیسائی دوبارہ سرکاری ملازمتوں پر متعین ہو گئے تھے۔ وزیر عبید اللہ بن سلیمان نے خلیفہ سے اس کی وجہ یہ بتائی تھی "میں نے مشرکوں کو نظام حکومت میں اس وجہ سے نہیں داخل کیا کہ مجھے ان سے ہمدردی ہے بلکہ اس وجہ سے کہ میں انھیں بہ نسبت مسلمانوں کے آپ کا زیادہ وفادار پاتا ہوں"؛ Bibliotheca Orientalis Clementino-Vaticana, Rome 1719-1728 Vol III pars 2.

[2] تعجب ہے کہ طبری اور ابن اثیر نے اس فرمان کا ذکر نہیں کیا ہے۔ صرف ابوالمحاسن طغری بردی کی کتاب "النجوم الزاہرہ" (ج ۳ صفحہ ۱۷۴) میں اس کا ذکر ہے۔ عبارت یہ ہے "امر المقتدر ان لایستخدم احد الیہود والنصاریٰ الا فی الطب والجہبذۃ فقط"۔ اسی فرمان کی رو سے یہود و نصاریٰ پر لباس کی پابندیاں بھی عائد کی گئی تھیں مگر غالباً اس حکم کا نفاذ پورے طور پر کبھی نہیں ہوا۔

صورت حال کو قانونی جامہ پہنا دیا

رہا یہ سوال کہ ان دو قسم کی سرکاری خدمات میں جن میں ان کا داخلہ ممکن تھا یہودیوں کا کیا تناسب تھا۔ اس کا حال عرب جغرافیہ داں المقدسی کے ایک حوالے سے معلوم ہوسکتا ہے۔ مصر و شام[1] کی کیفیت بیان کرتے ہوئے وہ لکھتا ہے کہ ساہوکاروں (جہابذہ[2])، رنگریزوں، صرافوں اور دباغوں کی زیادہ تعداد ان مقامات پر یہودی ہے اور طبیبوں اور دفتریوں (اکثر الاطباء والکتبہ) کی زیادہ تعداد عیسائی۔

عہد عباسیہ میں دسویں صدی سے پیشتر یہودیوں کے پیشوں کے تعلق براہ راست شہادت تو صرف المقدسی کے مندرجہ بالا بیان اور خلیفہ المقتدر کے فرمان سے ملتی ہے لیکن دسویں صدی کے حالات سے متعلق ہمیں جو نئے ذرائع معلومات دستیاب ہوئے ہیں ان سے ان دونوں کے بیانات کی نہ صرف تائید ہوتی ہے بلکہ متعدد دیگر ضمنی تفصیلات بھی معلوم ہوتی ہیں۔ ان سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جہبذہ کی خدمت انجام دینے والے دو اشخاص یعنی یوسف بن فنحاس اور ہارون بن عمران کا خلیفہ المقتدر کے دربار میں کس قدر اثر اور اقتدار تھا۔

**یوسف بن فنحاس اور ہارون بن عمران** | ہمارے مآخذ میں یوسف بن فنحاس اور ہارون بن عمران کا ذکر بار بار الجہبذان الیہودیان (دو یہودی ساہوکار) یا التجار کے نام سے کیا گیا ہے اور ان دونوں کو علیحدہ علیحدہ موقعوں پر جہبذ الاہواز کے نام سے بھی موسوم کیا گیا ہے اور یہ بتلایا گیا ہے کہ

---

[1] نئے ماخذ سے پتہ چلتا ہے کہ یہی کیفیت عراق کی بھی تھی۔ ابتدائی زمانے کی حالت کے لئے ملاحظہ ہو کتاب الخراج از ابو یوسف۔

[2] یہ کیفیت نویں صدی عیسوی کے آخر اور دسویں صدی کی ابتدا میں تھی۔ جاحظ کے ایک رسالے سے جو حال ہی میں شائع ہوا ہے معلوم ہوتا ہے کہ خلیفہ متوکل کے زمانے میں (۸۴۷ء تا ۸۶۱ء) عراق میں یہودی زیادہ تر رنگریز، دباغ، حجام اور قصاب تھے اور عیسائی ممتاز عہدوں پر فائز تھے مثلاً صراف، منشی، درباری طبیب اور عطار وغیرہ۔ دسویں صدی میں غالباً یہودیوں کے پیشوں میں بہت تبدیلی واقع ہوئی اور شاید ان کو سرکاری خزانے اور مالی عہدوں پر متعین کرنے کی وجہ یہ ہوئی ہو کہ نظام مالیات کی حالت خراب ہوگئی ہو اور ان لوگوں کی ضرورت محسوس ہوئی ہو۔

انھیں اس صوبے کی آمدنی سے متعلق بعض مالی فرائض انجام دینے پڑتے تھے۔

اگر ان حوالوں سے فی الحال قطع نظر کر لی جائے جو ان مآخذ میں ان یہودیوں کے متعلق اکثر نظر آتے ہیں تو بھی مذکورہ بالا القاب سے جو خصوصیت کے ساتھ انھیں کے لئے استعمال کئے گئے ہیں ان کی اس اہم حیثیت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے جو انھیں عباسی حکومت کے مالیاتی نظام میں حاصل تھی۔ اس کی مزید تائید ایک دوسرے لقب سے ہوتی ہے جس سے ان کی خدمات کی نوعیت کا بھی ایک صحیح خاکہ پیش نظر ہو جاتا ہے۔ المقتدر کی حکومت اور دربار کے حکام جس طریقہ پر مخاطب کئے جاتے تھے ان کی ایک فہرست موجود ہے اور اس میں یوسف بن فنیاس اور ہارون بن عمران کے نام بھی شامل ہیں۔ اس فہرست میں ان دونوں یہودیوں کا خطاب "جہابذۃ الحضرۃ" یا "دربار کے ساہوکار" ہے اور ان کے لئے جو خاص طریقۂ خطاب رائج تھا وہ بھی درج ہے۔ یہ حقیقت مسلم ہے کہ ان خزانچیوں کو خلیفہ اور وزرا کے دربار میں خاص اعزاز حاصل تھا اور ان کے باہمی تعلقات بہت گہرے تھے۔

لیکن جہاں جہاں بھی یوسف بن فنیاس اور ہارون بن عمران کے معاملات کا ذکر آیا ہے وہاں ان دونوں کو مشترکہ طور پر کام کرتے ہوئے دکھلایا گیا ہے۔ انھیں زیادہ تر "دو یہودی ساہوکار" یا "تجار" کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ "دربار کے ساہوکار" کا خطاب بھی دونوں کو بیک وقت عطا ہوتا ہے۔ ریاست کے ارباب حل و عقد ان دونوں کو ایک ہی سمجھتے ہیں اور جب وزیر کو روپیہ کی ضرورت ہوتی ہے تو دونوں کو بیک وقت بلایا جاتا ہے۔ وزیر کو جو قرض سولہ سال کے معاہدے پر ملتا ہے اس کے دینے میں بھی یوسف بن فنیاس اور ہارون بن عمران دونوں شریک ہوتے ہیں بلکہ ان کے وُرثا بھی (ومن قام مقامھما)۔ سزا کی دھمکی بھی وزیر دونوں کو ایک ساتھ دیتا ہے بلکہ ان کے ورثا کو بھی (وعلی ورثتکما)۔

ان حوالوں سے یہ نتیجہ اخذ کرنا بعید از قیاس نہیں ہے کہ ان دونوں نے ایک مشترکہ کمپنی بنا رکھی تھی اور ان کا کاروبار یکجائی تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کاروبار میں یوسف بن فنیاس و ہارون بن عمران کے علاوہ اور لوگ بھی شریک ہوں۔ جانشینوں اور ورثا کی مندرجہ بالا قسموں سے تو یہ ظاہر ہی معلوم ہوتا ہے غالباً یہ شرکا ان اصلی مالکان کے بیٹے اور عزیز ہوں مگر ہارون بن عمران کے ایک لڑکے کے متعلق تو شہادت موجود

ہے کہ وہ اپنے باپ کے ساتھ جہبذ وکے فرائض کو دربار میں انجام دیتا تھا۔[۱]

وزیر اور اس کے دربار کے آدمیوں کو یقینی طور پر اس بات کا ضرور علم ہو گا کہ صرافہ کی دوکان میں ان دو یہودیوں کے علاوہ اور بھی لوگ شریک ہیں ورنہ گمان غالب یہ ہے کہ وہ ان کا تذکرہ اس صراحت کے ساتھ نہ کرتے۔

ان مآخذ تاریخ سے ہمیں ان وجوہ اور اسباب کا پتہ نہیں چلتا جن کی بنا پر ان ساہوکاروں نے اپنا کاروبار یکجائی کر رکھا تھا۔ غالباً یہ اس لئے ہو گا کہ خزانچی کی حیثیت سے جن کثیر رقوم کے مطالبے کو پورا کرنے کی ان سے توقع کی جاتی تھی وہ ایک شخص کے بس سے باہر ہو۔ علاوہ ازیں اس زمانہ میں بڑی رقوم کا کاروبار میں پھنسانا بہت زیادہ خطرناک تھا۔ بہرحال جو کچھ بھی سبب ہو ہمارے پیش نظر ایک واحد بنک ہے جسے جدید اصطلاح کے مطابق ہم 'یوسف ہارون اینڈ کمپنی' یا 'یوسف ہارون اور ورثار' یا 'یوسف ہارون اور جانشین' صدر دفتر بغداد' کے نام سے موسوم کر سکتے ہیں۔

ہمارے جدید مآخذ سے ہمیں نہ صرف اس بنک کی اندرونی تنظیم کا حال معلوم ہو سکتا ہے بلکہ ہم ان کے ذریعہ سے وہ مدت بھی متعین کر سکتے ہیں جس میں یہ یہودی ساہوکار دربار سے متعلق رہے۔

سب سے پہلے ہمارے پاس اس امر کی براہ راست شہادت موجود ہے کہ ان یہودی ساہوکاروں کا دربار سے تعلق کس زمانہ میں شروع ہوا۔ التنوخی کہتا ہے کہ یہ دونوں (یعنی یوسف بن فنیاس اور ہارون بن عمران) عبید اللہ بن یحییٰ الخاقانی کے عہد میں درباری ساہوکار مقرر کئے گئے تھے لیکن اس بیان کا تطابق دیگر واقعات اور تواریخ سے اسی وقت ہو سکتا ہے جب ہم عبید اللہ بن یحییٰ کو کتابت کی غلطی فرض کر کے اس کی تصحیح محمد بن عبید اللہ بن یحییٰ سے کر لیں۔

---

[۱] مسکویہ ۱۲۰۔

[۲] بغداد کا ایک حصہ صرافوں اور ساہوکاروں کا مرکز تھا۔ اس کا نام درب العیون تھا (مسکویہ ۲۴۷-۲۴۸، التنوخی ۲۰۴، ارشاد جلد ا صفحہ ۲۹۹)۔ ممکن ہے اسی سڑک پر ان ساہوکاروں کا بنک بھی ہو۔

**ساہوکاروں کے کاروبار کی نوعیت**

اگر ہم ساہوکار کے نام سے ان اشخاص کو موسوم کرتے ہیں جن کا کام زر کی فراہمی اور اس کا انتظام ہے تو ہم یوسف بن فنحاس اور ہارون بن عمران کو اس اصطلاح کے جدید مفہوم کے اعتبار سے بھی ساہوکار کہہ سکتے ہیں۔ اور ان کا حکام وقت اور دربار سے جو باضابطہ لین دین تھا اس کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ باور کر سکتے ہیں کہ وہ نہ صرف خطاب کے لحاظ سے بلکہ درحقیقت درباری ساہوکار تھے۔

جو فرائض وہ اپنے پیشے کے لحاظ سے انجام دیتے تھے ان کا خلاصہ یوں درج کیا جا سکتا ہے۔

(الف) مالیاتی لین دین

۱ - روپیہ کا انتظام و انصرام

۲ - روپیہ کی ادائگی

۳ - روپیہ کی فراہمی

(ب) تجارتی کاروبار

عربی مآخذ سے ظاہر ہوتا ہے کہ دسویں صدی میں روپیہ جمع کرنے کا جذبہ بے انتہا قوی ہو گیا تھا اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا لوگوں کو مالدار بننے کا خبط ہو گیا تھا۔ اس خواہش کا اگر کوئی دوسرا جذبہ برابری سے مقابلہ کر سکتا تھا تو وہ اس کے ضائع ہو جانے کا خوف تھا۔

اس کے متعلق تفصیلی بحث تو دوسری جگہ کی جائے گی۔ یہاں اس قدر بتلا دینا کافی ہے کہ حکام اور تاجر جو روپیہ جمع کرتے تھے بہ حیثیت مجموعی حکومت کی مداخلت سے ہمیشہ خائف رہتے تھے کیونکہ حکومت اپنے احکام ضبطی کے ذریعہ سے آسانی سے جائداد پر قبضہ پالیتی تھی۔

اس لئے [illegible] محفوظ جگہ کی جہاں وہ روپیہ رکھ سکیں تلاش میں رہتے تھے [illegible] سونا چاندی کہیں زمین کے نیچے کہیں [illegible] کی [illegible] ہوتی تھی۔ [illegible] یہ کو زیورات و دیگر متعلقات کے [illegible] کر کے محفوظ

رکھنے کی کوشش کی جاتی تھی اور ان سب تدبیروں کی غرض و غایت یہ ہوتی تھی کہ اس دولت کو جو اکثر
بے ایمانی سے پیدا کی جاتی تھی کسی طرح ریاست کی دستبرد سے محفوظ رکھا جائے۔ جو جائداد غیر منقولہ کے مالک
اپنی جائداد وقف کر دیتے تھے اور اس طرح کم از کم اس کی آمدنی سے ہمیشہ کے لئے مستفید ہو سکتے تھے
لیکن جو روپیہ نقد جمع کیا جاتا تھا اس کے محفوظ رکھنے کی فکر بری طرح دامنگیر رہتی تھی۔

زمین اور دوسری جگہوں میں چھپا کر رکھنے کے علاوہ لوگ معتبر آدمیوں تاجروں اور خصوصاً پیشہ ور
قرض دینے والوں کے پاس اپنے اندوختے کو امانت کے طور پر رکھنے لگے تھے۔ یہ طریقہ خاص طور پر بڑے
افسروں اور خلفاء کے وزراء اختیار کرتے تھے۔ ساہوکار اور صراف جن کا پیشہ روپے کا لین دین تھا اپنے
پیشے کی وجہ سے اس کام کے لئے سب سے مناسب اور قابل اعتماد خیال کئے جاتے تھے۔

چنانچہ المقتدر کے عہد کے ہر وزیر کی یہ عادت ہو گئی تھی کہ وہ اپنا ایک خاص ساہوکار رکھتا تھا فطرتی
طور پر اس بات کی احتیاط برتی جاتی تھی کہ اس روپیہ کا اندراج نہ ہو۔ وزیر ابن الفرات کے
متعلق کہا جاتا ہے کہ اس نے پوشیدہ طور پر بڑی رقمیں ساہوکاروں اور دوسرے منتیوں کے پاس امانت رکھی
تھیں۔ ایک دوسرے عہدہ دار نے حفاظت کے خیال سے دس ہزار دینار ایک ساہوکار کے پاس بغیر
آمدنی اور خرچ کے کھاتوں میں درج کرائے ہوئے امانت کے طور پر رکھے تھے۔ حامد بن عباس نے جو ابتدا
میں ایک صاحب اقتدار مناظر تھا اور بعد کو وزیر ہوا ابراہیم بن یوحنا ساہوکار کے پاس ایک لاکھ طلائی دینار
جمع کئے۔ ۹۲۷ء میں وزیر الخصیبی کے دس ہزار دینار کچھ تو مضبوط سندوقوں میں مقفل اور کچھ اس کے جہبذ
کی امانت میں پائے گئے۔

ظاہر ہے کہ ہمارے دونوں یہودی ساہوکاروں کے پاس بھی امانتیں رکھی جاتی ہوں گی۔ جو درباری
ساہوکار ہونے کی وجہ سے اچھی شہرت کے ساتھ ایمان دار اور قابل اعتماد خیال کیا جاتا تھا۔ ان کا
لین دین زیادہ تر وزراء سے تھا اور خصوصیت کے ساتھ وزیر ابن الفرات سے جس کی امانتوں کے متعلق
جو ان یہودیوں کے بنک میں رہتی تھیں بہت سے دلچسپ قصے بیان کئے جاتے ہیں

وزارت کے عہدے سے معزول ہونے کے بعد [illegible]

تک انھی سفتجوں کے ذریعے سے بھیجا جاتا تھا اور دور دراز مقامات سے دوسری جماعتیں بھی غالباً اسی طرح روپیہ بھیجتی ہوں گی۔ یہودی ارباب حل وعقد کے لئے سفتجہ کے ذریعے سے قرضوں کو ادا کرنے کی وجہ سے بعض نئے پیچیدہ قانونی مسائل پیدا ہوگئے تھے مثلاً اگر سفتجہ کھو یا جائے تو کیا اس صورت میں قانون تلمود کے مطابق کسی قسم کا قانونی مطالبہ کیا جا سکتا ہے یا نہیں گاؤن دیہو دیوں کا لاٹ پادری) کا جواب یہ تھا کہ نہیں تلمودی قانون کی رو سے گمشدگی کی حالت میں کوئی قانونی دعوی باقی نہیں رہتا۔ مگر جب بتھوؤین نے دیکھا کہ اس قسم کے سفتجوں کا استعمال رائج ہو گیا ہے تو اس نے تاجروں کے تعلقات میں رخنہ انداز نہ ہونے کے خیال سے ان دعووں کو بھی قبول کرنا شروع کر دیا۔

سفتجہ سے نہ صرف انفرادی تجارت کو فروغ ہوا بلکہ اس سے حکومت کے مالیاتی نظام میں بھی سہولت اور معقولیت پیدا ہوگئی کیونکہ اب انھی سفتجوں کے ذریعے سے عباسی سلطنت کے محاصل صوبوں سے بغداد کے خزانۂ عامرہ میں روانہ کئے جانے لگے۔ ہمارے ماخذ سے ظاہر ہوتا ہے کہ [illegible] بغداد کے خزانۂ عامرہ میں فارس، اصفہان اور مشرقی صوبوں سے آئے ہوئے "اموال سفاتج" موجود تھے۔ علی بن عیسیٰ نے جو اس زمانہ میں مصر و شام کا مالیاتی نگراں تھا اپنے داروغہ سے مصر سے بغداد کو ایک لاکھ سینتالیس ہزار دینار محاصل کی مد میں سفتجوں کے ذریعے طلب کئے۔

اہواز، اصفہان اور فارس کے تاجر بھی سفتجہ کے ذریعے سے مطالبوں کی ادائیگی کرنے سے اور اس طریقہ کو پسند کرتے تھے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ اس کام کے لئے خاص پیغامبر ہوتے تھے جو خطوط کے ساتھ سفتجہ کو بغداد لے جایا کرتے تھے۔ انھیں فیج کہتے تھے۔

بہرحال یہ طریقۂ ادائیگی خزانے کے محاسبوں کے لئے اس قدر مانوس تھا کہ مفتاح العلوم کے مصنف نے عہد عباسیہ کی اصطلاحات کا تذکرہ کرتے ہوئے اس کے متعلق لفظ معروف (یعنی خوب جانا اور سمجھا ہوا) استعمال کیا ہے۔

ان ہنڈیوں نے نو خزانے کے لئے مشرقی اور مغربی صوبوں سے روانہ کی جاتی تھیں بھنانے کی ضرورت ہوتی تھی۔ یہ اکثر ہوتا تھا کہ خزانہ عامرہ میں یا وزیر کی تجوریوں میں سفتجے بغیر بھنائے ہوئے رکھے

رہتے تھے اور ذمہ دار افسر انھیں رکھ کر بھول جاتے تھے۔ عربی ماخذ میں اس قسم کی بد انتظامی کی متعدد مثالیں ملتی ہیں۔

مگر اس بات کو باور کر لینا چاہئے کہ اکثر صورتوں میں انھیں بھنا لیا جاتا تھا۔ ہمارے ماخذ یہ نہیں بتلاتے کہ یہ کس طرح بھنائے جاتے تھے نہ ہمیں یہ معلوم ہوتا ہے کہ سرکاری دفاتر محاسبی میں ان پر کیا کارروائی کی جاتی تھی مگر اس میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں کہ سفتجوں کو چکانے کا کام ان افسروں کو سپرد کیا ہوتا تھا جو جہبذ کی خدمت پر مامور ہوتے تھے اس کے متعلق ہمارے پاس کوئی قطعی شہادت نہیں ہے مگر اس کے مثل چیک کا جو رواج تھا اس سے یہ نتیجہ بھی استنباط کیا جا سکتا ہے۔

ساہوکار قدرتی طور پر ان ادائگیوں میں نمائندوں اور صرافوں کا کام کرتے تھے اور جب کبھی اس قسم کی ہنڈیاں بھنائی جاتی ہوں گی تو ان کی خدمت بہت اہمیت رکھتی ہوگی۔ دوسرے لوگوں کے تذکرے کے ساتھ ساتھ ہمارے ماخذ یہودی ساہوکاروں کے لین دین کا بھی حال بیان کرتے ہیں مندرجہ ذیل [illegible] کو پڑھنے کے بعد ہمارے لئے یہ فیصلہ کرنا دشوار ہو جاتا ہے کہ آیا ہم کسی گذشتہ زمانے کا حال پڑھ رہے ہیں یا خود اپنے زمانہ کا

[illegible] وزیر ابن الفرات نے اپنا قلمدان کھولا اور اپنے ساہوکار ہارون بن عمران کو لکھا کہ [illegible] حساب میں سے فوراً [illegible] خیر کے ابوالحسن علی بن عیسیٰ کو [illegible] دینار اس حوالے [illegible] [illegible] محسن بن الفرات [illegible] علی بن [illegible] ہارون بن عمران نے اپنے حساب میں سے ادا [illegible]

[illegible] منتقل کرنے کے [illegible] [illegible] ساہوکار [illegible]

[illegible] "سک" [illegible]

[illegible] سک کے بھنانے [illegible] عام [illegible]

[illegible] تعلق [illegible] ساہوکاروں سے تھا [illegible] اندازہ [illegible]

[illegible] جا سکتا ہے کہ وزیر نے اپنے [illegible] یوسف بن فنحاس [illegible]

عربی آخذ سے ہم تفصیل کے ساتھ ان کی ان خدمات کا اندازہ کرسکتے ہیں ۔ یہ ساہوکار تین قسم کے قرضے ریاست کو دیتے تھے ۔

(۱) تاریخ الوزرا (صفحہ ۱۷۰) میں درج ہے کہ وزیر ابن الفرات نے اپنی پہلی وزارت کے زمانے میں یہودی ساہوکار (الجبہذ الیہودی) یوسف بن فنیاس کو جس کا لقب جہبذ الاہواز تھا بلایا اور اس سے اہواز کے عہدہ داروں کے اخراجات پورا کرنے کے لئے دو مہینے کے واسطے روپیہ مانگا اور کہا کہ اہواز کے محصل ہونے کی حیثیت سے اس کے پاس اس کی کافی ضمانت ہے کہ بعد میں محاصل جمع کرلئے جائیں گے ۔ مگر یوسف بن فنیاس آسانی سے راضی ہونے والا آدمی نہ تھا لیکن جیسا کہ بیان سے ظاہر ہوتا ہے اس نے بحث کو جاری رکھا حتیٰ کہ ایک مہینے کے لئے یوسف بن فنیاس نے اسے قرض دے دیا اور ابن الفرات نے بغیر کسی تاخیر کے اسی وقت اپنے ملازم کو حکم دیا کہ یوسف بن فنیاس سے جاکر رقم لے آئے ۔

(۲) وزیر علی بن عیسیٰ بھی سرکاری میزانیہ کو استوار کرنے کے لئے یہودی ساہوکاروں سے قرضہ لینے کے لئے مجبور ہوا اس نے انھیں بلایا اور اس طرح خطاب کیا " کیا تم یہ چاہتے ہو کہ میں تمھیں ایسی سزائیں نہ دوں جن کا اثر تم پر اور تمھاری آل اولاد پر ہمیشہ کے لیے پڑتا رہے ۔ اگر ایسا ہے تو میں اپنے اس احتراز کا ایک معاوضہ چاہتا ہوں جس سے تمھیں کوئی ذاتی نقصان نہ پہنچے گا وہ یہ کہ ہر ماہ کے شروع میں مجھے تیس ہزار دینار درکار ہوتے ہیں جنھیں مہینے کے ابتدائی چھ دنوں میں پیادہ افواج کو تقسیم کرنا نہایت ضروری ہے ۔ مگر عام طور پر میرے پاس یہ رقم نہ تو پہلی تاریخ کو موجود ہوتی ہے نہ دوسری کو ۔ اس لئے میں چاہتا ہوں کہ ہر مہینے کی پہلی تاریخ کو تم مجھے ایک لاکھ پچاس ہزار درہم کا قرض دے دیا کرو ۔ تم جانتے ہو کہ یہ رقم تمھیں دوران ماہ میں اہواز کی مالگزاری سے واپس مل جایا کرے گی اہواز کی مالگزاری کی وصولی خود تمھارے ذمے ہوتی ہے (جہبذۃ الاہواز الیکما) اس طرح یہ رقم تمھارے لئے مستقل ضمانت کا کام دے گی مزید اطمینان کے لئے ضمانت کے طور پر میں تمھارے سپرد بیس ہزار دینار کی وہ رقم کرتا ہوں جو حامد بن عباس ہر مہینے ادا کرتا ہے ۔ یہ پہلی قسط کا معاوضہ ہوگا اور میرا بوجھ اس طرح ہلکا ہو جائے گا "۔

دونوں ساہوکاروں نے ابتدا میں ٹال مٹول کرنی چاہی مگر وزیر اس وقت تک نہ مانا جب تک ساہو

انھوں نے روپیہ دینے کا وعدہ نہ کر لیا۔

(۳) وزیر علی بن عیسیٰ کی مندرجہ بالا درخواست سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس نے اھواز کے صوبے کی آیندہ مالگزاری اور دیگر ذرائع آمدنی کو بطور ضمانت کے پیش کیا تھا مگر ہمیں اس وزیر کی ایک دوسری درخواست کا بھی علم ہے جو اس نے غالباً اپنی پہلی وزارت کے زمانے (۹۱۳ء) میں ان ساہوکاروں سے کی تھی۔ اس میں ایک ایسا طریقہ ضرورت کے وقت روپیہ کی فراہمی کا ملتا ہے جو اس سے پیشتر عباسی مالیاتی حکمت عملی میں کہیں نظر نہیں آتا۔

جب وزیر علی بن عیسیٰ کو کچھ ایسی رقوم کی ادائیگی کرنی ہوتی تھی جس کے لئے اس کے پاس روپیہ موجود نہ ہوتا تھا تو وہ تاجروں سے دس ہزار دینار قرض لیتا تھا (استسلف) جس کی ضمانت کے لئے وہ سفتجے استعمال کئے جاتے تھے جو صوبوں سے آتے تھے مگر جن کی میعاد ابھی پوری نہ ہوتی تھی اور اس قرض پر وہ فی دینار ڈیڑھ دانق سیمیں کا کمیشن دیتا تھا۔ یہ رقم ڈھائی ہزار درہم ماہوار ہو جاتی تھی۔ یہ انتظام سولہ سال کے لئے یوسف بن فنحاس، ہارون بن عمران اور ان کے مرنے کے بعد ان کے جانشینوں (ومن قام مقامھما) سے کیا گیا تھا۔

اس معاہدے کی صورت بعینہ ایسی تھی جیسے ہمارے زمانے میں کسی طویل مدت کے قرضے کی ہوتی ہے اور اس میں تمام وہ شرائط پائے جاتے ہیں جو آج کل کے ترقی یافتہ ساہوکارے کے اجزا ہیں۔ ہمیں یہ دیکھ کر حیرت ہوتی ہے کہ یہ سب ایک ہزار برس قبل کا قصہ ہے۔ ان دستاویز کی تفصیلات سے قطع نظر ان چند باتوں کی طرف توجہ دلانا ضروری ہے جو نہ صرف حکومت عباسیہ بلکہ تاریخ مالیات کے لئے بھی اہمیت رکھتی ہیں:-

(الف) سرکاری قرضے کی گفت وشنید[۵]

---

[۵] اس زمانے میں غالباً پہلی دفعہ سرکاری قرضے کر مالی دشواریوں کو رفع کرنے کی ترکیب رائج ہوئی۔ ضرورت ہے کہ عباسی حکومت کے قرضوں کی تاریخ لکھی جائے جس میں ان سب طریقوں سے بحث کی جائے جو "علی سبیل القرض" روپیہ

(ب) سود کی ادائیگی۔[۵]

(ج) بغیر بھنائی ہوئی ہنڈیوں کو ضمانت کے طور پر دینا۔

(د) حکومت کا ایک یہودی بنک سے معاہدہ کرنا۔

تجارتی سودے | ان درباری ساہوکاروں کے لین دین پر تبصرہ کرتے وقت یہ سوال ضرور پیدا ہو سکتا ہے کہ یہ لوگ حکومت کے مطالبے کو کس طرح پورا کرتے تھے کیونکہ اگر ہم یہ تسلیم بھی کرلیں کہ ان کے پاس ایسی ضمانتیں اور دستاویزیں آڑ رکھی جاتی تھیں جن سے رفتہ رفتہ آمدنی ہونے لگتی تھی مثلاً اہواز کی مالگزاری کی دستاویز جس سے مالگزاری کی وصولیابی کے ساتھ ساتھ آمدنی شروع ہو جاتی تھی تو بھی ہمیں تعجب ہوتا ہے کہ وہ اس قدر وافر رقوم نقد کہاں سے حاصل کر لیتے تھے اور ان کی دولت کے حصول کے کیا ذرائع تھے۔

سب سے اہم مد تو غالباً وہ منافع ہے جو انھیں روپیہ کے انتظام فرستادگی اور فراہمی کے ذریعے

---

(بقیہ صفحہ گذشتہ) حاصل کرنے کے لئے اختیار کئے جاتے تھے۔ خلیفہ الراضی کے عہد میں وزیر ابن مقلہ نے بھی تجارتی قرض لیا تھا جسے وہ وقت پر ادا نہ کرسکا اور مجبوراً اسے مالگزاری کی ہنڈیاں اور سرکاری اراضی کا ایک حصہ فروخت کرنا پڑا (مسکویہ ۲۹۹ و ۳۲۹)۔ تاریخ اسلام میں متعلقہ داری کی ابتدا غالباً اسی وقت سے ہوتی ہے مصر میں اس زمانے میں جو قرضے لئے گئے تھے ان کی تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو:۔

C. H. Becker. Beiträge zur Geschichte Aegyptens unter dem Islam, 1900 pp 38, 39, 56.

[۵] علی بن عیسیٰ غالباً پہلا شخص تھا جس نے سود پر قرض لیا۔ ملاحظہ ہو

V. Kremer. Einnahme budget pp 7, 24, 63.

معمولی شرح سود فی دینار ایک درہم تھی اور اسی شرح پر ابوبکر بن قرابہ نے وزیر کو قرض دیا تھا (مسکویہ ۲۱۳ - ۲۲۰)

سے حاصل ہوتا تھا۔ یہ وزرا کی جو بڑی بڑی رقوم ان کے سپرد کی جاتی تھیں وہ بے کار نہیں پڑی رہتی تھیں بلکہ گمان غالب یہ ہے کہ ان سے کاروبار کے لئے سرمایے کا کام لیا جاتا تھا جس سے انھیں منافع ملتا تھا۔

مگر اس کے علاوہ ہمیں ایک دوسرے ذریعۂ آمدنی کو بھی پیش نظر رکھنا چاہئے یعنی مال کی تجارت جو یہ ساہوکار کرتے رہتے تھے۔ ہمارے مآخذ میں ان ساہوکاروں کے لئے التجار کا لفظ اکثر استعمال کیا گیا ہے۔ ان مصنفین کے متعلق جو حکومت کی اعلیٰ ملازمتوں پر فائز تھے اور جن کا عہدہ ان میں یہ اہلیت پیدا کر دیتا تھا کہ وہ مختلف محکموں، ناموں، خطابوں وغیرہ میں بخوبی امتیاز کر سکیں یہ کبھی خیال نہیں کیا جاسکتا کہ وہ اپنی تصانیف میں جہابذہ کی جگہ التجار بلا کسی معقول وجہ کے لکھیں گے۔ اس لئے یہ کہنا کہ ناموں کے استعمال میں عدم احتیاط ان کی سہل انگاری کی وجہ سے ہوئی قرین قیاس نہیں معلوم ہوتا بلکہ اس کے خلاف ہمیں یہ نتیجہ اخذ کرنا پڑتا ہے کہ یہ یہودی مال کی تجارت بھی کرتے تھے گو عرب مصنفین نے محض ان کے لین دین کے مختلف النوع اور مختلف الجہت کاروبار کو ہی ظاہر کیا ہے۔ لیکن ہمارے مفروضہ کی شہادت صرف ناموں کے استعمال سے ہی نہیں ملتی بلکہ تاریخی استنباط سے بھی یہی بات ظاہر ہوتی ہے۔ تمام ازمنۂ وسطیٰ میں روپیہ کا لین دین اور چیزوں کی تجارت ہمیشہ ایک دوسرے سے متعلق رہے ہیں۔ زومبارٹ کے قول کے مطابق "روپیہ کا لین دین، اشیاء کے لین دین کی ایک ارتقائی شکل ہے۔ ازمنۂ وسطیٰ کی اقتصادی تاریخ میں ایسی متعدد مثالیں ملتی ہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ روپیے کے لین دین کا آغاز اشیاء کی تجارت سے ہوتا ہے۔ موخر الذکر سے وہ سرمایہ بنتا ہے جس سے بڑی بڑی رقوم کا لین دین کیا جاسکتا ہے جس عہد میں یہ درباری یہودی کام کرتے تھے اس کے اقتصادی نظام میں یہ چیز بنیادی حیثیت رکھتی تھی۔ انھوں نے غالباً اپنے کاروبار کی ابتدا خالص تاجرانہ حیثیت سے کی اور جب ان کی تجارت کو فروغ ہوا تو روپیہ کا لین دین بڑے پیمانے پر کرنے لگے۔ ان کی دوکان جو ابتدا میں تجارتی دوکان تھی بعد کو روپیہ کے لین دین کی دوکان بن گئی۔ اور یوں لین دین نے ان کے تجارتی کاروبار کو پس پشت ڈال دیا۔

**مالی حیثیت کو قائم رکھنے والے ذرائع** | لیکن روپیہ مہیا کرنے کے معاملے میں یہودی ساہوکار صرف اپنے سرمایے، دوسروں کی امانتوں کی رقوم اور اپنے تجارتی منافع پر ہی مکمل طور پر انحصار نہ کرتے تھے۔

التنوخی کی نشوار المحاضرہ (ص ۸۰-۸۵) میں ان ساہوکاروں سے متعلق مرقوم ہے :-

"جہبذ کے جاہ و مرتبے کو تاجروں کی نگاہ میں بلند کرنے کے لئے سلطان انہیں برطرف نہ کرتا تھا۔ اس میں مصلحت یہ تھی کہ ضرورت کے وقت تاجروں سے جہبذ کی معرفت قرض لیا جا سکتا تھا۔ جہبذ تازیست اپنے عہدے سے علیحدہ نہ کئے جاتے تھے۔ اگر ان کا بار بار عزل و نصب ہوتا تو وہ تاجروں کا اعتماد حاصل نہ کر سکتے اور نتیجہ یہ ہوتا کہ خلیفہ کے کاروبار میں خلل واقع ہو جاتا"

دربار کے یہودی ساہوکاروں کے بارے میں اس قدر لکھنے سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ خلیفہ ان کی عزت اور ان پر اعتماد کرتا تھا اور اس سے بھی اہم یہ امر ہے کہ ان کی خدمات دربار کے لئے ناگزیر ہو گئی تھیں۔ خلیفہ نے اپنے پچیس سالہ دور حکومت میں کم از کم پندرہ مرتبہ اپنے وزیروں کو تبدیل کیا اور تمام ملکی انتظامات میں برابر ردّ و بدل کا سلسلہ جاری رہا مگر یہودی ساہوکار تاحیات اپنے عہدے پر برقرار رکھے گئے۔

مندرجہ بالا اقتباس سے ہمیں اس حقیقت کے علاوہ ایک اور بات بھی معلوم ہوتی ہے جستجو اس امر کی تھی کہ لین دین کے لئے جس کثیر رقم کی انھیں ضرورت تھی اور جس کو وہ پورا کرتے تھے اس کے لیے انھیں روپیہ کہاں سے دستیاب ہوتا تھا۔ اس کا جواب ہمیں متذکرہ بالا تحریر سے ملتا ہے کہ انھیں اپنے کاروباری سرمایے کے حصول کے لئے اپنی ذاتی جائداد اور دوسروں کی امانتوں کے علاوہ اپنے عہد کے بڑے بڑے تاجروں کے اعتبار اور بھروسے کا سہارا ہمیشہ مل سکتا تھا۔ دربار میں ان کے رسوخ کا راز یہی تھا کہ وہ اور صرف وہی اس بات کی اہلیت رکھتے تھے کہ وہ اپنے عہدے، اپنی ساکھ، اپنی عزت اور اپنے اعتبار نیز تاجرانہ حلقوں سے تعلقات کی بنا پر ان رقوم کو حاصل کریں جن کی دربار اور حکومت کو وقتاً فوقتاً ضرورت درپیش رہتی تھی۔

جن تاجروں کے ساتھ اپنے جہبذوں کے تعلقات کو قائم رکھنا حکومت ضروری سمجھتی تھی ان کی بابت ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ یہ کسی ایک قوم کے لوگ نہ تھے بلکہ ان میں یہودی اور غیر یہودی سب شامل تھے۔ تجارت کی گرم بازاری کا سیلاب ہر شخص کو منافع کے لالچ کی رو میں بہائے لئے جاتا تھا۔ اف،

تاجر اور جھبذ یہودی بھی تھے اور عیسائی بھی۔ صرافے اور تجارت میں خصوصیت کے ساتھ مسلمان بھی شریک تھے۔

مگر مندرجہ بالا اقتباس میں غالباً جن لوگوں کی طرف اشارہ ہے وہ یوسف بن فنیاس اور ہارون بن عمران کے ہم مذہب لوگ ہیں۔ اس نظریے کی تائید اقتباس کے اس اشارے سے ہوتی ہے جس میں یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ یہ دونوں یہودی ساہوکار تاجروں سے رشتۂ اتحاد اور مواخات رکھتے تھے اور وہ لوگ ذاتی طور پر ان پر بھروسہ کرتے تھے۔ ان کی اس نفسیاتی اہمیت کی وجہ سے خلیفہ نے انھیں کبھی برطرف نہیں کیا کیونکہ ان کے ملازمت پر قائم رہنے سے ہی جھبذ کے عہدے کی وقعت تاجروں کی نگاہ میں پیدا ہو سکتی تھی اور ان کے ذریعے سے روپیہ حاصل کیا جا سکتا تھا۔

اس حقیقت کو مورخین عرصہ ہوا تسلیم کر چکے ہیں کہ یہودیوں کی یہ امتیازی خصوصیت ہے کہ جب کبھی وہ اقتصادی زندگی میں شرکت کرتے ہیں تو باہمی اتحاد و اخوت کے جذبے کو لیے ہوئے کرتے ہیں۔ اس عنصر کو اس زمانے میں بھی یہودیوں کی تجارت میں کافی اہمیت حاصل تھی۔ دسویں صدی میں خصوصیت کے ساتھ یہودی اخوت اپنے مخصوص مذہبی اور تمدنی نظام کی وجہ سے خوب ترقی پر تھی۔ ہم جانتے ہیں کہ اس عہد میں جسے یہودیوں کی تاریخ میں گاؤنی ( Gaonic ) عہد کہا جاتا ہے عراق کے یہودیوں کے تعلقات خراسان، فارس، فلسطین، مصر، شمالی افریقہ، اسپین وغیرہ سے عملی طور پر پائے جاتے تھے۔ اور اس قوی تعلق کا سبب سورہ اور پمبیدتا کی اکادمیاں تھیں جنھیں تمام یہودی جماعتیں اپنا تمدنی مرکز خیال کرتی تھیں۔ ان تعلقات کا اظہار صرف اس ضخیم تحریروں سے ہی نہیں ہوتا ہے جو شرعی مسائل کے استفسار کے طور پر یہودی جماعتیں اپنے روحانی پیشوا یا گاؤن کے پاس روانہ کرتی تھیں بلکہ ان چندوں سے بھی ہوتا ہے جو ان اکادمیوں کو قائم رکھنے کے لئے باہر سے ملتے رہتے تھے۔ عراقی یہودیوں کی یہ تمدنی اور مذہبی یکجہتی کچھ تو سبب تھی اور کچھ نتیجہ تھی اس معاشی یکجہتی کا جو بغداد کی سیاسی اور معاشی ترقی سے وابستہ تھی۔

جن تاجروں کے تعلقات ہمارے درباری یہودیوں سے تھے گمان غالب یہ ہے کہ ان میں

نہ صرف بغداد اور عراق کے ساکن شامل تھے بلکہ ان میں اسلامی سلطنت کے دور دراز صوبوں کے رہنے والے بھی تھے۔ مصر کے ساتھ تعلقات تو بالکل واضح طور پر ثابت ہیں۔ مصر اور عراق مذہبی اور اقتصادی دونوں حیثیتوں سے اس زمانے میں ایک دوسرے سے منسلک تھے۔ ماآن کا بیان ہے کہ "مصر کی یہودی جماعت بلاشبہ عراقی گاؤنی اکادمیوں سے ہدایت پاتی تھی اور دوسری طرف عراق کے اداروں کو بہت کافی مالی امداد اپنے ان بے شمار عراقی ہم مذہبوں سے حاصل ہوئی تھی جو مصر میں سکونت پذیر تھے۔

صوبۂ اہواز سے ان کے تعلقات نہ صرف اس حقیقت سے ظاہر ہیں کہ یوسف بن فنیاس اور ہارون بن عمران اہواز کے ساہوکار (جہبذ الاہواز) کہلاتے تھے بلکہ اس سے بھی کہ یہ صوبہ تمام تجارتی مشاغل کا عموماً اور یہودیوں کے تجارتی مشاغل کا خصوصاً مرکز تھا۔ اہواز نویں صدی میں ہی ان یہودی تاجروں کے لئے جو روذانائی ( Radanites ) کے نام سے موسوم تھے، جائے سکونت اور ان کے مال کا گودام بن چکا تھا۔ اس کے خاص خاص شہروں میں وہ یہودی جماعتیں رہتی تھیں جن کو ایک اہم اقتصادی حیثیت حاصل تھی۔ تستر کے بڑے تاجروں کے متعلق بھی وضاحت کے ساتھ بتایا گیا ہے کہ وہ یہودی تھے۔ اصفہان میں جسے اقتصادی اہمیت کی بنا پر بغداد ثانی کا لقب مل چکا تھا یہودیوں کے محلے کو عرصے سے تجارت اور کاروبار کا مرکز خیال کیا جاتا تھا۔ شہر اہواز کے جس کی اقتصادی اولیت کا راگ عرب جغرافیہ داں گاتے ہیں تین صرافوں کے نام معلوم ہوتے ہیں: یہودی صراف یعقوب جسے اپنے پیشے میں امتیازی مرتبہ حاصل تھا اور اسرائیل بن صالح اور سہل بن نضیر جو صوبہ دار البریدی کے جہبذ تھے۔ سیراف میں جو نویں صدی میں ایک بڑا بندرگاہ تھا اور فارس یمن اور چین کی تجارت کا مرکز تھا ایک یہودی صوبہ دار حکومت کرتا تھا جس کا نام روزبہ تھا۔

بہر حال جو معلومات یہاں پیش کی گئی ہیں ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ دسویں صدی کی ابتدا میں ایک تجارتی اور ساہوکاری نظام قائم تھا جس کا مرکز بغداد تھا۔ اس کے رہنما یوسف بن فنیاس اور ہارون بن عمران دو یہودی تھے جو سرکاری ساہوکار کی حیثیت رکھتے تھے اور جن کے تعلقات بغداد، اہواز اور دوسرے اسلامی صوبوں کے یہودی اور غیر یہودی

ساہوکاروں اور تاجروں سے قائم تھے۔ یہ سب مل کر خلافت عباسیہ کی اقتصادی زندگی کا اہم عنصر تھے اور آڑے وقت حکومت کی مالی امداد کر کے اسے تباہی سے بچا لیتے تھے۔



# عربی لہجوں کی تاریخی اہمیت

لہجوں کی تاریخی اہمیت یہ ہے کہ ان کی وحدت سے لوگوں کی اصل کا پتہ چل سکتا ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ یہ وحدت عام ہو اور اگر بعض چیزوں میں وحدت ہو اور بعض میں نہ ہو تو تاریخی دلیل ہی نہ قائم ہو سکے اسلئے کہ بہت سے اسباب ہیں جو اصلی لہجوں پر اثر انداز ہوتے ہیں اور ان کی اصلیت کو تقریباً بدل دیتے ہیں۔ مثلاً مشابہت، محاکات، خلقی استعداد، صوتی استعداد، دوسری زبانوں کے الفاظ کا داخل ہو جانا اور ماحول اور زمانہ کے اثرات وغیرہ۔ دنیا میں کوئی زبان ایسی نہیں جو اپنی ابتدائی حالت پر قائم رہی ہو بہرحال اگر مشابہت صرف بعض الفاظ تک منحصر اور بعض آوازوں تک محدود ہو تو اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ بحث توجہ کی مستحق یا تاریخی تحقیق کے لئے مفید نہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ بعض عربی مقامات ایک دوسرے سے بہت فصل رکھتے ہیں لیکن باوجود اس کے ان دونوں جگہوں کے رہنے والے بعض الفاظ کو ایک ہی طرح سے بولتے ہیں۔ اس کو امر اتفاق پر محمول نہیں کیا جا سکتا۔ اس لئے کہ اتفاق کا دنیا میں کوئی وجود نہیں، جو کچھ ہیں وہ حوادث و واقعات ہیں جن میں سے بعض کے اسباب معلوم کرنے پر انسان قادر ہو گیا ہے اور اسے اصطلاح میں علم کہتے ہیں لیکن بعض کے اسباب ابھی تک پردۂ غیب میں مستور ہیں اور علم ان تک پہنچنے کی کوشش کرتا ہے۔ پس اگر ایسے دو قطعات یا مقامات جن کا ایک دوسرے سے بہت زیادہ فاصلہ ہو لیکن ان کے رہنے والے بعض حروف بالکل ایک ہی طرح بولتے ہوں یا مخارج میں قابل توجہ مشابہت ہو تو منطقی اور تاریخی دونوں حیثیتوں سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ ان میں قدیم نسبی اتحاد ہوگا۔ یہ ہو سکتا ہے کہ اس اتحاد نسب کی تاریخ واضح نہ ہو یا بیچ میں ایسے پیچ پڑ گئے ہوں کہ انھیں تاریخ کی روشنی میں لانا مشکل ہو لیکن ان اسباب کی بنا پر اس کی تاریخی اہمیت کو کم نہیں کیا جا سکتا۔

اگر یہ لفظی اتحاد یا مشابہت دو ایسے مقامات میں ہو جو جغرافی حیثیت سے ایک دوسرے کے قریب ہیں تو یہ ایک امر طبعی ہے اور کوئی تعجب کی بات نہیں لیکن اگر یہ اتحاد ایسے دو ملکوں میں ہو جن کا ایک دوسرے

سے مزا د یں کا فیصلہ سبب نو ات امر ثابت نہیں کہا جا سکتا۔

اس بات کی تائید اہمیت عربی قوم کی تاریخ میں ہے کسی دوسری قوم کی تاریخ میں نہیں۔ عربی قوم آج سے سینکڑوں برس پہلے ایشیا افریقہ بلکہ یورپ تک میں پھیل گئی تھی۔ عرب جب اسلامی فتوحات کے لئے نکلے تو ایک ہی وقت میں ان میں سے بعض تو کاشغر (چین) تک اور بعض بروفالس (فرانس) تک پہنچ گئے۔ بلکہ کچھ اللہ کے بندوں نے تو بیاموں اور سوئٹزرلینڈ تک جاکر دم لیا۔ ہر ایک قبیلہ اپنے نئے وطن میں اپنے عادات اور اطوار، اپنی خصوصیات اور اپنا لہجہ ساتھ لاتا تھا۔ اگر یہ قبائل جو اسلامی فتوحات کے سلسلے میں اس قدر دور دراز ملکوں میں پہنچ گئے دوسری قوموں سے نہ ملتے تو یہ عربی لہجے اور زبان جنھیں وہ اپنے ساتھ لائے تھے زیادہ صاف اور بے آمیزش ہوتے اور یہ بات تو تم خود تحقیق کر سکتے ہو کہ اگر یہ ہجرت بے آمیزش ہوتی جیسے بنی ہلال کی ہجرت جزیرۃ العرب سے افریقہ کی طرف۔ یا مہاجرین ایسی جگہ جاکر آباد ہوتے جو یہی طبعی حد بندیوں کی بنا پر بالکل الگ تھلگ ہوتی تو ان کی عربیت ایسی ہی خالص رہتی جیسی خود جزیرۃ العرب کے قلب میں ہے مثلاً شنقیط کے عرب جو سینیگال کے قریب افریقہ کے مغربی صحرا میں واقع ہے اپنی فصیح البیانی میں اہل نجد یا اہل یمن سے کم نہیں ہیں اور ان کے لب ولہجہ اور گفتگو میں وہ بربری اثر بھی نہیں ہوتا جو مغرب میں رہنے والے عربوں میں پایا جاتا ہے۔

ایک اور مثال لیجئے۔ برقہ کے عربی قبائل جو اپنی اندرونی آویزشوں کی وجہ سے نویں اور دسویں صدی (عیسوی) کے درمیان نجد سے مصر اور مصر سے برقہ اور طرابلس کی طرف ہجرت کر گئے تھے اور جن میں سے اکثر بنی سلیم بن منصور کے قبیلے سے ہیں ان کے لب ولہجے اور گفتگو اور نجدی قبائل کے لب ولہجے اور گفتگو میں کوئی فرق نہیں ہے۔ جنگ طرابلس کی ابتدا میں میں نے برقہ میں خود اس مشابہت و یکسانیت کی تحقیق کی ہے۔

اس امر کا اظہار بے محل نہ ہوگا کہ یہاں تمام مثالوں کا استقصا مقصود نہیں نہ اس پوری بحث کا احاطہ مد نظر ہے بلکہ ہم یہاں صرف چند مثالیں بیان کریں گے تاکہ اس مسئلہ کی مزید وضاحت ہو جائے۔

مثلاً ہم یہاں امالے کو لیتے ہیں۔ امالے کا مطلب یہ ہے کہ الف یے کی طرف مائل ہو۔ امالہ کوئی

نئی چیز نہیں ہے زمانۂ جاہلیت بلکہ اس وقت سے رائج ہے جبکہ عربی زبان وجود میں آئی۔ یہ قیس، تمیم، اسد اور اہلِ نجد کی زبان میں مروج تھا۔ قرآن کی اکثر آیتیں امالے کے ساتھ پڑھی گئی ہیں اگرچہ اصل میں انھیں امالے کے ساتھ نہ پڑھنا چاہئے تھا اس لئے کہ قرآن کریم کا جس نے پہلے پہل تلفظ کیا وہ نبی کریمؐ اور پھر ان کے اصحاب ہیں اور یہ سب کے سب قریشی ہیں جن کی زبان میں امالہ نہیں۔ جن آیتوں کے الفاظ امالے کے ساتھ پڑھے جاتے ہیں ان میں سے بعض ہم یہاں لکھتے ہیں مثلاً " ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم " "اتقاکم" میں اتنا امالہ کیا جاتا ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہنے والا "اتقیکم" کہہ رہا ہے۔ اسی طرح "وتوفنا مع الابرار" "ابرار" میں اتنا امالہ کیا جاتا ہے کہ ابریر معلوم ہوتا ہے۔ غرض اس طرح کی بہت سی آیتیں ہیں جن میں الف مقصورہ اور ممدودہ امالے کے ساتھ پڑھا جاتا ہے۔ قرآن کریم بعد میں تمام عرب کی مذہبی کتاب ہوگئی۔ اس لئے اس کا عرب کے تمام لہجوں میں پڑھا جانا لازمی تھا۔ انھیں لہجوں میں امالہ بھی ہے جو اہلِ نجد اور بنی تمیم کی زبان ہے۔ اور چونکہ نجد کا تعلق شام سے اتنا زیادہ تھا جتنا اور کہیں سے نہ تھا اس لئے ان قبائل کی زبان پر جو شام میں آکر بس گئے نجدی زبان کا اثر زیادہ ہے۔ میں نے اس مسئلے پر بہت غور و خوض کیا لیکن مجھے شام میں امالے کے عام ہونے کی سوائے اس کے اور کوئی توجیہ نظر نہ آئی کہ یہ محض نجد کا اثر ہے جو امالے کا اصلی وطن ہے۔ قریب قریب پورے شام میں امالہ رائج ہے اور برعکس اس کے مصر میں، چند دیہاتوں کو چھوڑ کر، امالے کا وجود ہی نہیں ہے۔

ہم یہ نہیں کہتے کہ وہ قبائل جو صدرِ اسلام میں شام میں آکر آباد ہوئے [illegible] میں حجازی بھی تھے اور تمیمی بھی جن کے یہاں امالے کا بہت کم رواج تھا لیکن [illegible] کا غلبہ کم نہیں ہوا بلکہ اس قانونِ قدرت کے مطابق کہ قلت کثرت کا اتباع کرتی ہے ان قبائل نے اکثریت کے لہجے کا اتباع کیا۔ لبنان کے دروز اور جبلِ عاملہ کے شیعہ جیسا کہ تاریخ سے ثابت ہے سب یمنی ہیں لیکن ان کے لہجے پر بھی امالے کا تسلط ہے۔

امالے کی بھی مختلف صورتیں ہیں۔ بعض لفظوں میں امالہ شدت کے ساتھ ہوتا ہے اور بعض میں اعتدال کے ساتھ۔ مثلاً لفظ مدینہ کا تلفظ نون کے زبر کے ساتھ [ MADINA ] درسی قاعدے کے مطابق

ہے اب اس میں معتدل امالہ شلا [ MADINEH ] مدینہ نون کے زیر کے ساتھ نجدیوں کا امالہ ہے اور شدید امالہ شلاً مدینی [ MADINI ] اکثر شامیوں کا تلفظ ہے۔

ہم یہ بھی دعویٰ نہیں کرتے کہ پورے شام کا تلفظ امالے کے ساتھ ہے۔ اس میں استثنا بھی ہے شلاً اہل غزہ۔ اپنے شہر کو شامیوں کی طرح زیر کے ساتھ غِزہ یا یے کے ساتھ 'غزی' نہیں کہتے بلکہ مصریوں، حجازیوں، اہل یمن اور اہل عراق کی طرح 'ز' کے زبر اور تشدید کے ساتھ غزّہ کہتے ہیں اسی طرح شام ہی میں دوسرے مقامات بھی ہیں جہاں امالے کا گذر نہیں۔ شلاً لبنان کے جنوب میں اہل خروب کے لہجے پر امالے کا ذرا بھی اثر نہیں۔ یہ علاقہ بیس گاؤں سے زیادہ نہیں اس میں سب سنی آباد ہیں۔ ان کے گاؤں کے درمیان عیسائیوں کے گاؤں بھی ہیں ان کے یہاں بھی امالے کا تلفظ نہیں۔ یہ علاقہ ضلع شوف کے ماتحت ہے جہاں کثیر امالے کے ساتھ تلفظ کیا جاتا ہے۔ دروز میں جو خروب کے شمال میں آباد ہیں امالے کے ساتھ تلفظ عام ہے شیعہ یا متاولہ میں جو خروب کے جنوب میں ہیں امالے کا استعمال اور بھی شدت کے ساتھ ہے۔ اسی طرح صیدا کے عیسائی اور مسلمان جو خروب ہی کے علاقے میں ساحل کی جانب آباد ہیں عام شامیوں کی طرح امالہ کرتے ہیں لیکن ان سب مقامات کے باوجود جو چاروں طرف سے خروب کا احاطہ کئے ہوئے ہیں اہل مصر، حجاز، عراق، یمن، مراکش، تونس اور اہل جزائر کی طرح ان کی زبان پر ذرا بھی امالے کا اثر نہیں۔

آخر یہ کیا بات ہے کہ لبنان کی سرزمین کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا جو گویا سمندر میں جزیرے کی طرح ہے امالے کے ساتھ تلفظ نہیں کرتا حالانکہ وہ ایسے مقامات سے گھرا ہوا ہے جو سب کے سب امالے کے ساتھ تلفظ کرتے ہیں۔ ہمارے خیال میں اس کے دو سبب ہیں:-

(۱) یا تو یہ کہ اہل خروب اصل میں ایک ہی قبیلے سے تعلق رکھتے ہوں۔ یہاں آکر دوسرے قبیلوں سے خلط ملط نہ ہوئے ہوں۔ ان کے آباؤ اجداد نے بغیر امالے کے تلفظ کو پوری قوت، حزم اور احتیاط کے ساتھ محفوظ رکھا ہو۔

(۲) یا یہ کہ جبال لبنان کی طرف ان کی آمد دوسرے قبائل کے مقابلے میں بہت بعد میں ہوئی

ہو اور ان کا اصلی وطن ایسا علاقہ ہو جہاں امالے سے لوگ بہت کم واقف ہوں ۔ یہاں وہ ایک متحدہ جماعت کی صورت میں آکر بسے ہوں اور اپنی اصلی زبان کے لب ولہجے پر قائم رہے ہوں یہاں تک کہ امالے کی جاذبیت جو ان کے چاروں طرف محیط ہے ان پر کوئی اثر نہ کرسکی ہو ۔

اندلس کے عرب بھی اپنی گفتگو میں امالہ کرتے تھے ۔ اس سلسلے میں ہماری معلومات کے دو ذریعے ہیں ایک تو وہ متواتر شہادتیں جن کی سلف سے خلف تک روایت ہوتی چلی آئی ہے ۔ دوسرے وہ عربی الفاظ جو ہسپانوی زبان میں داخل ہو گئے ہیں اور اب تک ان کا تلفظ امالے کے ساتھ ہوتا ہے ۔ اندلسی مہاجر جو آج سے چار صدی پیشتر تونس، الجزائر اور مغرب میں بس گئے ہیں اگرچہ اب اپنے نئے ہم وطنوں کی اقتدا میں امالے کو خیر باد کہہ چکے ہیں لیکن وہ اپنے اسلاف کے متعلق برابر یہ روایت کرتے ہیں کہ اندلس میں ان کی زبان میں امالہ تھا ۔ مثلاً اہل غرناطہ کتَاب کو کتِیب کہتے تھے ۔ اسی قسم کے بہت سے الفاظ جن کی اصل عربی ہے خواہ وہ اسم ہوں یا عام الفاظ ان کی بناوٹ سے پتہ چلتا ہے کہ ان میں امالہ ہے اس کی مثال 'البیب' ہے یعنی الباب ( دروازہ ) ۔ اندلس کے عرب الف میں اتنا امالہ کرتے تھے کہ اس پر یَ کا شبہ ہونے لگتا تھا ۔ قرطبہ، اشبیلیہ اور غرناطہ میں بہت سے باب ( دروازے ) ہیں ان کو لوگ بیب فلَاں اور بیب فلَاں کے نام سے پکارتے ہیں ۔ اب عرب تو وہاں سے چلے گئے لیکن اپنے کچھ الفاظ یادگار کے طور پر چھوڑتے گئے ۔ اہل اسپین نے ان الفاظ کو اپنی زبان میں داخل کرلیا ۔ لہجے میں بھی وہ انھی کی تقلید کرتے ہیں ۔ غرناطہ میں ایک بازار ہے جس کا نام بیب الرملہ BIB - ERRAMLA ہے ۔

اندلس میں امالہ شام سے آیا اس لئے کہ فاتحین اسپین میں سے اکثر شامی عرب تھے ۔ میں نے بعلبک ( شام ) کے لوگوں کو بھی اہل اندلس کی طرح باب کو "بیب" کہتے ہوئے سنا ہے ۔ اندلس میں عبدالملِک میم اور لام کے زیر کے ساتھ بولا جاتا تھا جیسا کہ ہم آج بھی لبنان میں "بیت عبدالمِلِک" بولتے ہیں ۔

اہل اسپین جب عربی الفاظ خصوصاً اسماء و اعلام کو نقل کرتے ہیں تو انھیں اسی طرح لکھتے ہیں ۔

جس طرح وہ عربوں سے سنتے چلے آئے ہیں مثلاً ولید بن عبدالملک کو وہ Walid Ben Abdel Melic کہتے ہیں معلوم ہوتا ہے اندلس کے عرب ہشام کے تلفظ میں بھی امالہ کرتے تھے اس لئے کہ اسپینی مورخ ہشام کو Hixem لکھتے ہیں Hixam نہیں لکھتے۔ اسی طرح الحکم کاف کے زیر کے ساتھ۔ اسی لئے اکثر اسپینی مورخ Alhakem لکھتے ہیں Alhkam نہیں لکھتے بجز ان لوگوں کے جو عربی قاعدے کی رعایت کرتے ہیں۔ بعض اسپینی مورخ بنی عباد (شاہان اشبیلیہ) کو Abbed لکھتے ہیں مگر بعض ہسپانوی تاریخوں میں میں نے Abbad بھی دیکھا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جو امالے کے ساتھ لکھتے ہیں وہ اہل اندلس کے تلفظ کا لحاظ کرتے ہیں اور جو مطلق الف سے لکھتے ہیں وہ لفظ کی اصلیت کی رعایت کرتے ہیں۔ اسی طرح ابن عثمان کو Iben Osmin لکھتے ہیں Iben Osman نہیں لکھتے لیکن لفظ عثمان بغیر امالہ کے بھی لکھا گیا ہے۔ اس لئے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ بعض مقامات میں امالے کا رواج تھا اور بعض میں نہیں۔

وہ اوزاعی کے لفظ میں بھی امالہ کرتے ہیں اور گویا اوزیعی تلفظ کرتے ہیں۔ اسی طرح ابراہیم المرادی کا تلفظ ابراہیم المریدی کرتے ہیں۔ (قاضی ابوجعفر) القلاعی کا تلفظ گویا القلیعی اور لفظ الجیاد کا گویا الجید۔ اس امالے کا پتہ میں نے ہسپانوی مورخین کی کتابوں سے چلایا جو لاطینی حروف میں تھیں۔ ان میں یہ الفاظ بار بار آئے ہیں جن سے کتابت یا طباعت کی غلطی کا شبہ نہیں ہو سکتا۔

مشہور مورخ اندلس ڈوزی ان میں سے اکثر الفاظ امالے کے ساتھ لکھتا ہے چنانچہ مجاہد العامری صاحب دانیہ کو وہ Mohjehid لکھتا ہے حالانکہ بغیر امالہ Moujahid ہوتا۔ اس کی وجہ یہی ہے کہ اہل اندلس مجاہد اور دانیہ کا تلفظ امالے کے ساتھ کرتے تھے اور اہل اسپین اب تک دانیہ کا تلفظ امالے کے ساتھ کرتے ہیں اور Dénia لکھتے ہیں۔ پچھلے سال جب میں اندلس میں تھا تو مرسیہ سے قنت اور دانیہ جا رہا تھا۔ جب قنت میں پہنچا تو ارادہ کیا کہ دانیہ کا ریلوے ٹکٹ خریدوں۔ میں نے اسٹیشن والوں سے کہا مجھے دانیہ کا ٹکٹ دے دو۔ میں نے دانیہ کا تلفظ Dania کیا۔ وہ اسے نہیں سمجھ سکے۔ صرف ایک شخص تھوڑے تامل کے بعد میرا مطلب سمجھا اور کہنے لگا

یہ لفظ Dénia ہے Dāma نہیں۔

میں یہ نہیں کہتا کہ اہل اندلس ہر الف کا تلفظ امالے کے ساتھ کرتے تھے بلکہ مقصد یہ ہے کہ یہ چیز دوسروں کے مقابلے میں ان کے یہاں زیادہ تھی شام میں دیہاتوں میں خاص کر اور ان شہروں میں عام طور پر جہاں جہالت کا غلبہ ہے کتاب کو کتیب اور جہاد کو اب بھی جھیدی کہتے ہیں اور اہل سوریہ تونس وقت گفتگو کرتے ہوں آپ الف اور یے میں تمیز ہی نہیں کر سکتے مثلاً اعطہ ایاہا و دہ اعطہ ایا ہی کہیں گے اور حاملہا کو حاملہی۔

اندلس کے اکثر عرب شامی تھے۔ یہ ایک تاریخی حقیقت ہے جس میں کسی کو اختلاف نہیں۔ غرناطہ کا نام انھوں نے دمشق رکھا تھا جغرافی مشابہت کی وجہ سے نہیں (اگرچہ اب بھی اس کی مشابہت سب سے زیادہ دمشق ہی سے ہے)، بلکہ دمشقی عنصر اس میں (غرناطہ میں) غالب ہونے کی وجہ سے۔ اسی طرح اشبیلیہ کو حمص کہا جاتا تھا اس لئے کہ اس کے باشندے زیادہ حمص کے عرب تھے۔ شریش کو فلسطین کہتے تھے کیونکہ یہاں کے رہنے والے زیادہ تر فلسطینی تھے اور چونکہ اوریولہ یا تدمیر میں اہل مصر کی کثرت تھی اس لئے اس شہر اور اس کے قریب ہی مرسیہ کے علاقے کا نام مصر پڑ گیا۔ باقی عربی اسپین پر بھی بلاشبہ شامی اثر غالب تھا اور شامی لہجے بھی ان اطراف میں رائج تھے۔

فتح اندلس، وہاں کے امراء، اور ان کی باہمی جنگوں کے ذکر میں ایک قدیم تصنیف 'اخبار مجموعۃ' ہے جس کے مصنف نے عبد الرحمٰن الناصر الاموی کا زمانہ پایا تھا اس کتاب میں شامیوں کے ہاتھوں سے عبد الملک بن قطن الفہری امیر اندلس کے قتل کا بیان ان الفاظ میں کیا گیا ہے "کانہ فرخ نعامۃ وھو ابن تسعین سنۃ او اکثر حضر الحرۃ مع اہل المدینۃ ومنہا فلّ الی افریقیۃ فاخرجوہ وھم یسبّونہ: یا فالّ فلّت من سیوفنا یوم الحرۃ ثم ضنا اکل الکلاب والجلود وطلبا بثار الحرۃ ثم بعث حبذا امیر المؤمنین، فاخرجوہ الی راس القنطرۃ فقتلوہ" الخ۔

یہ تو سب کو معلوم ہے کہ واقعہ حرّہ مدینہ میں پیش آیا تھا اور اس میں ایک طرف تو اہل مدینہ تھے جنھوں نے بنی امیہ پر حملہ کیا تھا اور دوسری طرف بنی امیہ کی شامی فوج تھی اس واقعے کی یاد

اور فریقین کی عداوت اندلس میں بھی باقی رہی۔ اس موقع پر اس عبارت کے نقل کرنے کا مقصد یہ ہے کہ لفظ فلّ بمعنی انہزم اور اس سے اسم فاعل فالّ بمعنی منہزم مخصوص شامی محاورہ ہے۔ میں نے بیروت کے ایک شخص کو ایک دفعہ مصریوں کے سامنے کہتے ہوئے سنا "فلّہ یفلّ" تو مصری اس جملے پر تعجباً ہنسنے لگے حقیقت یہ ہے کہ لغت کے اعتبار سے یہ فعل متعدی ہے بمعنی کسر و ہزم (شکست دی) مثلاً ہذا الجیش فلّ ذلک الجیش یعنی اس لشکر نے اس دوسرے لشکر کو شکست دی و ذلک الجیش مفلول یعنی یہ لشکر شکست خوردہ ہے اور فلّ ف کے زبر کے ساتھ وہ شخص جو شکست خوردہ ہو۔ فلّ کبھی جمع کے لئے بھی آتا ہے جیسے جمعٌ فلٌّ یعنی شکست خوردہ لوگ۔ اس میں واحد اور جمع یکساں ہے اور اس کی جمع فلول اور فلال ہے لفظ فلّ کو جس طرح صاحب کتاب نے استعمال کیا ہے علاوہ اہل شام کے کوئی استعمال نہیں کرتا۔ معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے آباؤ اجداد کے ساتھ یہ بھی اندلس میں منتقل ہوا اور انھی سے اس کو کتاب "اخبار مجموعہ" کے مصنف نے لیا۔ اس طرح فلّ کے لفظ سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے کہ شامیوں نے اندلس فتح کیا تھا۔

وحدت اصل ثابت کرنے کے لئے یہ ضروری نہیں ہے کہ تمام الفاظ میں مشابہت ہو اس لئے کہ ان لوگوں کے کلام میں بھی جنھوں نے اپنا وطن کبھی نہیں چھوڑا زمانے کے تغیرات کی وجہ سے رفتہ رفتہ تبدیلی پیدا ہو جاتی ہے۔ پھر بھلا ان لوگوں کا کیا پوچھنا جنھوں نے ایک ملک سے دوسرے ملک یا مشرق سے مغرب کی طرف ہجرت کی اور عرب کے دوسرے صوبوں کے لوگوں مثلاً اہل حجاز، اہل یمن، اہل نجد نیز مصر کے عربوں افریقیہ کے عربوں مغرب کے بربروں اسپین کے نیم عربوں اور فرنگیوں سے مل جل گئے۔ ظاہر ہے کہ ایسی حالت میں زبان میں اہم تبدیلی اور اصل و فرع میں اختلاف رونما ہونا لازمی امر ہے۔

اس سے پہلے ہم بیان کر چکے ہیں کہ امالہ شامی عربوں کی زبان پر غالب ہے اور اندلس کے عربوں نے اسے یہیں سے لیا۔ لیکن امالہ اہل اندلس کی زبان میں قاعدۂ کلیہ نہیں ہے بالکل اسی طرح جیسا کہ اہل شام کی زبان میں بھی نہیں ہے۔ اہل اسپین کی زبان میں بیس فی صدی الفاظ عربی کے ہیں۔ ان میں سے بہت سے الفاظ کو ہم نے انھیں اہل شام کی طرح بولتے ہوئے نہیں سنا مثلاً وہ اہل شام

کی طرح زیتونی نہیں بولتے بلکہ اہل مصر کی طرح زیتونہ ( Zeitouna ) بولتے ہیں۔ میں نے قرمونہ میں جو اشبیلیہ کے علاقے میں ہے ایک عورت کو دیکھا جو ایک حوض سے پانی پلا رہی تھی۔ میں نے پوچھا الجُبّ (اس لئے کہ اہل اسپین کنویں کو جُبّ کہتے ہیں اور یہ لفظ انھوں نے عربی سے لیا ہے)۔ اس نے جواب دیا Non Alborka یعنی نہیں جناب یہ کنواں نہیں حوض ہے۔ اس نے البرکہ ک کے زیر کے ساتھ نہیں کہا جیسا کہ شام میں بولا جاتا ہے۔

شام میں بے شمار ایسے الفاظ ہیں جن کے تلفظ میں امالہ نہیں خصوصاً جو الفاظ ان اوزان کے مطابق ہوں:۔ فعالۃ، فعیلۃ، فعلۃ، مفعولۃ، فعولۃ، فاعلۃ اور افعلۃ اور ان میں آخری حرف ذیل کے حروف میں سے کوئی حرف ہو:۔ ر، ع، غ، ق، ص، ظ، خ، ح، ط، ہ۔ شام میں ان الفاظ کا تلفظ ہمیشہ زبر کے ساتھ کیا جاتا ہے مثلاً بشارۃ، عطارۃ، انشارۃ، بصیرۃ، طفرۃ، نقرۃ، مطمورۃ، منظورۃ، محدرزۃ، عتورۃ، صابرۃ، شاطرۃ، حاضرۃ وغیرہ۔

لیکن بعض بعض مقامات میں اس قاعدے کی پابندی نہیں کی جاتی مثلاً فعیلۃ کے باب سے 'یدہ قصیرۃ' اور 'ناس کثیرۃ' 'ر' کے زیر کے ساتھ۔ اسی طرح کبیرہ اور صغیرہ بھی زیر کے ساتھ۔ پھر فاعلہ کے باب سے مثلاً 'یدہ جابرہ' لیکن ظاہرہ بعض لوگ ر کے زیر کے ساتھ اور بعض لوگ زبر کے ساتھ بولتے ہیں۔ اسی طرح 'سافرۃ عن وجھہا' میں بھی سافرہ کا تلفظ زیر اور زبر دونوں کے ساتھ ہے۔
البتہ فعالۃ، فعولۃ، مفعولۃ میں جن الفاظ کے آخری حرف سے پہلے 'ر' ہو وہ ہمیشہ ر کے زبر کے ساتھ بولے جاتے ہیں۔ یہی حال حرف عین کا ہے مثلاً رفاعہ، رضاعہ وغیرہ۔ اس قسم کے الفاظ میں امالے کا رواج نہیں۔ علاوہ ان کے رفیقۃ، بدیعۃ اور شنیعۃ وغیرہ بھی بغیر امالے کے مستعمل ہیں۔ اسی طرح نبعۃ، شنعۃ، رقعۃ وغیرہ کے تلفظ میں بھی امالہ نہیں۔

مرفوعہ، مصنوعہ، اربعہ وغیرہ الفاظ میں بھی حرف ماقبل آخر پر ہمیشہ زبر ہوتا ہے البتہ اربعا کا تلفظ میں نے لوگوں کو امالے کے ساتھ کرتے سنا ہے وہ گویا اسے اربعی کہتے ہیں لیکن اکثر لوگ اس میں امالہ نہیں کرتے۔ غ کو بھی ع پر قیاس کر لیجیے، مثلاً صباغۃ، صباغہ، اصبغہ، نابغہ، مصبوغہ وغیرہ۔ یہ تمام الفاظ غ

کے زبر کے ساتھ مستعمل ہیں۔ ق زبر کے ساتھ مستعمل ہے مثلاً رفاقہ، علاقہ، لزقہ، فرقہ، سرقہ وغیرہ۔ ض بھی لفظ کے آخری حرف سے پہلے آئے تو اس میں امالہ کم کیا جاتا ہے مثلاً قراضہ، عراضہ، رلضہ، نہضہ وغیرہ۔ ظ کی بھی یہی حالت ہے مثلاً لماظہ، لفظہ، ملاحظہ، حافظہ وغیرہ۔ جن صیغوں میں آخری حرف سے پہلے خ ہو ان میں امالہ نہیں کیا جاتا مثلاً صارخہ، نفاخہ، شیخہ و فرخہ وغیرہ۔ ح کو بھی اسی پر قیاس کر لیجئے مثلاً صباحہ، نصوحہ، اطروحہ، نطرحہ وغیرہ۔ ط کا بھی یہی حال ہے مثلاً خراطہ، خرلطیہ، منقوطہ وغیرہ۔ ہ میں بھی بہت کم امالہ کیا جاتا ہے مثلاً نباہہ، سفیہہ، مشافہہ وغیرہ۔ ص میں بھی امالہ نہیں مثلاً شامی کہتے ہیں ہمصہ، رقصہ، وبصہ، مخصوصہ وغیرہ۔ لیکن ب میں امالہ کرتے ہیں مثلاً شربہ اور ضربہ۔ اسی طرح آخری حرف سے پہلے ج آئے تو امالہ کرتے ہیں مثلاً ضجۃ، عجّہ، مغلوبہ وغیرہ۔ اگر ت اور ث ہو تب بھی امالہ کرتے ہیں مثلاً شماتۃ، ثابتۃ اور وارثۃ، رثۃ، مبثوثۃ وغیرہ اور یہ سب وقف سے پہلے ت اور ث کے زیر کے ساتھ دال بھی امالے کے حروف میں شامل ہے مثلاً جدۃ، شدّۃ، مردودۃ، معدودۃ وغیرہ۔ دال کا حرف دوسرے حروف کے مقابلے میں زیر (کسرہ) کی طرف زیادہ مائل ہے مثلاً نار اللہ الموقدۃ التی تطلع علی الافئدۃ۔ "ذ" بھی "د" کے قدم بقدم ہے مثلاً نبذۃ، لذّۃ، شاذّۃ وغیرہ۔ یہی حال ز کا ہے مثلاً حمزۃ، غمزۃ، فیروزۃ۔

ان تمام اوزان میں اگر حرف "ز" ہو تو اہل شام ان الفاظ کا تلفظ امالے کے ساتھ کریں گے۔ یہی حال س کا ہے مثلاً نسبۃ، مانوسۃ، عالسۃ وغیرہ۔ ش میں بھی امالہ کیا جاتا ہے مثلاً نکشۃ، مدہشہ، منعوشہ۔ اہل شام ف میں بھی امالہ کرتے ہیں مثلاً سالفۃ، مصروفۃ، شریفۃ۔ اسی طرح ک میں مثلاً ملوکۃ، ہالکۃ، سالکۃ، برکۃ۔ لام میں بھی امالہ کیا جاتا ہے مثلاً مسئلہ، مائلہ، عائلہ، محمولہ وغیرہ۔ م میں بھی امالہ ہے مثلاً قیامۃ، امامۃ، سلامۃ وغیرہ۔ اسی طرح ن میں مثلاً جنۃ، حنّا ہیں۔ الف ممدودہ ہو تب بھی اس کا تلفظ امالے کے ساتھ کیا جاتا ہے اور لوگ حنی بولتے ہیں۔ و اور ی میں بھی امالہ ہے مثلاً حلوۃ، جلوۃ، عنایۃ، مشوبۃ، جاہلیۃ، عربیۃ وغیرہ۔

مندرجہ بالا اوزان میں اگر وقف سے پہلے و یا ی آئے تو شامی اسے زبر کے ساتھ بولیں گے۔

الف مقصورہ اور الف ممدودہ میں بھی امالہ کرتے ہیں لیکن یہ چیز عام نہیں ہے مثلاً اہل بیروت ہوا، جوی، ندی، نجا وغیرہ میں الف کا تلفظ اس طرح کرتے ہیں کہ "ی" اور "ا" کے درمیان آواز نکلتی ہے لیکن دوسری طرف اہل لبنان ان الفاظ کو مصریوں اور حجازیوں کی طرح بولتے ہیں (یعنی امالہ نہیں کرتے)۔ شامیوں میں ہی بعض لوگ ہیں جو آتا کو بغیر امالے کے بولتے ہیں لیکن بعض آتی کہتے ہیں یعنی حد سے زیادہ امالہ کرتے ہیں ان مثالوں سے یہ اندازہ ہوا ہوگا کہ مختلف مقامات میں مختلف تلفظ رائج ہیں اور یہ کہ امالہ شام میں عام نہیں ہے۔ پس کیا تعجب ہے اگر اندلس میں بھی ہر لفظ میں امالہ نہ کیا جاتا ہو پھر یہ کہ صرف شامی ہی تو وہاں آباد نہیں تھے بلکہ مختلف قبیلوں کے عرب اور مختلف قوموں کے لوگ آپس میں مل گئے تھے۔

اہل اسپین کی لغت میں ایک قدیم عربی لفظ "ربال" ملتا ہے۔ اس کے معنی اطراف یا حوالی شہر کے ہیں۔ ہسپانوی لغت میں یہ تصریح موجود ہے کہ یہ عربی لفظ ہے جس میں تحریف ہوگئی ہے یعنی ض کو ل سے بدل دیا ہے۔ میرا خیال تھا کہ یہ تبدیلی خود اہل اسپین نے کی ہوگی اس لئے کہ ہر قوم جب کوئی غیر لفظ اپنی زبان میں داخل کرتی ہے تو اس میں کچھ نہ کچھ تبدیلی ضرور کر دیتی ہے لیکن کئی سال ہوئے جب میں حجاز میں تھا تو سیر تفریح کی غرض سے جبل طائف پر جایا کرتا تھا۔ وہاں میں نے قبیلۂ ہذیل اور ثقیف کے کچھ لوگوں کو بہت سے الفاظ میں بجائے ض کے ل بولتے ہوئے سنا مثلاً وہ ضیف کو لیف، ضیق کو لیق، اخضر کو اخلر کہتے تھے اسی طرح ظ بھی ان کے یہاں ل سے بدلا ہوا تھا مثلاً صلوٰۃ ظہر کو وہ صلوٰۃ لہر کہتے تھے اس وقت مجھے لفظ ربال کا خیال آیا اور یقین ہوگیا کہ یہ تبدیلی اہل اسپین نے نہیں کی ہے بلکہ انھوں نے اندلس کے عربوں سے اسی طرح سنا ہوگا۔

عربی لہجوں کے امتیازات میں کشکشہ کا "ش" بھی ہے یہ نجد میں قبیلہ ربیعہ کی زبان ہے اور شام میں بھی عام ہے اس لئے کہ شام کے اکثر قبیلے رولا، ولد علی، ہجل، سبعہ اور فدعان قبیلہ عنزہ کی شاخیں ہیں اور قبیلۂ عنزہ اسد کی اور اسد ربیعہ کی شاخ ہے پس کشکشہ کا "ش" انھی کے ساتھ شام میں آیا ہوگا۔

اسی طرح کسکسہ کا س میں نے بلقار میں قبیلۂ بنی صخر کے لوگوں کو بولتے سنا ہے۔ وہ کعابنہ کا تلفظ سعابنہ کرتے ہیں۔ اسی طرح عارض د نجد کے عرب بکی کو بسی کہتے ہیں یہ لوگ اسی طرح کے اور دوسرے الفاظ میں بھی ک کو س سے بدل دیتے ہیں۔

اس امر میں کسی اختلاف کی گنجائش نہیں کہ بیروتی عرب یمنی الاصل ہیں۔ اسی لئے جب قیسیہ اور یمانیہ میں مناظرہ ہوا تھا تو بیروتی یمنی جماعت کی طرف تھے علاوہ اس کے "ملغول" کے بارے میں بیروت کے دروازے پر قیسیہ اور اہل بیروت میں ایک معرکہ بھی ہوا تھا۔

بیروتیوں کا یمنی ہونا صرف تاریخ ہی سے ثابت نہیں ہے بلکہ سب سے بڑا ثبوت وہ یمنی اصطلاحات ہیں جو ان کی زبان میں پائی جاتی ہیں مثلاً "امبارح" یعنی البارح یہ حمیر کی زبان ہے اور اسی طرح یہ حدیث بھی ہے "من البر صیام فی السفر" یعنی "من مبر صیام فی مسفر" اہل بیروت "نابی" "طبیب" کے معنی میں بولتے ہیں۔ یمن میں بھی یہی لفظ بولا جاتا ہے۔ اسی طرح حمص کے شہر میں اہل یمن کا غلبہ ہے یہاں تک کہ ایک مثل مشہور ہو گئی ہے "اذل من قیسی بحمص"۔

جب شامیوں نے اندلس کی طرف ہجرت کی تو حمص کے لوگ زیادہ تر اشبیلیہ میں جا کر آباد ہوئے اس لئے اس کا نام حمص پڑ گیا۔ اس اندلسی حمص میں بھی یمن کی نسل کا غلبہ تھا جن میں لخمی، جذامی، بلوی، بنی خلدون اور بنی حجاج زیادہ تر تھے پس مغربی حمص (اشبیلیہ) بھی مشرقی حمص کی طرح یمنی شہر تھا اور ان دونوں جگہوں میں یمن کے مخصوص الفاظ بھی مہاجرین کے ساتھ گئے۔

عربوں نے جب شام کو فتح کیا تو یمنی پارچہ بافی کی صنعت اور اس سے متعلق چیزوں کے نام بھی اپنے ساتھ لائے۔ وہ اب تک کپڑے کو بَرّ کہتے ہیں۔ یہی لفظ یمن میں بھی کپڑے کے لئے اب تک بولا جاتا ہے۔

اسی قبیل سے "عقلاء" کا لفظ ہے جسے دروز رؤسا اور معززین کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ یہ اصطلاح بھی یمن سے آئی ہے اور یمن میں اب تک رائج ہے۔ اسی طرح لفظ منصب مثلاً "بنو فلاں مناصب"۔ یہ یمن، حضر موت، دروز اور شیعہ جبل عاملہ کی اصطلاح ہے۔ متوالیہ جبل عاملہ،

اور دروز جبل لبنان دونوں کی اصلی سکونت یمن تھی۔ دروز کی اصل قبیلۂ لخم و جذام ہے۔ شیعوں کی عاملہ۔ پہلے دونوں ایک ہی فرقے سے تعلق رکھتے تھے اور سب شیعہ تھے پھر ان میں سے کچھ اثنا عشری اور کچھ سبعی ہو گئے۔ ان میں سے بھی کچھ لوگوں نے اسماعیلی مذہب اختیار کر لیا اور پھر دروزی ہو گئے۔ اب بھی ان میں کی بہت سی شاخیں اس افتراق سے پہلے کے ناموں سے واقف ہیں اور یہ بھی جانتی ہیں کہ ان کی اصل ایک ہی ہے۔

اسی طرح لہجوں کی تاریخی اہمیت کے ثبوت میں ق بھی پیش کیا جا سکتا ہے "قاف مقلقلہ قدیم زمانے میں اہالی مکہ اور قریش کی زبان میں تھا۔ اور قاف معقودہ یعنی وہ قاف جس کا تلفظ کاف اور قاف کے درمیان کیا جاتا ہے دیہاتیوں کی زبان پر جاری تھا اور یہی صورت حال اب تک موجود ہے۔ شہر کے رہنے والے، علما، ادیب اور خوش حال لوگ نحوی قاف استعمال کرتے ہیں اور دیہاتی اور جنگلی خواہ مصر میں ہوں یا شام میں، جزیرۃ العرب میں یا عراق اور شمالی افریقہ میں اب تک قاف معقودہ استعمال کرتے ہیں۔

وہ تاریخی استدلال بھی قابل لحاظ ہے جو ادیب جلیل حفنی ناصف مرحوم نے لہجوں کے اختلاف کے سلسلے میں پیش کیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ جس خوش اسلوبی سے انھوں نے اپنے مقصد کو ثابت کیا ہے وہ انھی کا حصہ ہے۔ علاوہ اس کے وہ پہلے شخص ہیں جنھوں نے اس بحث کی طرف توجہ کی ہے آپ سلسلۂ کلام میں ایک جگہ فرماتے ہیں:۔

"پہلے پہل یہ بات میرے ذہن میں اس وقت آئی جب میں نے منیا اور بنی سویف کے علاقے کے لوگوں کو گفتگو کرتے ہوئے سنا۔ حالانکہ دونوں علاقے ایک دوسرے سے بالکل ملے ہوئے تھے لیکن باوجود اس قریبی اتصال کے دونوں جگہوں کے رہنے والوں کے لہجے اور گفتگو میں بہت فرق تھا میں حیران تھا کہ باوجود اس قرب کے دونوں کے لہجے اور طرز گفتگو میں اس قدر تباین کیوں ہے۔ میں نے اپنے دل میں کہا اس میں کوئی راز ضرور پوشیدہ ہوگا اور تلاش کرنے سے ممکن ہے کوئی واقعی سبب مل جائے۔ پھر مجھے یہ بھی اندازہ ہوا کہ ان لوگوں نے اپنی زبان میں کوئی تبدیلی نہیں کی ہے اور ان سے پہلے کے لوگ جس طرح بولتے چلے آئے ہیں یہ بھی بالکل اسی طرح بولتے ہیں اس لئے کہ بوڑھوں اور بچوں کی زبان اور لہجے میں کوئی فرق نہیں ملا۔ پھر میں نے اس پشت کی طرف نظر دوڑائی جو اس موجودہ پشت سے پہلے گزری تھی اور

اختلاف کے اسباب کو تلاش کیا تو موجودہ مشاہدے کی بنا پر یہاں بھی یہ قیاس ٹھیک اترا کہ اس پشت نے بھی اپنی زبان اپنی پچھلی پشت سے وراثت میں پائی تھی۔ اسی طرح میں ایک پشت سے دوسری پشت کی طرف زینہ بزینہ اپنے ذہن کو منتقل کرتا رہا آخر یہ سلسلہ اس پشت پر ختم ہوا جو عربی زبان کے ساتھ مصر میں داخل ہوئی تھی اور یہ وہ زمانہ تھا جبکہ حضرت عمر بن الخطابؓ کے عہد میں مسلمانوں نے مصر کو فتح کیا تھا۔ میں نے کہا اب غالباً یہ مسئلہ حل ہو جائے گا اور اس میں جو کچھ راز ہے وہ بے نقاب ہو جائے گا اور ابتدائی عہد سے لے کر اس زمانے تک ان دونوں علاقوں میں زبان اور لہجے کا جو اختلاف مسلسل چلا آتا ہے اس کا صحیح اور واقعی سبب بھی نظروں کے سامنے آجائے گا۔ میں نے مختلف فیہ الفاظ میں سے ایک کو بحث و تحلیل کے لئے منتخب کر لیا تاکہ اس کے وجوہ اختلاف معلوم ہو جائیں تو یہ دوسرے الفاظ کے لئے نمونے کا کام دیں۔

چنانچہ میں نے سب سے پہلے حرف قؔ کو لیا۔ بنی سولیت کے بعض باشندے ق کا تلفظ صاف صریح بالکل اسی طرح کرتے ہیں جس طرح علما اور قاری کرتے ہیں لیکن قنیا کے رہنے والے اس کا تلفظ کاف کی طرح کرتے ہیں۔ اب میں نے اس کی چھان بین کی کہ قدیم عربی قبائل میں 'ق' کے تلفظ سے متعلق اختلاف کی کیا صورت منقول ہے تو معلوم ہوا کہ بالکل یہی اختلاف قریش اور دوسرے قبائل کے درمیان تھا۔ قریش ق کا تلفظ خالص کرتے تھے اور دوسرے قبائل کاف کی سی آواز کے ساتھ۔ اس قرینے سے میں نے یہ نتیجہ نکالا کہ فتح اسلامی کے زمانے میں یا اس کے بعد جو عرب بنی سولیف کی زمین میں آباد ہوئے وہ قریشی تھے اور جن لوگوں نے قنیا کو اپنا وطن بنایا وہ دوسرے عربی قبیلے تھے۔ اب جو لوگ خالص قاف بولتے ہیں مثلاً قیوم کے باشندے یا جیزہ کے بعض لوگ یا ابیار، رشید اور اس کے آس پاس کے رہنے والے اور محلۃ الکبریٰ برلس اور بلبیس کے رہنے والے ان کو ہم قریش کہیں تو بیجا نہ ہوگا خواہ وہ بحیثیت نسب کے قریش ہوں یا وہ خالص قریش بھی نہ ہوں تو کم از کم قریش کے ساتھ مخلوط ضرور ہیں۔ اسی طرح ان لوگوں پر جو ق کا تلفظ کاف کا سا کرتے ہیں مثلاً اہل صعید، علاقۂ شرقیہ کے (چند لوگوں کے سوا) اور بحیرہ کے رہنے والے علاقۂ منوفیہ کے بعض حصوں کے لوگ اور مصر کے تمام دیہاتی علاقوں کے رہنے والوں پر یہ حکم لگایا جا سکتا ہے کہ وہ قریش نہیں ہیں۔

اس حقیقت سے میرے خیال کی صحت کو اور تقویت پہنچی کہ خالص قاف بولنے والے ایسی سرزمین میں آباد ہیں جو نہایت سرسبز و شاداب ہے۔ برعکس اس کے قاف کو کاف کی طرح بولنے والے یا تو ایسی جگہ آباد ہیں جہاں ریت یا سنگریزے ہیں یا وہ ایسی شور اور بنجر زمین ہے جہاں صرف بعض چیزیں اگ سکتی ہیں اور وہ بھی بڑی سخت محنت اور مشقت کے بعد۔ یا ایسی زمین جس میں سال بھر میں ایک ہی فصل پیدا ہوتی ہے۔ یہ تو ظاہر ہی ہے کہ فاتحین جب کسی علاقے کو فتح کرتے ہیں تو فطرۃً وہ اپنے لئے ایسی زمین تلاش کرتے ہیں جو سرسبز و شاداب اور نفع بخش ہو۔ قبائل قریش فتح مصر کے زمانے میں اپنی شرافت، عزت، قوت اور کثرت تعداد کے اعتبار سے دوسرے عربی قبائل کے مقابلے میں خاص امتیاز رکھتے تھے نیز آنحضرت صلعم کی قرابت کی وجہ سے ان کا خاص اثر اور نفوذ تھا اور ان کو خاص سطوت حاصل تھی اس لئے کوئی تعجب کی بات نہیں ہے اگر انھوں نے بہترین زمینیں اپنے لئے منتخب کی ہوں۔"

آگے چل کر آپ فرماتے ہیں:۔

"اور اس طرح گویا میں نے ایک کھوئی ہوئی چیز پالی اور چھپے ہوئے خزانوں کے کھل جانے کا مجھے یقین ہو گیا۔ اور وہ اس طرح کہ اگر تمام مختلف فیہ الفاظ کو جو عامی زبان میں رائج ہیں اپنے مماثل اور لغات عرب کے صحیح الفاظ سے تطبیق دی جائے اور جو شخص جس طریقہ سے اس کا تلفظ کرتا ہو وہ اس قبیلے یا ان لوگوں کی طرف منسوب کیا جائے جن کا یہ خاص تلفظ ہو تو ان مجہول النسب لوگوں سے متعلق جو ان ملکوں میں سے کسی میں رہتے ہیں جنھیں عربوں نے فتح کیا تھا یہ معلوم کرنا ممکن ہو جائے گا کہ وہ کس سلسلے میں منسلک ہیں اور کس اصل کی طرف منسوب ہیں خواہ یہ ارتباط و انتساب نسبی ہو یا ولا کے اعتبار سے یا محالفۃ کے اعتبار سے۔ نیز یہ معلوم کرنا بھی ممکن ہو جائے گا کہ اگر مختلف قبائل مختلف ممالک میں آباد ہیں اور ان کے کلام کا طریقہ متحد ہے تو ان کی اصل ایک ہے۔"

پھر فرماتے ہیں:۔

"یقین جانئے کہ ان لوگوں کے نزدیک جو چیزوں کا صحیح اندازہ کر سکتے ہیں اور تاریخی حقائق معلوم کرنے کی اہمیت سمجھتے ہیں یہ کوئی حقیر چیز نہیں ہے۔ نہ اس استدلال میں کوئی ادنیٰ خطرہ ہے اور

نہ یہ استدلال پتھروں اور پرانے دفینوں کے استدلال سے کسی طرح بھی کم معتبر ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ قدیم علما اور مشاہیر نے باوجود وسعت اطلاع کے اس موضوع کی طرف توجہ کیوں نہیں کی اور اگر اس موضوع پر کچھ لکھا گیا ہے تو پھر متاخرین نے اسے کیوں اہمیت نہیں دی اور کیوں اسے شائع نہیں کیا گیا اور اس کے قدم بقدم چلنے کی کوشش نہیں کی"

ایک دوسرے موقع پر فرماتے ہیں :-

"اس سے پہلے جو کچھ بیان کیا گیا اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ان مختلف قوموں کا جو مختلف ملکوں میں منتشر ہیں نسب معلوم کرنا آسان ہے۔ اگر ایک شامی قبیلے اور ایک مغربی قبیلے کی خصوصیات مشترک ہوں اور وہ تمیز کرنے کے لئے کافی ہوں تو ان دونوں قبیلوں پر یہ حکم لگایا جائے گا کہ ان کی اصل ایک ہی ہے اور کسی خاص سبب کے ماتحت زمانے نے ان میں افتراق پیدا کر دیا ہے۔ پھر دل میں خیال پیدا ہوگا کہ آخر اس افتراق کے اسباب کیا ہیں اور تاریخ کا نقص محسوس ہوگا۔ ساتھ ہی افتراق کے اسباب سے بحث کرنے کا شوق پیدا ہوگا۔ تلاش و تحقیق کے بعد کامیابی یقینی ہے اگرچہ اس مقصد کے حصول میں کچھ دیر لگے گی۔"

حفنی ناصف نے مندرجہ بالا سطور میں اس علم کو جمع کر دیا ہے یا یوں کہیے کہ کوزے کو دریا میں بند کر دیا ہے۔ ان کا تعجب بالکل صحیح ہے کہ علما و محققین نے ان مباحث کو کافی اہمیت دینے میں کوتاہی کی حالانکہ انھوں نے محض خدمت تاریخ کی خاطر اپنی طویل عمریں اور بے شمار دولت پتھروں اور زمین کے کھودنے میں صرف کر دی۔

رہا عربی قبائل کے مختلف دیار و امصار میں پھیل جانے کے اسباب تو پہلا سبب تو اسلامی فتوحات ہیں جو انھی قبائل کے بل پر اسلام کو حاصل ہوئیں یہاں تک کہ محض اسی وجہ سے جزیرۃ العرب کے اکثر حصے اپنے رہنے والوں سے خالی ہو گئے یا پھر قبائل کی باہمی آویزشیں ہیں اور اس کی مثال بحرین میں بنی عقیل اور بنی تغلب کی بنی سلیم بن منصور کے ساتھ وہ زبردست جنگ ہے جس کی وجہ سے یہ لوگ معز بن بادیس کے زمانے میں مصر اور پھر برقہ کی طرف ہجرت کرنے پر مجبور ہوئے۔

حلب اور اندرونی شام کے لوگ جب کسی کے مزاج کی کیفیت پوچھتے ہیں تو کہتے ہیں ایش لونک (آپ کا رنگ؟) اور یہ بالکل صحیح اور لطیف قول ہے اس لئے کہ انسان کا رنگ ہی اس کی صحت و بیماری کی پہلی علامت ہے۔

یہ اصطلاح مصر، سودان میں معروف نہیں ہے۔ اس کے برعکس برقہ میں عام طور پر بولتے ہیں حالانکہ مصر کے مقابلے میں وہ شام سے بہت دور ہے پس اگر پڑوس ہی طرز کلام میں شباہت کا موجب ہوتا تو اہل مصر "ایش لونک" کا محاورہ استعمال کرتے اس لئے کہ مصر شام سے قریب ہے اور ان دونوں ملکوں میں جو تعلق ہے وہ دوسرے دو ملکوں میں نہیں ہے۔ اسی طرح اہل شام کو چاہئے تھا کہ وہ مزاج کی کیفیت پوچھتے وقت کہتے زیاک! جیسا کہ اہل مصر کہتے ہیں لیکن وہ ایسا نہیں کہتے۔

معلوم ہوا کہ یہاں دوسرے اسباب کارفرما ہیں اور وہ یہ کہ برقہ کے قبائل میں اکثر سلیم بن منصور کی شاخیں ہیں نجدی قبائل ہیں اس لئے کہ سلیم بن منصور بن عکرمہ بن خصفہ بن قیس عیلان بہت بڑا قیسی قبیلہ تھا اور ان کی بودوباش خیبر کے قریب عالیہ نجد میں تھی انھی میں ہلال بن عامر بن صعصعہ بن معاویہ بن بکر بن ہوازن بن منصور بن عکرمہ بن خصفہ بن قیس عیلان بھی ہیں۔ یہ جبال طائف کے رہنے والے ہیں اور نجد و جبال حجاز کے قبائل کا کچھ حصہ برقہ میں جاکر آباد ہوگیا اور کچھ حصہ شام کے دیہاتوں میں آکر رہنے لگا۔ انھی میں سے کچھ لوگوں نے ایک زمانے کے بعد شہری اور تمدنی زندگی اختیار کرلی۔ غرض اہل شام اور اہل برقہ کے بعض لہجوں اور اصطلاحات میں شباہت کی یہی خاص وجہ ہے بعض خاص جملے بھی ایسے پائے گئے ہیں جنھیں یہ دونوں ایک ہی طرح سے بولتے ہیں۔ یہ امر پیش نظر رہے کہ یہ اصطلاحات اور یہ جملے کلام عرب کی عام اصطلاحات نہیں ہیں۔

اسی طرح جبال لبنان میں اہل کسروان نفی کی حالت میں جملے کے آخر میں "ش" استعمال کرتے ہیں مثلاً وہ کہتے ہیں ما ہو من لبنانش (ما ہو من لبنان، یعنی وہ لبنانی نہیں ہے) اور اگر کسی جملے میں نفی اور استفہام دونوں ہوں تو وہ اس طرح بولیں گے "ما انت من بیروتش؟" (ما انت من بیروت! یعنی کیا تم بیروتی نہیں ہو۔ ان کی تمام گفتگو اسی طرز کی ہوتی ہے لیکن اس "ش" کا استعمال ان کے پڑوسیوں

اہل شوف، اہل متن، اہل زحلہ اور اہل بترون کی بول چال میں نہیں پایا جاتا۔ لبنان کے ان دوسرے مقامات میں 'ش' جملے کے بیچ میں ہوتی ہے مثلاً "ما موش من لبنان" یا "موش من لبنان" اور "ما امتش من بیروت" لیکن اہل برقہ 'ش' کو جملے کے آخر میں استعمال کرتے ہیں۔ اس حرف کا استعمال وہ ہمیشہ اہل کسروان کی طرح کرتے ہیں۔ ایک بار میں شحات یا سیرتا قدیم کی طرف جا رہا تھا لیکن راستہ بھول گیا یہ سمجھ کر کہ میں شحات جا رہا ہوں کسی دوسرے محلے میں نکل گیا۔ اتنے میں ایک عرب بڑے میاں ملے اور پوچھنے لگے کہاں؛ میں نے کہا شحات جا رہا ہوں۔ کہنے لگے "ھذہ الطریق ما تاخذ الی شحاتش" یہ راہ شحات کو نہیں جاتا یعنی خاص کسروانی اصطلاح کے مطابق۔ اسی طرح سوآس کہتے ہیں "الخیل ما عنہ شعیرش" یعنی ما عندہا شعیر۔ معلوم ہوا ہے کہ دمیاط (مصر) میں بھی کچھ کچھ اس 'ش' کا رواج ہے۔

یہ بات تو معلوم ہے کہ اہل کسروان (لبنان) اور اہل برقہ (افریقہ) میں کوئی تعلق نہیں ہے نیا پرانا۔ پھر ان دونوں مختلف مقامات کے رہنے والوں میں اس خاص قسم کی بول چال میں اتحاد کیوں کر ہوگیا اس کا جواب یہ ہے کہ برقہ، بعلبک اور شمالی لبنان میں جو قبائل آباد ہیں ان دونوں کی اصل نسل ایک ہوگی اکثر اہل کسروان (موارنہ) مستعرب ہیں اور آرامی نسل سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان کے آبا و اجداد عربی فتوحات سے پہلے سریانی بولتے تھے۔ ان تمام مستعربین نے ان خالص عربوں سے عربی سیکھی جو بعلبک کے میدانی علاقوں اور مغربی لبنان میں آکر آباد ہوئے۔ یہی عرب ان مسلمان شیعوں کے آبا و اجداد تھے جو آجکل موارنہ کے ساتھ ایک ہی وطن میں آباد ہیں۔

جب میں اندلس میں تھا تو میں نے دیکھا کہ بہت سے نام 'بنی' کے ساتھ شروع ہوتے ہیں ان کا تلفظ طلنسیہ، دانیہ اور قنت میں 'ب' کے زبر اور خفیف امالے کے ساتھ ہوتا ہے مثلاً بنی قاسم Bene Kasoim، بنی غفار Beni Gefar، بنی سالم Beni Salom لیکن جزیرۂ میورقہ میں اس قسم کے ناموں کا تلفظ شدید امالے کے ساتھ کیا جاتا ہے مثلاً ہسپانوی زبان میں اس طرح لکھتے ہیں: Bini Kassim, Bini Aly وغیرہ۔ بالکل اسی قسم کا اختلاف شام میں بھی ہے فلسطین کے لوگ 'ب' کے زبر کے ساتھ بولتے ہیں مثلاً بَنی صعب، بَنی مالک، بَنی مرّہ اور لبنانی 'ب' کے زیر کے

ساتھ مثلاً بنی یزبک، بنی رکین، بنی تیعق وغیرہ۔

بعض عربی قبائل وقف کی صورت میں ت کو ۃ سے بدل دیتے ہیں مثلاً دفن البناہ من المکرماہ یعنی دفن البنات من المکرمات۔ یہ لغت قبیلۂ طے کی طرف منسوب ہے۔ حفنی ناصف فرماتے ہیں کہ اس تلفظ کا اثر منوفیہ (مصر) پر بھی ہے مثلاً یا بہ یعنی یا بنت۔ اس کے بالکل برعکس بعض قبائل وقف کی صورت میں ہ کو ت سے بدل دیتے ہیں مثلاً یا اہل سورۃ البقرت، دوسرا شخص اسی کا جواب دیتا ہے "ما احفظ منہا ولا آیت"۔ یہ دونوں تلفظ میں نے بدوی عربوں اور اہل نجد سے سنے ہیں۔ پہلے تلفظ کی مثال ذرعاہ یعنی اذرعات، حوران کے علاقے میں ایک شہر ہے اور دوسرے کی جو اہل قصیم اور اہل حائل کی زبان ہے۔ مکت (مکہ)، مدینت (مدینہ) قیام طائف کے زمانے میں ان کا ایک شخص میرے ساتھ تھا اور وہ بجائے شجرہ کے شجرت اور سدرہ کے سدرت بولتا تھا۔

اسی طرح اہل عرب میں بلحوث، خثعم اور کنانہ ی کو جو ضمیر سے متصل ہو الف سے بدل دیتے ہیں مثلاً علاہ، الاہ، علاک، الاک یعنی علیہ، الیہ، علیک، الیک اور اس میں کوئی شک نہیں کہ طرابلس الشام میں پہلے پہل آباد ہونے والے عربوں میں قبائل کنانہ، بلحوث اور خثعم کے لوگ بھی ہیں اس لئے کہ وہ اب تک بجائے علیہ کے علاہ اور بجائے علیک کے علاک بولتے ہیں۔

یہ سب جانتے ہیں کہ جس ہمزہ پر سکون ہو اسے باقی رکھتے ہیں لیکن تمیم کی زبان میں اسے اس حرف سے بدل دیا جاتا ہے جو ماقبل کی حرکت کے مطابق ہو مثلاً بئر، راس اور لوم کا تلفظ وہ بیر، راس اور لوم کرتے ہیں اور یہ تلفظ عامی زبان میں آج تمام عربی ممالک مصر، شام، مغرب وغیرہ میں عام ہے۔

قبیلۂ طے کے یہاں تلفظ کا ایک اور طریقہ ہے۔ اسے قطعہ کہتے ہیں یعنی اسم کے آخری حرف کو حذف کر دیا جاتا ہے مثلاً "ابوالحکا" بجائے ابوالحکم۔ جبل لبنان میں موضع بنحاشوف کے لوگ بھی اسی طرح بولتے ہیں مثلاً ابوحسا، بجائے ابوحسن معلوم ہوا ہے کہ مصر میں محلہ کبری، ابیار وغیرہ کے رہنے والوں کی بھی یہی زبان ہے۔ بعض عرب بجائے لم تسمع کے لم تسما بھی بولتے ہیں۔ میں نے بیروت کے بہت سے شیوخ کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے "نہارک سا" یعنی "نہارک سعید"۔

ترخیم کا مطلب یہ ہے کہ منادی کے آخری حرف کو حذف کر دیا جائے اور یہ تمام عرب میں عام ہے۔
بلحوث کا قبیلہ علیٰ حرف جار کے بعد لام اور الف کو حذف کر دیتے ہیں مثلاً عَلمآء یعنی علی الماء۔ عَسطح یعنی علی السطح۔ یہ تلفظ باوجود اپنی خرابی کے تمام عرب کے عوام کی زبان پر عام ہے۔

قبائل خثعم اور زبید "من" کے "ن" کو حذف کر دیتے ہیں۔ اگر نون کے بعد کوئی ساکن حرف ہو مثلاً مِدّار یعنی من الدار۔ اس تلفظ کے ساتھ شعر بھی کہے گئے ہیں۔ آج کل یہ تلفظ عام لوگوں کی زبان پر بھی چڑھ گیا ہے لیکن اسے وہ مقبولیت حاصل نہیں جو علیٰ میں لام اور الف کے حذف کو۔

عرب میں بعض لوگ معَ کو عین کے زبر کے ساتھ استعمال کرتے ہیں اور یہی مشہور بھی ہے۔ (یالیتنی کنت معهم) لیکن قبیلۂ ربیعہ کے لوگ اس کا تلفظ سکون کے ساتھ کرتے ہیں۔ یہ دونوں تلفظ عام طور پر رائج ہیں۔ جبل لبنان میں بعض لوگ عَ کے زبر کو اتنا کھینچتے ہیں کہ آ بن جاتا ہے مثلاً کنت معاہم۔ اور انھیں میں بعض لوگ اسے سکون کے ساتھ بولتے ہیں۔

مصر میں بھی یہی حال ہے اور تقریباً ہر جگہ ایسے لوگ بھی ہیں جو معَ کے مَ کا تلفظ زیر کے ساتھ کرتے ہیں۔

اتحاد لغت کی ایک عجیب مثال ایک لفظ ہے جسے عرب گدھے کو ابھارنے کے لئے استعمال کرتے ہیں یعنی "ازعر" اور اس لفظ کی اصل لغت میں بھی پائی جاتی ہے مثلاً قاموس میں لکھا ہے: "وزعّ بالجحش تذعیراً" "دعاه للسفاد" جب زمانے میں میں استنبول میں تھا اور ہم بہت سے لوگ عراق کے عوام کی اصطلاحات پر گفتگو کر رہے تھے تو وہاں کے مشہور شاعر معروف الرصافی نے اس سلسلے میں اس لفظ کا بھی نشان دیا اور بتایا کہ اس کی اصل لغت میں بھی موجود ہے۔ میں نے کہا یہ لفظ یعنی "ازعر" شام میں بھی مستعمل ہے اس وقت مرحوم عبدالعزیز شاویش بھی اس مجلس میں موجود تھے میں نے ان سے سوال کیا کہ آپ کے یہاں بھی شام و عراق کی طرح یہ لفظ معروف ہے۔ انھوں نے بھی اثبات میں جواب دیا۔ استاذ شیخ صالح الشریف تونسی مرحوم بھی تشریف رکھتے تھے۔ انھوں نے فرمایا کہ تونس میں بھی بولا جاتا ہے۔ استاذ شیخ محمد القتابی مراکشی بھی موجود تھے۔ فرمانے لگے ہمارے یہاں بھی رائج ہے۔

اب آپ غور کیجئے کہ ایک ایسا معمولی درجے کا لفظ جو گدھے کو ابھارنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے تمام عربی ممالک میں رائج ہے۔

اہل شام اور اہل اندلس کے لہجوں میں مشابہت کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ غرناطہ کے عرب اس ملک کے زوال کے زمانے میں وا آگنا کا تلفظ 'و' اور 'ا' کے شدید امالے کے ساتھ کرتے تھے مثلاً ولیدینیا Walidina اسی طرح "کل سنہ" س اور ن کے زیر کے ساتھ۔ اور بالکل اسی طرح آج کل شام میں کل زمین بولا جاتا ہے یعنی کل زمان۔ یا خمس میہ تم اور یٰ کے زیر اور ہ کے سکون کے ساتھ شام میں آجکل بھی اس کا تلفظ اسی طرح ہے۔ ہمارے اور اہل اندلس کے درمیان لغوی نسبت کی دلیل "قد" کا لفظ بھی ہے جس کے معنی مقدار کے ہیں۔ یہ استعمال فی نفسہ بہت صحیح اور فصیح ہے مثلاً کہا جاتا ہے 'علی قد ہذا' لیکن یہ لفظ تقریباً اہل شام کے لئے مخصوص ہو گیا ہے۔ علاوہ اس کے اہل غرناطہ بجائے 'بقدر ہذا' کے 'قدری' بولتے تھے۔ اہل مصر میں بھی یہ لفظ رائج ہے اس لئے کہ 'دی' اہل شام کی اصطلاح نہیں ہے بلکہ اہل مصر کی اصطلاح ہے۔ مصریوں کی زبان میں "بعدی" بعد ہذہ کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ اسی طرح "قدہولاین" 'بقدر ہولاء' کی جگہ پر بولتے تھے۔ غرض وہ لوگ بہت سے الفاظ شامیوں کی طرح شدید امالے کے ساتھ استعمال کرتے تھے۔ چنانچہ جب وہ برّی کہنا چاہتے تھے تو 'بری' 'ب' کے زیر کے ساتھ کہتے تھے لیکن شام میں ہم لوگ بر کی مناسبت سے اس کا تلفظ ب کے زبر کے ساتھ کرتے ہیں ہاں شام کے شمالی حصے میں میں نے عوام کو اہل غرناطہ کی طرح بولتے ہوئے سنا ہے یعنی بری زیر کے ساتھ۔ اہل غرناطہ اکثر کلمات میں فک ادغام کرتے ہیں مثلاً مننا۔ ہم لوگ منا کہتے ہیں اور یہ بات معلوم ہے کہ ادغام اہل نجد کی زبان ہے اور فک ادغام اہل حجاز کی۔ کلام پاک میں یہ دونوں لغت موجود ہیں (یعنی ادغام اور فک ادغام) لیکن اہل غرناطہ کی بہت سی اصطلاحات ہیں جو اہل شام کی زبان میں مجھے نہیں مل سکیں۔ ممکن ہے کہ موجود ہوں اور مجھے ان سے واقفیت نہ ہو۔ اس لئے کہ جو شخص مختلف لہجوں کی تاریخ معلوم کرنا چاہے اسے چاہیئے کہ تمام عربی ممالک کے خواص کی بجائے عوام سے میل جول پیدا کرے۔ دیہاتیوں کی بات چیت اور بول چال خاص طور سے سنے اس لئے

کہ تعلیم یافتہ اور زباں داں حضرات تو کتابی زبان کا تتبع کرتے ہیں لیکن زبان کے محقق کے لئے یہ بہت مشکل ہے کہ وہ تمام شہروں اور دیہاتوں کا چکر لگائے، ان کی زبانوں کو معلوم کرے، ان کے لہجوں کو متعین کرے، پھر ایک ایک لہجے کو دوسرے پر قیاس کرے اور اس قدیم عربی سے اصول کا استنباط کرے جو اس وقت کی زبان تھی جبکہ عربی قبائل فتوحات سے پہلے جزیرۃ العرب میں موجود تھے۔

اہل غرناطہ بجائے کل عامین اور کل یومین کے کل عامی اور کل یومی بولتے تھے یعنی آخری حرف گرا دیتے تھے۔ اہل عرب کے کلام اور جیسا کہ ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں خود شامیوں کی زبان میں یہ تلفظ موجود تھے۔

اہل غرناطہ ابن آدِم دَ کے زیر کے ساتھ بولتے تھے جیسا کہ لبنان میں اکثر عوام بولتے ہیں۔ اسی طرح بعد الغد کو بعد الغدی کہتے تھے۔ شام میں اب بھی بعد الغد کو بعد الغدی بولتے ہیں۔ وہ نِفِس نَ کے اور بلاشِک شَ کے زیر کے ساتھ بولتے تھے اور یہ تمام امالے ہی کی قسمیں ہیں۔ نیز وہ بجائے عقب انفاس کے عقب النفیس بولتے اور یہ شدید اور زائد امالے کی مثال ہے مثلاً بجائے جهاد کے جهید، بجائے کتاب کے کتیب اور بجائے امام اوزاعی کے امام اوزیعی۔ اس بات کی ایک اور دلیل کہ جن عربوں نے اسپین کو فتح کیا ان میں سے اکثر شامی ہیں یہ بھی ہے کہ وہ سب کے سب امام اوزاعی کے مذہب پر تھے جو اہل شام کے امام ہیں۔ مالکی مذہب اہل قرطبہ نے بنو امیہ کے آنے کے بعد اختیار کیا۔

اہل قرطبہ اپنے شہر کو المدینہ نَ کے زیر کے ساتھ کہتے تھے۔ آج بھی اہل شام اسی طرح بولتے ہیں۔ ہسپانوی بھی اپنی کتابوں میں اسے Almedine لکھتے ہیں۔ اگر اہل اندلس اس کا تلفظ اہل حجاز، اہل مصر، اور اہل مغرب کی طرح المدینہ کرتے تو ہسپانوی بھی اسے اسی طرح یعنی Almadina نقل کرتے۔

اہل غرناطہ شہر اشبیلیہ کو حمص کہتے تھے۔ اشبیلیہ سوائے دو ایک کے کوئی نہیں کہتا تھا۔ صالح بن شریف رندی نے بھی اندلس کے مشہور مرثیے میں اسے حمص ہی کے نام سے یاد کیا ہے چنانچہ وہ کہتا ہے "واین حمص وماتحویہ من نزہٍ + ونہرہا العذب فیاضٌ وملآن"

یہ تفصیلیں اس لیے بیان کی گئی ہیں کہ ان کے ذریعے اس بحث کا ایک ذہنی خاکہ تیار ہو جائے۔ ہم محققین سے درخواست کرتے ہیں کہ تاریخی دلائل کے ذریعے اس بحث کو مکمل کریں۔

اس مضمون کی صورت ایک سرسری خاکے کی ہے۔ علما و محققین کا فرض ہے کہ وہ ان مختلف قبیلوں کا پتہ لگائیں جو فتح اسلامی کے زمانے میں دور دراز ممالک میں پہنچ گئے اور ہمالیہ سے لے کر آلپس تک ان مختلف مقامات کو متعین کریں جن کی طرف ان قبیلوں نے رخ کیا اور اپنی فرودگاہ بنایا۔

---

# ایک تاریخی عقدہ

رسالہ جامعہ ماہ جنوری سنہ ۳۴ء میں جرمنی کے نامور مستشرق پروفیسر بکر کے ایک مضمون کا ترجمہ مندرجہ بالا عنوان سے شائع کیا گیا ہے۔ ہمارے عزیز ڈاکٹر عبدالعلیم نے اپنی ذاتی واقفیت کی بناء پر ہم کو یہ بھی یقین دلانے کی کوشش کی ہے کہ پروفیسر موصوف بے تعصبی کے ساتھ اسلامی تاریخ کا مطالعہ کرتے تھے لیکن اسلام کے تاریخی حقائق تک پہنچنے کے لئے صرف بے تعصبی کافی نہیں ہے بلکہ اس کے لئے صحیح زاویہ نگاہ درکار ہے اور مستشرقین کی بالعموم کیفیت یہ ہے کہ وہ دین کا محدود بہ تصور رکھتے ہیں جس میں اس کو دنیا کے ساتھ کسی قسم کا تعلق نہیں۔ ظاہر ہے کہ اس عینک سے اسلام یا مسلمانوں کی تاریخ کی صحیح شکل کیسے نظر آسکتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ پروفیسر موصوف کا تقریباً سارا مضمون حقیقت سے اس قدر دور ہے کہ ایک ایک فقرہ بحث کے قابل ہے۔ مگر میں ان کی تمام جزئی باتوں کو چھوڑ کر صرف چند اصولی باتوں پر مختصراً اظہار خیال کرنا چاہتا ہوں۔

(۱) اسلام

**اصلی عقدہ** | جو تاریخی عقدہ پروفیسر بکر نے اس مضمون میں حل کرنے کی کوشش کی ہے اور جس کے لئے ان کے مقالہ کا ایک بڑا حصہ گرہ در گرہ ہو گیا ہے وہ کوئی نیا عقدہ نہیں ہے بلکہ صدیوں سے مستشرقین کے سامنے ایک لاینحل معمے کی صورت میں ہے یعنی عربوں کی وہ فتوحات جو اسلام لانے کے ساتھ ہی ان کو حاصل ہوئیں کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد بارہ برس بھی پورے نہ ہونے پائے تھے کہ روئے زمین کے ۳۶ ہزار شہر اور قلعے ان کے قبضے میں آگئے، اور سو سال کے اندر اندر ایک طرف افریقہ کے تپتے میدانوں، اندلس کی برفانی چوٹیوں اور فرانس کی سرسبز وادیوں اور دوسری طرف سندھ، افغانستان اور ترکستان سے گذر کر حدود چین تک ان کے پرچم لہرانے لگے۔

یہ محیر العقول فتوحات جو عرب جیسی ناخواندہ اور گمنام قوم کو اس وقت کی دنیا کی سب سے متمدن اور

زبردست سلطنتوں ایران اور روم وغیرہ پر حاصل ہوئیں اور نہایت سرعت کے ساتھ حاصل ہوئیں، ان کا سبب کیا تھا؟

**اصلی حل** | اصول تاریخ کے مطابق قوموں کا عروج یا زوال خود ان کی نفسیاتی کیفیت کا مظہر ہوتا ہے۔ اس لئے ان فتوحات کا حقیقی حل ہم کو خود اہل عرب کی طبائع میں تلاش کرنا چاہیے۔ اور وہ سوائے اس ذہنی انقلاب کے جو اسلام لانے سے ان میں پیدا ہوا تھا اور کوئی ہو نہیں سکتا۔

(۱) اسلام نے ان میں اکیلے اللہ کی ذات پر مستحکم ایمان اور پختہ عقیدہ پیدا کر دیا تھا جس کی بنا پر وہ اس کی راہ میں جان، مال اور اولاد سب کچھ نثار کر دینے کو ابدی لازوال سعادت سمجھتے تھے۔

(۲) اسلام نے ان میں وحدت پیدا کر دی تھی جس کی بدولت وہ عرب جو باہمی خونریزیوں نے فنا کے ساحل پر پہنچا رکھا تھا ایک متحدہ مرکز کی محافظت کے لیے سرفروشی کرنے لگے۔ اللہ کے اس احسان عظیم کا ذکر قرآن میں ان لفظوں میں ہے:-

لو انفقت ما فی الارض جمیعاً ما الفت بین قلوبہم و لکن اللہ الف بینہم انہ عزیز حکیم

اے رسول! اگر تو زمین کی ساری دولت بھی خرچ کر دیتا تو بھی ان کے دلوں کو جوڑ نہ سکتا لیکن اللہ نے ان کے دلوں کو متحد کر دیا بیشک وہ زبردست ہے اور حکمت کا مالک

(۳) اسلام نے ان میں بے مثل ملکوتی صفات پیدا کر دیں۔ وہ صفات تاریخ سے ثابت ہیں اور جن کا بڑے سے بڑے مخالفوں نے بھی اعتراف کیا ہے۔ ان صفات کو لے کر وہ دنیا کے سامنے نکلے۔ ایسی حالت میں کون ان کا مقابلہ کر سکتا تھا۔ چنانچہ جو قومیں ان سے ٹکرائیں پاش پاش ہو گئیں۔

لیکن یہ حل جو اصولاً بالکل صحیح بلکہ بدیہی ہے مستشرقین کو تسلیم نہیں جس کی اصلی وجہ یہ ہے کہ اس سے دین اسلام کی حقانیت اور عظمت ثابت ہوتی ہے جس کو وہ اپنے حاشیہ خیال میں بھی نہیں لانا چاہتے۔ اس لیے اس کو "مولویانہ زاویہ نگاہ" قرار دے کر اس داخلی سبب کو یکسر انہوں نے نظر انداز کر دیا اور اس کا کوئی خارجی سبب تلاش کرنے کی ناکام کوشش شروع کی۔

**قومی ہجرت** | نہایت کد و کاوش کے بعد عربوں کے اس سریع اور غیر معمولی عروج کو مستشرقین نے معاشی

اسباب پر مبنی قرار دیا لیکن خود ان معاشی اسباب میں فوری ہیجان اور یکبارگی جوش کا باعث کیا تھا؟ جب یہ سوال پیش آیا تو اس کی توجیہہ میں مختلف نظریے پیش کئے گئے۔ آخر میں ادھر کچھ زمانہ ہوا اطالیہ کے مستشرق پرنس کائتانی نے اپنا نظریہ "ہجرت" کا پیش کیا جس کے انکشاف کی بدولت وہ مستشرقین کی صف اول میں شمار ہونے لگے۔

پروفیسر بکر کائتانی کے ساتھ اتفاق کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"میں اس نظریہ سے بالکل متفق ہوں اس لئے کہ اس کا ثبوت تاریخی واقعات سے ہوتا ہے۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے صدیوں پہلے سے عرب میں ایک ہیجانی کیفیت رونما تھی جنوبی قبائل شمال میں آ آ کر آباد ہو رہے تھے۔ سرحدی قبائل متمدن ممالک پر چھوٹے چھوٹے حملے کرتے رہتے تھے اور غالباً یہ صحیح ہے کہ عرب میں اس وقت سے کبھی امن ہوا ہی نہیں جبکہ پہلی جماعت نے اس ملک سے ہجرت کی۔ ہمیں اس ملک کی تدریجی معاشی تنزل کی تاریخی شہادت ملتی ہے جس میں پانی کے آہستہ آہستہ کم ہونے کا خاص طور پر ذکر ہے اور جیسا کہ قدیم مصنفین اور قدیم عمارات سے معلوم ہوتا ہے یہ تنزل صدیوں سے ہو رہا تھا۔"

اس عبارت میں غالباً اسی ہجرت کی طرف اشارہ ہے جو مآرب کا بند ٹوٹ جانے سے سیلاب زدہ علاقوں سے یمنی قبائل نے کی تھی اور عرب کے مختلف حصوں میں جا جا کر آباد ہو گئے تھے۔ پروفیسر بکر نے تدریجی معاشی تنزل کا ذکر جو کیا ہے کہ رفتہ رفتہ پانی کے کم ہونے کا تاریخی ثبوت ملتا ہے اس کی نسبت ہم یقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ یہ ثبوت صرف اسی سیلاب کے متعلق ہے جس نے بہت سی زرعی زمینوں کو بنجر کر ڈالا تھا قرآن کریم میں بھی سورۂ سبا میں اہل سبا پر اس عذاب کے بھیجے کا ذکر ہے۔

فارسلنا علیھم سیل العرم وبدلنٰھم بجنتیھم جنتین ذواتی اکل خمط واثل وشیٔ من سدر قلیل ۝ ذٰلک جزینٰھم بما کفروا۔

اور ہم نے ان کے اوپر زور کا سیلاب بھیجا اور ان کے دونو باغوں کے بدلے ان کو دو باغ ایسے دیدئے جن میں کسیلے پھل اور جھاؤ اور کچھ تھوڑے سے بیر کے درخت تھے۔ یہ بدلہ ہم نے ان کی ناشکری پر دیا تھا۔

ورنہ آج سے ہزارہا سال قبل عرب جیسی امی قوم کے قدیم مصنفین" کی تاریخی شہادتوں سے آہستہ آہستہ وہاں پانی کے کم ہونے اور تدریجی معاشی تنزل کا پتا لگانا قطعاً ناممکن ہے بحالیکہ آج یمن میں سلطنت موجود ہوتے ہوئے بھی وہاں کے لوگوں کو خبر نہیں ہے کہ ہماری زمین کی قوت پیداوار گھٹ رہی ہے یا بڑھ رہی ہے اور ہمارے ملک کا پانی زیادہ ہو رہا ہے یا کم۔

کاتانی کے نظریہ کی بنیاد ایک عیسائی یوحنا دمشقی کے مناظرہ پر ہے جو اس نے امیر معاویہؓ کے دربار میں کیا تھا اور جس کی بابت کہا جاتا ہے کہ اس کی صرف ایک ہی نقل ہے جو پرنس مذکور کو کہیں سے دستیاب ہو گئی ہے۔ اس میں یوحنا نے عربوں کے فاتحانہ اقدام کی علت ان کی قحط زدگی بتلائی ہے اور یہ بھی کہ اسلام عیسائیت کا ایک شعبہ ہے۔

اب ہم کو دیکھنا یہ ہے کہ اس نظریہ کی کوئی حقیقت بھی ہے۔

اس کی سب سے زیادہ قابل اعتنا صورت یہ ہے کہ ان فتوحات کی نوعیت دیکھی جائے اور پھر فاتحین کی ذہنی کیفیت کا مطالعہ کیا جائے۔ اس کے لئے سب سے پہلے جب ہم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ان خطوط کو دیکھتے ہیں جو قرب وجوار کے امراء ورؤساء اور فرمانرواؤں اور حکمرانوں کے نام لکھے گئے تھے تو ان میں جو بنیادی چیز صاف نمایاں ہے وہ صرف اسلام کی تبلیغ ہے اور جس قیصر کے نام جو خط بھیجا گیا تھا اس کا پہلا فقرہ یہ تھا: "اَسْلِمْ تَسْلَمْ (اسلام لاؤ محفوظ رہوگے)"۔ ملک یمن کے مقام عُمان کے رئیس جیفر اور اس کے بھائی عباد کے نام جو نامۂ نبوی ۸ھ میں بھیجا گیا تھا اس میں بھی یہی تصریح تھی۔

"اگر اسلام لاؤ گے تو تمھیں وہاں کے والی رہو گے، ورنہ تمہاری حکومت جاتی رہے گی"

اسی طرح سے جتنے خطوط جو دربار رسالت سے بھیجے گئے تھے اور جو کتب سیر میں محفوظ ہیں ان میں سوائے تبلیغ دین کے کوئی شائبہ معاشی غرض کا ہم نہیں پاتے۔ اب ان فاتحین کی حالت دیکھنی چاہیے جن کے ہاتھوں سے یہ فتوحات ہوئیں۔

یوحنا دمشقی کی روایت جس کے اوپر کاتانی کے نظریہ کی بنیاد ہے کم سے کم ۴۰ھ کی قرار دی جاسکتی ہے، لیکن اس سے بہت پہلے ۱۴ھ میں جنگ قادسیہ کے موقع پر جب حضرت نعمان

بن مقران دعوت اسلام کی سفارت لے کر شہنشاہ ایران یزدگرد کے دربار میں گئے تھے تو اس سے صاف صاف فرمایا تھا کہ :-

"اگر تم اسلام لاؤ گے تو ہم اللہ کی کتاب تمہارے حوالہ کر دیں گے کہ اس کے مطابق چلیو اور تم کو اور تمہارے ملک کو چھوڑ کر واپس چلے جائیں گے۔"

سنہ ھ میں حضرت عمرو بن عاصؓ نے والی مصر مقوقس کے پاس اس کی درخواست پر حضرت عبادہ بن صامتؓ کو چند صحابہ کے ہمراہ گفتگوئے مصالحت کے لئے بھیجا۔ مقوقس نے ان سے کہا کہ:-

"تم یہاں پڑے ہوئے مصیبتیں اٹھا رہے ہو، میں تمہاری حالت پر ترس کھاتا ہوں اور تم کو مشورہ دیتا ہوں کہ صلح کر لو۔ تم میں سے ہر ایک کو دو دو دینار، امیر کو ایک سو اور خلیفہ کو ایک ہزار دیدوں گا اس کو لے کر اپنے ملک کو واپس چلے جاؤ۔"

یہ وہی معاشی تنزل اور قحط زدگی کا نظریہ تھا جس کے جواب میں حضرت عبادہؓ نے فرمایا کہ:

"مخاطبین سے ہماری لڑائی کسی دنیاوی جاہ و مال کی غرض سے نہیں ہے بلکہ محض اعلائے کلمۂ حق کے لئے ہے۔ اللہ نے ہمارے اوپر جہاد کو فرض کیا ہے اور اس میں جو غنیمت ملے اس کو حلال فرمایا ہے ہمارے پاس خواہ زر و سیم کے ڈھیر ہوں خواہ ایک درہم بھی نہ ہو ہم کو اس کی بالکل پروا نہیں ہوتی کیونکہ روٹی کا ایک ٹکڑا جو بھوک کو روکے اور تن ڈھانکنے کو ایک کپڑا ہمارے لئے کافی ہے جو کچھ اس سے فاضل ہوتا ہے اس کو ہم اللہ کی راہ میں صرف کر دیتے ہیں۔ ہم دنیاوی آسائش کے خواہاں نہیں ہیں راحت کی جگہ تو آخرت ہے۔"

اس قسم کے سیکڑوں بیانات سے جو ان فاتحین کی تاریخوں میں ثبت ہیں وہ حقیقی روح صاف نمایاں ہو جاتی ہے جس کو لے کر وہ جنگ و جہاد کے لئے نکلے تھے۔ اس لئے نظریہ "ہجرت" کی کوئی علت سوائے اس کے نہیں ہو سکتی کہ مستشرقین نے مغربی اقوام کی موجودہ فتوحات اور استعماریت کو پیش نظر رکھ کر جن کا اصلی محرک اور سبب اول سوائے ہجرت کے اور کچھ نہیں ہے کیونکہ ان کی زمینیں ان کے اوپر تنگ ہو گئی تھیں عربوں کے عروج کا بھی اندازہ لگایا ہے ورنہ آغاز عہد اسلام میں نہ اہل عرب پر ان کی زمین تنگ تھی نہ کوئی

غیر معمولی شدت معیشت میں رونما ہوئی تھی اور نہ ان کی تاریخوں سے کوئی شائبہ اس کا معلوم ہوتا ہے۔

عربی ریاست | پروفیسر بیکر لکھتے ہیں :-

"ریاست نے اپنے سیاسی اغراض کے لئے عربی قومی ہجرت سے جو اس کے قیام سے پہلے ہی شروع ہو چکی تھی فائدہ اٹھایا ان لوگوں کی سیرت کا مطالعہ کیجئے جنھوں نے عربی سلطنت کی بنیاد رکھی۔ خالد بن ولید اور عمرو بن العاص نظرتاً فاتح اور حکمراں تھے۔ دین کا اثر ان پر بہت کم ہوا تھا اور دین سے ان کو سروکار تھا تو اتنا کہ اپنے اغراض کے لئے اس کو استعمال کرنا جانتے تھے۔ عبد اللہ بن عمر یا ان کی جیسی طبیعت رکھنے والے اور دینی مسائل میں غور و فکر کرنے والے افراد نے اس توسیع سلطنت میں کوئی حصہ نہیں لیا۔"

عربی ہجرت جس کا ذکر اوپر گذر چکا ہے کہ سیلاب کے باعث یمنی قبائل آ آ کر اطراف عرب میں آباد ہو گئے تھے ایک وقتی اور ہنگامی چیز تھی جس کی ابتدا اور انتہا دونوں ساتھ ہی ساتھ تھیں۔ اس کو قطعاً قومی ہجرت سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا اور نہ اس کے بعد سے آغاز اسلام تک سوائے خانہ بدوش قبائل کے اور کسی ہجرت کا نشان ملتا ہے۔ اس لئے یہ قول حقیقت سے نہایت بعید ہے کہ عرب میں کوئی تدریجی ہجرت تھی جس سے عربی ریاست نے فائدہ اٹھایا۔

رہا یہ امر کہ حضرت خالد بن ولیدؓ اور عمرو بن العاصؓ نظرتاً فاتح و حکمراں تھے یا کسی بالاتر اثر نے ان کو فاتح اور حکمراں بنایا تھا ان کی سیرتوں کے مطالعہ سے واضح ہو جاتا ہے۔ اس کو بھی خوبی اتفاق کہئے کہ یہ دونوں حضرات ایک ہی ساتھ اور ایک ہی وقت نبوت کے آخر عہد ۸ھ میں اسلام لائے۔ اس وقت تک یہ دونوں ہمیشہ مسلمانوں سے مغلوب ہی رہے۔ حضرت خالد سوائے اس کے کہ جنگ احد میں [illegible] وقت تیراندازوں کے ہٹ جانے کی وجہ سے سواروں کا دستہ لے کر پس پشت سے آپڑے تھے اور کبھی کوئی نمایاں کام مسلمانوں کے مقابلہ میں نہ کر سکے بلکہ احد میں بھی ہاری ہوئی بازی [illegible] مسلمانوں نے قائم رکھی۔ اور عمرو بن العاص تو جنگ احزاب میں قریش کی ناکامی کو دیکھ کر [illegible] حبشہ میں چلے گئے تھے اور نتیجہ کے انتظار میں بیٹھے تھے۔ غور کرنے کے قابل یہ امر ہے کہ اسلام لانے کے بعد سوائے اسلام کے اور کونسی چیز تھی جس نے ان کی طبیعتوں پر

ایسا انقلاب پیدا کر دیا کہ پروفیسر بکر بھی ان کو فطرتی فاتح اور حکمران قرار دینے لگے۔ ان کے خیال میں دونوں شخصیتیں وہ ہیں جنھوں نے عربی سلطنت کی بنیا د رکھی۔ اس میں شک نہیں کہ یہ حضرات اس کے ارکان ضرور ہیں مگر رومیوں کے ساتھ عربوں کا فیصلہ کن معرکہ یرموک میں ہوا اور ایرانیوں کے ساتھ قادسیہ میں جن کے بعد یہ دونوں قومیں عربوں کے مقابلہ میں ٹھہر نہ سکیں اور ان دونوں کے سر کرنے والے حضرت ابو عبیدہؓ اور سعد بن وقاصؓ تھے جو ان دس اشخاص میں داخل ہیں جن کا رتبہ اسلام میں سب سے فائق مانا گیا ہے یعنی عشرہ مبشرہ۔ اس لئے پروفیسر بکر کا یہ خیال کہ عبداللہ بن عمر جیسے دینی طبیعت رکھنے والے لوگوں نے توسیع سلطنت میں حصہ نہیں لیا دراصل دین کے اسی عیسوی تصور کا نتیجہ ہے جس میں امیروں کو آسمانی بادشاہت میں داخلہ نہیں ملتا لیکن اسلام سرتاسر اس کے خلاف صدائے احتجاج ہے اور اس کے نزدیک جہاد فی سبیل اللہ ساری عبادتوں سے افضل ہے۔ قرآن کریم میں ہے:-

| | |
|---|---|
| الذین آمنوا وہاجروا وجاہدوا فی سبیل اللہ باموالہم وانفسہم اعظم درجۃ عند اللہ واولئک ہم الفائزون۔ | جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے ہجرت کی اور اللہ کی راہ میں اپنے جان ومال سے جہاد کیا ان کا درجہ اللہ کے نزدیک سب سے بڑھ کر ہے اور وہی کامیاب ہونے والے ہیں۔ |

**تبلیغ** | پروفیسر بکر لکھتے ہیں:-

"بعض مستثنیٰ افراد سے قطع نظر عام طور پر عربوں نے مفتوحہ اقوام کو تبلیغ دین کی ہی نہیں"

یہ بھی دراصل وہی زاویۂ نگاہ کا فرق ہے۔ دور حاضر میں مسیحی دعاۃ کی جماعتیں جس نوعیت سے ایشیائی ممالک میں تبلیغ کر رہی ہیں وہ ایک فن اور پیشہ کی حیثیت رکھتی ہے جس کے لئے حق اور باطل یکساں ہیں۔ اسلامی تبلیغ کی صورت یہ نہیں ہے بلکہ اس کا دعوےٰ یہ ہے کہ وہ دین فطرت ہے اور ہر حق پسند انسان خود بخود اس کو تسلیم کرنے پر مجبور ہے۔ اس لئے اس کی تبلیغ صرف یہ ہے کہ اس کی طرف آنے کے لئے بنی نوع انسان کے راستہ میں جو رکاوٹیں ہوں ان کو دور کر دیا جائے۔

عربوں کے دونوں پہلوؤں پر دو عظیم الشان قومیں تھیں یعنی ایران اور مشرقی روم جو اسلام کو فنا کرنے پر تیار بیٹھی تھیں۔ ایرانی شہنشاہ خسرو پرویز نے تو نبی عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی گرفتاری کا فرمان بھی

جاری کر دیا تھا اور رومیوں کی پشت پناہی سے غسانی مدینہ پر حملہ کی تیاریاں کر رہے تھے جس کے خطرہ سے اہل مدینہ راتوں کو چونک چونک پڑتے تھے۔ لہذا ان دونوں مزاحمتوں کو مٹانا اور اسلام کے لئے بنی نوع انسان کے واسطے راستہ صاف کرنا ہی اسلامی اصول کے مطابق عین تبلیغ تھی تاکہ اقوام عالم اس نور مبین اور خالص حق کو دیکھ سکیں اور یہی عربوں نے کیا۔ دراصل اسلام کو پیشہ ور مبلغوں کی ضرورت نہیں ہے بلکہ ہر مسلم جو اسلام پر عمل کرتا ہے دنیا کے سامنے اس کا مبلغ اور شاہد ہے اس نقطۂ نظر سے عربوں کی کل لڑائیاں اور کسرویت اور قیصریت شکنی کے لئے جنگ و جہاد جس کی نسبت پروفیسر بکر لکھتے ہیں کہ

"آخر کار ہم کو یہ یقین آ ہی گیا کہ عربی سلطنت کے بانیوں نے اپنے دین کی تبلیغ نہیں کی بلکہ عربوں کی دنیاوی بالادستی کو پھیلایا"

اسلام کی حقیقی اور عظیم ترین تبلیغ تھی۔

پروفیسر موصوف اپنے غلط نظریہ پر یہ دلیل پیش کرتے ہیں:۔

"یہ بات کہ عربوں کو اشاعت دین کی بہت کم توقع تھی اور انھوں نے اس کے لئے بہت کم کوشش کی اسی سے ظاہر ہے کہ جب لوگ کثرت سے حلقۂ اسلام میں داخل ہونے لگے تو ان کو اپنا سارا نظام مالیات و معاشیات بدلنا پڑا"

واقعہ صرف یہ ہے کہ جب ترکستان اور سندھ میں کثرت اشاعت اسلام کی وجہ سے جزیہ کی آمدنی کم ہوگئی تو وزیر خزانہ کی طرف سے امیر سمرقند کے نام یہ ہدایت نامہ بھیجا کہ لوگ جزیہ سے بچنے کے لئے اسلام قبول کر رہے ہیں۔ لہذا تم دیکھو کہ جو ختنہ کرائے، قرآن پڑھے اور شرعی فرائض کا پابند ہو اسی کا جزیہ معاف کرو اور باقیوں سے وصول کرو۔

یہ ہے وہ "مالی اور معاشی نظام کی تبدیلی" جو بقول پروفیسر بکر مسلمانوں کو اشاعت اسلام کی وجہ سے کرنی پڑی۔ حالانکہ یہ فرمان اصول اسلام کے خلاف تھا۔ خود ابو الصیدا رنے جو اس دیار میں اسلام کے مبلغ تھے اس کی مخالفت کی اور اس جھگڑے نے اس قدر طول کھینچا کہ خلیفہ کی طرف سے وزارت پر عتاب نازل ہوا اور آخر کار نصر بن سیار امیر خراسان کو نومسلموں کے جزیہ کی رقم بلا کسی شرط کے معاف کرنی پڑی۔

اب سوال یہ ہے کہ وہ فرمان جو اسلام کے خلاف تھا جس کی اسی وقت مسلمانوں نے مخالفت کی اور جس کو خلیفہ اسلام نے یہ کہہ کر کہ ہم مبلغ ہیں نہ کہ محصل باطل ٹھہرا دیا کیا وہی مسلمانوں کے اوپر حجت میں پیش کیا جا سکتا ہے؟ اور کیا یہ سارے مالی و معاشی نظام کی تبدیلی ہے؟

رہا خالص عربی حکومت کا تخیل کہ عہد بنی امیہ میں عرب اپنے آپ کو ایک حکمران جماعت تصور کرنے لگے تھے تو اس میں ہم پروفیسر بکر کے ساتھ متفق ہیں کہ اس کی تعمیر ہی میں خرابی کی ایک صورت مضمر تھی کیونکہ اسلامی اصول کے مطابق مسلمان اقوام میں مساوات ہے نہ کوئی حاکم ہے نہ کوئی محکوم۔ عربوں نے اس عرب اس اصول کو توڑ دیا اس لئے اقوام مسلمہ میں سب سے پہلے وہی قعر ذلت میں گرے اور خود عربی [illegible] وقت سے کاٹ دیا گیا اور وہ اپنے جزیرہ نما میں اسی طرح محدود ہو کر رہ گئے جس طرح اسلام سے پہلے تھے۔

**اسلامی تہذیب** | پروفیسر بکر کا خیال ہے کہ اسلام کی یکرنگ دینی تہذیب کے وجود کا واحد سبب یہ نہیں ہے کہ مشرق میں دین اسلام پھیل گیا۔ وہ لکھتے ہیں۔

"دین محمدی نے یکرنگ اسلامی تہذیب نہیں پیدا کی بلکہ عباسی سلطنت کی یکرنگ تہذیب نے جو بالکل دوسرے اسباب کا نتیجہ تھی ایسی حالت پیدا کی جس میں اسلام کی اشاعت ممکن ہوئی۔"

اس نظریہ کی بنیاد یہ ہے کہ تحصیل جزیہ اور تبلیغ اسلام میں تصادم تھا اور عباسی عہد میں عجمی مسلم اقوام کے ہاتھوں میں زمام اختیار آ جانے کی وجہ سے یہ تصادم جاتا رہا۔ اس لئے یکرنگ عباسی تہذیب کی بدولت اسلام کی تبلیغ ممکن ہو گئی۔ لیکن جیسا کہ میں ابھی لکھ چکا ہوں یہ تصادم عہد اموی کی ایک اتفاقی غلطی تھی ورنہ خود بنی امیہ کے زمانہ میں اسلام کی جس قدر اشاعت ہوئی نسبتاً اس قدر عہد عباسی میں نہیں ہو سکی۔

یہ حقیقت بھی واضح ہو چکی ہے کہ دین اور تہذیب دو الگ الگ چیزیں ہیں۔ تہذیب قومی بلکہ مقامی شئی ہے جس میں ماحول کے تغیر سے تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں اور دین وہ ناقابل ترمیم اصول ہیں جو قلوب و اعمال کی اصلاح کرتے ہیں۔ مسلم اقوام کی یکرنگ تہذیب کی بنیاد تغیر پذیر امور پر نہیں بلکہ ان کے ناقابل ترمیم مشترکہ عقائد و اعمال ہی پر ہو سکتی ہے جو ہر قسم کی مقامی اور ہنگامی تہذیب و تمدن سے بالاتر

ہیں اور ہر تہذیب و تمدن کو اسلامی بنا سکتے ہیں۔

عہد عباسی اور اس کے بعد عالم اسلامی کے جملہ علمی کارنامے باوجود تنوع کے سب اسلام ہی کی پیداوار ہیں۔ جس طرح ایک تناور درخت مع اپنے تنے اور شاخوں اور برگ و بار کے ماہر نباتات کی نگاہ میں ایک چھوٹے سے تخم میں نظر آتا ہے اسی طرح ایک صحیح النظر مورخ بغداد، قرطبہ، قاہرہ اور استانبول کے کتب خانوں کے عظیم الشان علمی ذخائر کو اسلام کے اس پہلے ہی پیغام میں دیکھتا ہے جو نبی امی صلی اللہ علیہ وسلم پر عرش سے نازل ہوا تھا اور جس میں قلم کی عظمت ظاہر کر دی گئی تھی۔

اقرأ وربک الاکرم الذی علم بالقلم | پڑھ اور تیرا رب سب سے بزرگ ہے جس نے علم سکھایا قلم کے ذریعے سے

آخر میں پروفیسر بیکر لکھتے ہیں :-

> "اسلام کے ارتقا کو سمجھنا اس قدر آسان نہیں ہے جتنا لوگ سمجھتے ہیں جو لوگ اسلام کو عربی تہذیب کے تصور کی مدد سے سمجھنا چاہتے ہیں وہ ابھی اس عقدے کے صحیح حل سے بہت دور ہیں رہتے، وہ لوگ جو قرآن اور سیرت محمدی کو موجودہ اسلام کے سمجھنے کے لیے کافی سمجھتے ہیں تو ان کا تو بس خدا ہی حافظ ہے"

کاش ہمارے ان مستشرقین کے درمیان یہی اصول موضوعہ بحث پر پہلے لا کر طے کر لیے جاتے تاکہ اس قسم کے تاریخی عقدوں کے حل میں اس قدر اختلافات نہ ہو سکتے جتنے کہ اب ہیں۔ نہ صرف موجودہ اسلام بلکہ قدیم اسلام کو بھی مستشرقین جس صورت میں پیش کرتے ہیں وہ ہمارے نقطہ نظر سے اس سے بھی زیادہ مسخ شدہ ہے جتنی کہ کلیسائی مبلغوں کے بیانات میں تھی۔ پھر ان کے لیے تعصب اور جہالت کا عذر بھی کیا جا سکتا تھا مگر یہاں تو علم کا بھی دعویٰ ہے اور بے تعصبی کا بھی۔

# کتابُ المنتظَم

عربی ادب پر ایک نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ تاریخ لکھنے کا فن مسلمانوں میں بہت بعد میں شروع ہوا اوائل عہد کے علمائے عرب میں تاریخ نویسی کا ذوق بالکل نہ تھا، بلکہ وہ اسے کچھ اچھی نگاہوں سے بھی نہیں دیکھتے تھے۔ سب سے پہلے اس مذاق کا جو پتہ چلتا ہے وہ دوسری صدی ہجری کا نصف آخر ہے جبکہ اہلِ ایران کی ساسانی حکومت سے سابقہ پڑا اور خلفاء بغداد نے ساسانی سیاست و تمدن کے تمام خیالات کو اپنے اندر جذب کرنا شروع کیا۔ ایرانی رسم و رواج اور ایرانی علوم و فنون تمام سلطنت پر چھا گئے اور عرب باوجود فاتح ہونے کے ایرانیوں کی تہذیب و تمدن کے آگے مفتوح ہو گئے۔

یہ اسی اثر کا نتیجہ تھا کہ عربوں میں تاریخ نویسی کا فن آیا۔ ساسانی بادشاہوں کے حالات زندگی جو 'کارنامے' کہلاتے تھے، بغداد میں رواج پذیر ہوئے اور 'خدائی نامہ' نامی سب سے پہلی کتاب جو خسرو انوشیرواں کے حکم سے لکھی گئی تھی، اس کا ترجمہ عربی میں عبداللہ بن مقفع (المتوفی سنہ ۱۴۲ھ / ۷۵۹ء) نے "سیر ملوک العجم" کے نام سے کیا۔ ان کارناموں کے مطالعے اور ترجمے سے خود عربوں میں اپنی تاریخ مرتب کرنے کا شوق پیدا ہوا اور یہ سن کر غالباً تعجب ہوگا کہ ان لکھنے والوں میں بھی اکثر ایرانی النسل[1] تھے۔ کتاب الاغانی میں بڑا حصہ ایرانی النسل علماء کا ہے اور زمانۂ جاہلیت کی تاریخ کے سب سے بڑے امام ابوعبیدہ بھی ایرانی نسل سے تھے۔ ان کے علاوہ جب مستقل تصانیف کا دور آیا، اس وقت بھی ہم کو بعض ایرانی الاصل علما کے نام ملتے ہیں مثلاً محمد بن اسحاق (المتوفی سنہ ۱۵۱ھ / ۷۶۸ء)، حمزہ اصفہانی (چوتھی صدی ہجری)، محمد بن جریر الطبری (المتوفی سنہ ۳۱۰ھ / ۹۲۲ء) وغیرہ۔ اس بنا پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ اپنی تاریخ بھی سب سے پہلے

---

[1] سب سے پہلے یہ خیال گولڈسیہر نے ایک مضمون کی شکل میں ظاہر کیا جو اس نے ۱۸۹۵ء میں ایک ہنگرین رسالے میں "عربی میں تاریخ نویسی کا فن" کے عنوان سے لکھا تھا۔

عربوں نے نہیں لکھی بلکہ وہ بھی ایک ایرانی الاصل فاضل کی رہین منت ہے۔ یہ حقیقت پایۂ ثبوت کو پہنچ جاتی ہے جب ہم دیکھتے ہیں کہ یورپی تاریخ نگاروں کی طرح بجز ابن خلدون کے عرب مورخین کے نزدیک بھی تاریخ نام ہے امراء و سلاطین کے حالات کا۔ ان میں سے کوئی بھی ملک کی اجتماعی و سیاسی زندگی سے بحث نہیں کرتا۔[1]

امام طبری کے بعد جتنے مورخین ہوئے ان سب نے اسی طرز پر تاریخیں لکھیں مثلاً ابن اثیر (المتوفی ۶۳۰ھ / ۱۲۳۳ء) نے کتاب الکامل فی التاریخ لکھی جو ایک حد تک طبری کے بیانات کا خلاصہ ہے، لیکن اس میں اس سے کچھ آگے تک کے واقعات بھی ہیں۔ اسی زمانے کی لیکن اس سے کم مشہور ابن جوزی کی "کتاب المنتظم وملتقط الملتزم" ہے جو اب تک شائع نہیں ہوئی ہے اور جس پر بہ حیثیت مجموعی کم نظر ڈالی گئی ہے۔ اس سے پہلے کہ ہم نفس کتاب سے بحث کریں، مصنف کتاب علامہ ابن جوزی کے حالات پر ایک سرسری نظر ڈال لینی چاہیے۔

جمال الدین ابو الفرج عبد الرحمن بن ابی الحسن بن علی بن محمد بن الجوزی القرشی التیمی البکری کا سلسلۂ نسب بیسویں پشت میں حضرت ابوبکر سے جا کر ملتا ہے۔ ان کا خاندان قبیلۂ تیم سے تھا جو قریش کی ایک شاخ ہے، اسی لئے ان کے نام کے ساتھ القرشی التیمی البکری تینوں نسبتیں آتی ہیں۔ ان کے مورثوں میں سے ایک کا نام جوزی تھا جو یا تو حلب اور البصرۃ کے درمیان ایک زرخیز مقام جوز کی طرف نسبت ہے، یا جوز بہ معنی اخروٹ کی طرف جو اس وقت واسط میں درہم کی طرح بطور سکہ کے چلتا تھا۔ ان کی ولادت شہر بغداد میں ۵۱۰ھ / ۱۱۱۶ء یا دوسری روایات کے مطابق ۵۰۸ھ / ۱۱۱۴ء میں ہوئی اور ۵۹۷ھ / ۱۲۰۰ء میں بعمر ۸۸ یا ۹۰ سال وہیں انتقال کیا۔ انھوں نے اپنی ایک تصنیف "لفتۃ الکبد فی نصیحۃ الولد"[2] میں خود اپنی

---

[1] اس مسئلہ پر ڈوزی نے اپنی کتاب Histoire de l'Afrique et de l'Espagne par Ibn 'Adhari v. I p. 19 میں نہایت اچھی بحث کی ہے۔

[2] ملاحظہ ہو فہرست مخطوطات برلن نمبر ۳۹۸۰ اور فہرست مخطوطات قاہرہ جلد ۷ صفحہ ۱۷۷۔

زندگی کے کچھ حالات لکھے ہیں جس میں وہ اپنے بیٹے کو اپنے نقشِ قدم پر چلنے اور علوم و فنون کی تحصیل میں اپنی زندگی وقف کر دینے کی نصیحت کرتے ہیں۔ خود ان کے والد نے انھیں ایک صرف کثیر سے اعلیٰ تعلیم دلائی تھی اور اپنے انتقال کے بعد بیٹے کے لئے کثیر دولت اور دو عالیشان مکانات بطور ترکے کے چھوڑے تھے جن میں سے ایک میں وہ خود اپنے بال بچوں کے ساتھ رہتے تھے اور دوسرا کرایے پر اٹھا رکھا تھا۔ ابن جوزی نے اپنی ساری دولت کتابوں پر صرف کر دی اور اخیر میں وہ دو مکانات بھی اسی غرض کے لئے فروخت کر ڈالے۔ وہ کبھی کسی امیر یا رئیس کے پاس نہیں گئے اور پھر بھی نہایت عزت اور خوش حالی کی زندگی بسر کی۔

ابھی سات سال کے تھے کہ امام احمد بن حنبل کے مسند کے درس میں شریک ہونے لگے۔ دو سال بعد وہ اپنے بیٹے شیخ ابوالحسن علی بن عبید اللہ بن نصر الزاغونی (متوفی ۵۲۷ھ) اور ۵۵۴ھ / ۱۱۵۹ء میں معمر بن عبدالواحد کے درس میں شریک ہونے رہے۔ ان اساتذہ سے اس نو عمر بچے نے جو علوم حاصل کئے وہ اس کی خداداد قوت بیان کے ساتھ مل کر اس کی آیندہ شہرت کا باعث ہوئے۔ بیس سال کی عمر میں ان کی سحر بیانی اور خطابت کی شہرت اس قدر پھیلی کہ ان کے خطبات میں اکثر خلفا، سلاطین اور وزرا بھی شریک ہونے لگے اور کبھی کبھی عام مجمع ایک لاکھ سے بھی زاید کا ہو جایا کرتا تھا۔ وہ اس قدر مقبول اور ہر دل عزیز تھے کہ اکثر شیعہ و سنی کے مناظروں میں حکم ٹھہر لیے جاتے۔ اپنی ایک دوسری تصنیف "کتاب القصاص و المذاکرین"[۵۱] کے آخر میں وہ لکھتے ہیں کہ انھوں نے کوئی ایک لاکھ سے زائد آدمیوں کو مسلمان بنایا اور بیس ہزار سے زاید کے ایمان کو تازہ کیا۔

ابن جوزی امام احمد بن حنبل کے پیرو تھے اور شدت کا یہ عالم تھا کہ انھوں نے امام غزالی کی کتاب "احیاء علوم الدین" کی اس طرح ترتیب دی کہ اس میں سے تمام موضوع حدیثیں نکال ڈالیں اور انھیں "کتاب الموضوعات"[۵۲] کے نام سے ایک علیحدہ کتاب کی صورت میں جمع کیا۔ اس تنقید میں انھوں

---

۵۱ ملاحظہ ہو: Cat. Ludg. No 2156

۵۲ ملاحظہ ہو: بروکلمان جلد ا صفحہ ۵۰۲ نمبر ۲۶ -

نے اس قدر شدت سے کام لیا کہ مشہور و معروف مصنف عبد الرحمن بن ابی بکر السیوطی (المتوفی ۹۱۱ھ / ۱۵۰۵ء) کو ابن جوزی کی بہت سی مسترد کی ہوئی حدیثوں کی سند میں "النقط البدیعات"[۵۱] کے نام سے ایک کتاب لکھنی پڑی۔ اسی طرح انھوں نے عبد المغیث بن زہیر الحربی کی "کتاب فی فضائل یزید"[۵۲] کا رد بھی لکھا۔ انھوں نے اپنے مذہب کی حمایت میں ایک کتاب "الباز الاشہب المنقض علی مخالفی المذہب"[۵۳] بھی لکھی ہے اور اس میں انھوں نے اس قدر شدت کا اظہار کیا ہے کہ ابن اثیر نے ان پر بے جا تعصب و حمایت کا الزام لگایا ہے۔[۵۴]

علامہ ابن جوزی اسناد پر بہت زور دیتے تھے۔ اپنی کتاب "جامع المسانید والالقاب"[۵۵] میں انھوں نے صرف امام احمد بن حنبل، بخاری، مسلم اور ترمذی کی سند کو تسلیم کیا ہے۔ ان کے علاوہ نسائی اور ابن ماجہ کو بعض اسناد میں ضعف کی وجہ سے وہ نہیں تسلیم کرتے ہیں۔

علاوہ خطابت کے وہ اپنی کثرت تصانیف کی وجہ سے بھی شہرت رکھتے ہیں اور اس باب میں اگر کوئی ان کا مقابل کہا جا سکتا ہے تو وہ علامہ سیوطی ہیں۔ انھوں نے خود اپنے ہاتھ سے ایک ہزار کتابیں لکھی ہیں جس کا انھوں نے خود اعتراف کیا ہے۔ بروکلمان نے اپنی کتاب "تاریخ ادب عربی" میں ۶۸ تصنیفیں گنائی ہیں، باقی میں سے ایک بڑی تعداد ضائع ہو چکی ہے۔ ان کی تصانیف علوم کی تمام شاخوں مثلاً علم اللسان، تاریخ، سیرت، حدیث، تفسیر، فقہ، اخلاق، تصوف، معانی و بیان، طب، جغرافیہ پر مشتمل ہیں، لیکن وہ زیادہ تر اپنی تاریخی تصانیف کے لیے مشہور ہیں اور ان میں بھی خصوصیت کے ساتھ "کتاب المنتظم"

---

[۵۱] مطبوعہ لاہور ۱۸۸۶ء۔

[۵۲] ملاحظہ ہو: ابن الاثیر جلد ۹ صفحہ ۲۳۰۔

[۵۳] : بروکلمان جلد ۱ صفحہ ۵۰۴ نمبر ۷۹۔

[۵۴] جلد ۹ صفحہ ۲۴۴ و ۲۵۶ جلد ۱۱ صفحہ ۱۶۷، ج ۱۲ صفحہ ۱۷۱۔

[۵۵] بروکلمان جلد ۱ صفحہ ۵۰۳ نمبر ۲۰۔

کی وجہ سے۔[1]

ابن جوزی کی یہ سب سے مشہور تصنیف ہے جس کا پورا نام ہے "کتاب المنتظم وملتقط الملتزم فی اخبار الملوک والامم"۔ یہ سن وار سارے عالم کی تاریخ ہے اور حضرت آدمؑ کی پیدائش سے لے کر ۵۷۴ھ تک کے واقعات پر پھیلی ہوئی ہے گویا اس میں ابن جوزی کی وفات سے کچھ پہلے تک کے واقعات درج ہیں۔ اصل کتاب ۱۶ جلدوں میں تھی لیکن بعد میں یہ صرف دو حصوں میں تقسیم کردی گئی۔ اس کتاب کے متعدد نسخے یورپی اور مشرقی کتب خانوں میں ہیں لیکن کوئی نسخہ مکمل نہیں ہے۔ ہر ایک میں صرف ایک جزو یا ایک حصہ ہے۔ ذیل میں چند نسخوں کے پتے دیے جاتے ہیں:۔

(ا) زمانۂ قبل از اسلام

۱۔ ایا صوفیہ نمبر ۳۰۹۲، حصہ اول، سن ہجری کے سال اول کے اختتام تک کے واقعات۔

۲۔ عاشر آفندی، نمبر ۱۵، حصہ اول، اسی زمانے کے واقعات۔

(ب) اسلامی عہد (بہ ترتیب سن)

۳۔ سن ہجری ۱ تا ۱۳ ۔ عاشر آفندی نمبر ۱۶،

۴۔ " " ۱ تا ۳۲ ۔ فیض اللہ نمبر ۱۵۳۴ ۔

۵۔ " " ۲ تا ۳۶ ۔ ایا صوفیہ نمبر ۳۰۹۳، حصہ دوم۔

۶۔ " " ۷ تا ۱۳۱ ۔ عاشر آفندی نمبر ۱۸۔ اسی ہاتھ کا لکھا ہوا جس کا نسخہ ۱۶ ہے۔

۷۔ " " ۹ تا ۳۶ ۔ کوپرولو زادہ نمبر ۱۱۷۲ بغیر سرورق کے۔

۸۔ " " ۱۴ تا ۳۵ ۔ دمشق، حبیب الزیات تاریخ نمبر ۲۲

---

[1] بروکلمان نے ان کی تاریخی تصانیف حسب ذیل دی ہیں: الذہب المسبوک فی سیر الملوک۔ شذور العقود فی تاریخ العہود۔ عجائب البدائع۔ تلقیح فہوم اہل الآثار فی مختصر السیر والاخبار۔ صفۃ الصفوۃ۔ کتاب فی اخبار الاذکیاء الذین قویت فطنتہم وتنعہ ذکائہم بقوۃ جوہرتہ عقولہم۔ کتاب الحمقا والمغفلین۔ کتاب القصاص والمذاکرین۔

۹ - سن ہجری ۳۲ تا ۵۵، عاشر آفندی نمبر ۱۷، حصہ ششم، اس میں ایا صوفیہ کے نسخے سے مختلف تقسیم ہے -

۱۰ - " ۳۳ تا ۲۱۸، برٹش میوزیم نمبر ۳۵۳ -

۱۱ " ۵۳ تا ۱۰۸، کوپرولوزادہ نمبر ۱۱۷۳، حصہ دوم۔ اس نسخے پر تاریخ ۶۴۹ھ درج ہے -

۱۲ " ۷۳ تا ۱۰۰، ایاصوفیہ نمبر ۳۰۵۴ حصہ سوم -

۱۳ " ۸۵ تا ۱۹۸، برٹش میوزیم نمبر ۳۰۷

۱۴ ۹۳ تا ۱۶۴، نمبر ۱۵۵۳

۱۵ " ۹۶ تا ۱۳۶، بوڈلین لائبریری نمبر ۷۷۹ -

۱۶ " ۱۰۱ تا ۹۷ ایاصوفیہ نمبر ۳۰۹۵ حصہ چہارم -

۱۷ " ۱۷۰ تا ۲۰۰، پیرس نمبر ۵۹۰۳ -

۱۸ ۱۹۸ تا ۲۸۴، کوپرولوزادہ نمبر ۱۱۷۵ حصہ پنجم -

۱۹ " ۲۲۵ تا ۵۱، اسد آفندی نمبر ۲۰۸۵ -

۲۰ " ۲۲۸ تا ۵۹، قاہرہ نمبر ۳۰۶ -

۲۱ " ۲۲۸ تا ۵۹، برٹش میوزیم نمبر ۴۹۰ یہ قاہرہ کے نسخے کی نقل ہے -

۲۲ " ۲۵۷ تا ۳۴۴، کوپرولوزادہ نمبر ۱۱۷۴ حصہ سوم جس پر تاریخ ۷۱۴ھ درج ہے -

۲۳ " ۲۵۷ تا ۳۲۲، پیرس نمبر ۵۹۰۹ -

۲۴ " ۲۸۵ تا ۳۶۶، فیض اللہ نمبر ۱۵۳۵، شروع کا حصہ ناقص ہے -

۲۵ " ۲۸۵ تا ۴۱۱، ایاصوفیہ نمبر ۳۰۹۶ حصہ چہارم -

۲۶ " ۲۹۷ تا ۴۴۱، برلن نمبر ۹۴۳۶ -

۲۷ " ۴۱۲ تا ۵۲۰، ایاصوفیہ نمبر ۳۰۵۷، حصہ ہفتم -

۲۸۔ سن ہجری ؟ تا ۵۶۷، عاشر آفندی نمبر ۶۱۷، حصہ سوم۔

۲۹ " ۴۲۵ تا ۴۶۷، ایاصوفیہ نمبر ۳۰۹۶، حصہ ششم۔

ان نسخوں میں ایاصوفیہ کے نسخے نمبر ۳۰۹۲۔۰ کو کوپرولوزادہ کے نسخہ نمبر ۱۱۷۵ کے ساتھ شامل کردیں تو کتاب المنتظم پوری ہو جاتی ہے اور جو آٹھ حصوں میں تقسیم ہوتی ہے۔ ان کے علاوہ کتاب المنتظم کے متعدد خلاصے بھی ہیں جن کے نسخے حسب ذیل جگہوں پر موجود ہیں۔

(ا) قبل الاسلام: ۱۔ پیرس، نمبر ۱۵۰۵، خلاصہ علی بن مجدالدین الشہرودی (المتوفی ۸۷۵ھ)

۲۔ قاہرہ، نمبر ۹۵، خلاصہ خود ابن جوزی۔

۳۔ لائیڈن (ڈوزی کا) نمبر ۵۵۷ اور لائیڈن (دی خویہ کا) نمبر ۸۲۳، کسی نامعلوم خلاصہ کا ٹکڑا۔

۴۔ امسٹرڈم لائیڈن (ڈی ٹرنگ) نمبر ۱۰۲

(ب) اسلامی عہد: ۵۔ سن ہجری ۱ تا ۵۶۹، قاہرہ نمبر ۹۵، اس خلاصہ میں قبل از اسلام زمانے کے حالات بھی ہیں جو اسی مصنف کے ہیں۔

" سن ہجری ۱ تا ۸۰۷، امسٹرڈم لائیڈن نمبر ۱۰۲۔ یہ ایک گمنام مصنف کا خلاصہ کیا ہوا ہے اور کتاب کا نام "شذور العقود فی تاریخ العہود" غالباً خود ابن جوزی کی لکھی ہوئی ہے۔

۷۔ سن ہجری ۱۳ تا ۵۷۴، قاہرہ نمبر ۹۴۔ اس کا نام ہے "مختصر المنتظم و ملتقط الملتزم" جو علاء الدین علی بن مجدالدین بن مسعود ابن محمود الشہرودی البسطامی کا کیا ہوا ہے اور تین جلدوں میں ہے۔

عام طور سے عربی اور مشرقی تاریخوں کا انداز بیان یہ ہوتا ہے کہ ان میں واقعات بہ ترتیب سن گنا دیے جاتے ہیں۔ عربی کی تاریخیں محض واقعات کا ایک مجموعہ ہوتی ہیں اور ان کا طریقۂ روایت تقریباً ویسا ہی ہوتا ہے جیسا حدیث کا۔ کسی واقعے کی سب سے مسکت دلیل یہ ہوتی ہے کہ اس کے عینی شاہد

موجود ہوں اور اس کے بیان کرنے والے سلسلہ بہ سلسلہ ایک دوسرے سے اس عینی شاہد تک پہنچ جائیں۔ یہ انداز طبری اور دوسرے تمام مورخوں کا خاص انداز ہے تھا۔ یہ طبری اگرچہ ایک بہت جامع تاریخ ہے لیکن اس کی بعض خامیوں کو پورا کرنے اور اس کے تسلسل کو آئندہ قائم رکھنے کی غرض سے بعد میں اور تاریخیں بھی لکھی گئیں۔ یہ تاریخیں باوجود اپنے اضافہ اور بعض خصوصیتوں کے طبری ہی کا خلاصہ یا اضافہ شدہ حصہ کہی جا سکتی ہیں۔ ان میں نہ صرف یہ کہ واقعات وہی ہیں بلکہ ان کا انداز بیان اور کبھی کبھی تو الفاظ بھی بالکل اسی طرز پر ہوتا ہے۔ یہی خاکہ ابن اثیر نے بھی اختیار کیا اور ان سے ابن جوزی نے لیا۔ طبری کی طرح ان کی کتاب المنتظم بھی مختلف ابواب میں منقسم ہے اور ہر باب میں متعدد سال کے حالات درج ہیں اور ہر سال کے واقعات کو ان فقروں سے شروع کیا ہے۔ ثم دخلت سنۃ [illegible] ومن الحوادث فیہا پھر واقعات کا بیان ان لفظوں سے شروع ہوتا ہے: وفی ہذہ [illegible] لیکن کتاب المنتظم میں ایک بات طبری سے بالکل جدا ہے۔ وہ یہ کہ ابن جوزی نے ہر سال کے واقعات کو دو حصوں میں تقسیم کیا ہے: ایک میں عام واقعات درج کئے ہیں اور دوسرے میں ان شخصیتوں کا تذکرہ [illegible] جنھوں نے اس سال انتقال کیا۔ اور ان دونوں حصوں میں پہلا حصہ دوسرے سے چھوٹا ہوتا ہے اور بعض صورتوں میں تو چند سطروں سے زائد نہیں ہوتا۔ اس حصہ میں ابن جوزی نے زیادہ تر طبری کا اتباع کیا ہے لیکن اس سے کہیں زیادہ ترتیب و التزام سے کام لیا ہے یعنی ہر سال میں ہر مہینے کے واقعات الگ الگ درج کئے ہیں۔ روایت میں زیادہ تر انھوں نے طبری [illegible] تو انھوں نے لفظ بہ لفظ روایت کر دی ہے کہیں کہیں اپنی روایات میں بعض کو حذف کر کے اختصار سے کام لیا ہے لیکن دونوں کے مقابلے سے یہ اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ یہ بھی دونوں ایک نہیں ہیں۔ ابن جوزی نے بعض بہت اہم روایات چھوڑ دی ہیں۔ اس لحاظ سے ابن جوزی اس قدر معتبر نہیں جتنی طبری اور ابن اثیر ہیں۔ کتاب المنتظم میں تمام واقعات درج نہیں لیکن بعض صورتوں میں ایسی روایات درج ہیں جو طبری اور ابن اثیر میں نہیں ہیں اور وہ بھی کافی وضاحت کے ساتھ

یوں تو ابن جوزی نے تمام واقعات کے سلسلے میں ایسی روایات درج کی ہیں جو طبری میں [illegible]

بھی موجود ہیں لیکن بعض واقعات ایسے ہیں جو طبری میں اس تفصیل سے نہیں ملتے ہیں مثلاً ۲۷۸ھ میں قرامطہ کا ذکر ہے جو بعد کے سنین میں بھی ملتا ہے۔ قرامطہ کی اصل اور ان کے عقاید و خیالات کے متعلق ابن جوزی نے جس شرح و بسط سے لکھا ہے وہ طبری میں موجود نہیں۔ دوسرا باب آل بویہ کی تاریخ پر ہے جو ۳۲۲ھ سے شروع ہوتا ہے۔ یہ بیان ابن اثیر سے بھی زیادہ تفصیل سے ہے

دوسری خصوصیت "کتاب المنتظم" کی یہ ہے کہ اس میں خلفا کے حالات زیادہ تفصیل سے ہیں۔ طبری کی طرح ابن جوزی نے بھی خلفا کے حالات پر مستقل باب باندھے ہیں اور اس سال کے واقعات میں ان کی تخت نشینی کے واقعے کو خاص اہمیت سے بیان کیا ہے لیکن ابن جوزی کے حالات نہ صرف طبری سے مختلف ہوتے ہیں بلکہ اس سے کہیں زیادہ صحت و تفصیل کے ساتھ ہوتے ہیں وہ خلیفہ کا پورا نام دیتا ہے پھر اس کا سلسلہ نسب اور حلیہ دیتا ہے جو طبری میں نہیں ہوتے، پھر ان کی تخت نشینی اور حالات زندگی کا مختصر تذکرہ کرتا ہے۔ ان سب کے بعد ایک باب " ذکر طرف سیرۃ " کے عنوان سے ہوتا ہے جس میں اس کی زندگی کے کچھ واقعات ہوتے ہیں۔ خلفا کے حالات کی اس تفصیل و جزئیات سے ابن جوزی کے مذاق سیرت نگاری کا پتہ چلتا ہے اور اس میں بعض ایسے مصنفین کا حوالہ ہوتا ہے جن کی تصانیف اب ناپید ہیں اور جس کے حوالے طبری اور ابن اثیر میں بھی نہیں ملتے ہیں۔

ابن جوزی کی ایک اور بڑی خصوصیت یہ ہے کہ وہ جغرافیائی اور بعض دوسرے اسباب و علل کا بھی تذکرہ کرتا ہے جو طبری میں محض مختصراً بیان کیے گئے ہیں۔ فرات اور دجلہ کے سیلاب، تیز و تند ہواؤں کے چلنے، سخت طوفان اور زلزلوں کے آنے، ستاروں کے ٹوٹنے، دمدار ستاروں کے نمودار ہونے اور اسی قسم کے دوسرے طبعی حالات کا ذکر نہایت تفصیل سے ہوتا ہے اور بعض اوقات سیاسی واقعات پر ان کو ترجیح دی جاتی ہے۔ بعض سنین کے حالات میں سوائے ان کے اور کوئی تذکرہ ہی نہیں ہے۔

خاص بغداد کا ایک باشندہ ہونے کی حیثیت سے وہ اس دارالخلافہ کے حالات کا نہایت تفصیل سے ذکر کرتا ہے۔ یہ جزئیات صرف ایک ہی واقعہ کی تفصیلات نہیں ہوتی ہیں بلکہ بعض روزمرہ

کے واقعات ایسے ہوتے ہیں جو دوسری تاریخوں میں کہیں نہیں ملتے۔ وہ مساجد کی تعمیر، سرکاری عمارات کی مرمت، قیمتوں کا اُتار چڑھاؤ اور اس قسم کے دوسرے واقعات کا بھی ذکر کرتا ہے۔ سیاسی واقعات کے تذکرہ میں وہ نہ صرف عراق بلکہ مکہ، مدینہ اور دمشق کے عمال، قضاۃ اور والیوں کے عزل ونصب کا بھی ذکر کرتا ہے اور یہاں تک بھی کہ حجاج کے مختلف قافلوں کے سرداران کون کون تھے۔ یہ ایسے واقعات ہیں جو طبری اور ابن اثیر میں مشکل سے ملتے ہیں اور ملتے ہیں تو اس قدر تفصیل سے نہیں۔ اس لحاظ سے کتاب المنتظم نہ صرف بغداد بلکہ عراق کے طریقۂ حکومت کی ایک نہایت معتبر تاریخ ہے۔

ان تفصیلات سے اندازہ ہوا ہوگا کہ ابن جوزی کو غیر سیاسی واقعات درج کرنے کا کتنا شوق تھا۔ ان کے اس مذاق کا ایک ثبوت یہ بھی ہے کہ انھوں نے ۷۶ھ کے واقعات کے ضمن میں عبدالملک کے زمانے کے سکوں کا ذکر کیا ہے، انھی نے سب سے پہلے سکے ڈھلوائے تھے۔

ابن جوزی کے بیان کا دوسرا حصہ مشہور شخصیتوں کے حالات میں ہوتا ہے۔ کتاب المنتظم کا یہ حصہ سیاسی اور ملکی حالات سے کہیں زیادہ اہم معلوم ہوتا ہے۔ اس کے دیکھنے سے یہ گمان ہوتا ہے کہ ابن جوزی کا مقصد دراصل خلفا کی سوانح عمری لکھنا تھا اور جس کے پورا کرنے کے لئے ضمناً سیاسی اور ملکی حالات بڑھا دئے گئے ہیں۔ کتاب المنتظم کی یہی خصوصیت ہے جو اُسے طبری اور ابن اثیر سے ممتاز کرتی ہے۔ ان شخصیتوں میں جن کے حالات کتاب المنتظم میں ملتے ہیں، ہر قسم کے لوگ پائے جاتے ہیں مثلاً خلفا، وزرا، قضاۃ، عمال، فقہا اور بزرگان دین۔ ناموں کی ترتیب حروف تہجی کے لحاظ سے ہے اور اس کے ساتھ ان کی کنیتیں اور لقب بھی ہیں۔ یہ حالات مختصر بھی ہیں اور طویل بھی۔ مثلاً بعض کے متعلق صرف اتنا لکھا ہے کہ انھوں نے اس سن میں انتقال کیا، لیکن بعض کے متعلق جن میں خصوصیت سے شعرا اور فضلا شامل ہیں، نہایت تفصیل سے لکھا ہے اور اس سلسلہ میں ان کے اساتذہ، ان کے رواۃ اور ان مصنفین کا تذکرہ کیا ہے جنھوں نے ان کے متعلق کچھ بھی لکھا ہے، پھر اس شخص کے حالات لکھے ہیں اور اس کے اشعار یا اس کے متعلق جو اشعار کہے گئے ہیں، وہ نقل کئے ہیں۔ انھوں نے ہر جگہ اپنے ماخذ کا حوالہ بھی دیا ہے اور تمام سلسلہ اسناد نقل کیا ہے۔ اس لحاظ سے ابن جوزی کی کتاب المنتظم نہایت قابل قدر

ہے اور اس قسم کی دوسری تصانیف مثلاً ابو الفرج اصفہانی کی کتاب الاغانی سمعانی کی کتاب الانساب یا ابن خلکان کی وفیات الاعیان سے کہیں زیادہ گراں قدر ہے اس لئے کہ اس میں نہ صرف مشہور اشخاص کے حالات ہیں بلکہ ہر قابل ذکر شخص کا تذکرہ ہے۔ اس میں شک نہیں کہ عراق اور خصوصاً بغداد اور بصرہ کے حالات زیادہ تفصیل سے مذکور ہیں اور دوسرے مقامات کے نسبتاً کم تفصیل سے۔ ان مقامات کے حالات پر تو اس سے زیادہ مفصل اور معتبر تاریخ موجود ہی نہیں ہے۔

ایسی بسیط کتاب کے لکھنے میں قدرتاً ابن جوزی کو بہت سے ماخذوں سے کام لینا پڑا ہوگا، لیکن طبری اور ابن اثیر کی طرح ابن جوزی صرف ان کے نام ہی پر اکتفا نہیں کرتے بلکہ وہ پورا سلسلۂ اسناد دیتے ہیں اور اس قدر تفصیل کے ساتھ کہ کبھی کبھی یہ سلسلہ اصل متن سے بڑھ جاتا ہے۔ ابن جوزی کے لئے یہ ایک غیر معمولی بات ہے اس لئے کہ ان کے زمانہ میں آکر اسناد کا حوالہ دینا تقریباً ختم ہوگیا تھا صرف ابن جوزی نے طبری کی "تاریخ الرسول والملوک" کا حوالہ نہیں دیا ہے، اس لئے کہ یہ بہت عام چیز تھی، لیکن جہاں ان کی روایات طبری سے مختلف ہوتی ہیں وہاں وہ ان نئی روایات کا حوالہ ضرور دیتے ہیں۔

کتاب المنتظم سے ایک اور بات کا پتہ چلتا ہے اور وہ یہ کہ ابن جوزی بغداد کے اکثر مشہور علما سے واقف تھے اور ان کی تصانیف کا مطالعہ بھی کر چکے تھے۔ ان میں سب سے زیادہ مشہور ابو منصور عبدالرحمٰن بن محمد القزاز تھے جن سے ابن جوزی کی بخوبی واقفیت تھی اور ان کی اکثر تصانیف کا مطالعہ بھی کر چکے تھے۔ طبری کے بعد ابن جوزی نے سب سے زیادہ استفادہ انھی کی کتابوں سے کیا ہے۔ کتاب المنتظم کا شکل سے کوئی صفحہ ہوگا جو ان کے ذکر سے خالی ہو۔ اس کے بعد جس کا نام آتا ہے وہ ابو الفضل محمد بن ناصر الحافظ السلامی کا نام ہے جو اکثر محدث العراق کے نام سے پکارے جاتے ہیں۔ تیسری مشہور شخصیت ابو القاسم اسماعیل بن احمد بن سمرقندی کی ہے جو خطیب بغدادی کے تلامذہ میں سے تھے۔ ان بزرگ کا ذکر بھی جن کا پورا نام ابو بکر احمد بن علی بن ثابت ہے، اکثر کتاب المنتظم میں آتا ہے۔ ابن جوزی نے اکثر وفات کی تاریخیں "تاریخ بغداد" سے لی ہیں۔ ان کے علاوہ اور ماخذوں کی ایک طویل

فہرست ہے جو بہ خیال طوالت درج نہیں کی جاتی ہے، نیز صاحب مضمون نے کئی صفحوں میں کتاب المنتظم اور طبری کی تاریخ الرسول والملوک کی مطابقتیں بھی دی ہیں جو غیر ضروری سمجھ کر یہاں پر چھوڑ دی جاتی ہیں۔)

---

# تاریخ اسلام کے چند پہلو

جامعہ ملیہ نے گذشتہ سال مشہور ترکی مدبر حسین رؤف بے کو ہندوستان بلاکر بیرونی ممالک کی ممتاز شخصیتوں کے لیکچروں کا جو سلسلہ شروع کیا ہے اس کو تمام علمی طبقوں میں بہت پسند کیا گیا۔ اس سال ان لیکچروں کے لئے ترکی فاضل ڈاکٹر بہجت وہبی کو دعوت دی گئی تھی۔ ڈاکٹر وہبی نے جامعہ میں ۱۷، ۱۹، ۲۲ اور ۲۴ فروری کو تقریریں کیں۔ تقریریں سننے کے لئے دہلی کے علم دوست اشخاص کے علاوہ ہندوستان کے مشہور سیاسی اور بیرون دہلی کے بہت سے ممتاز لوگ بھی تشریف لائے تھے۔ تقریروں کا عنوان تھا "اسلامی تاریخ کے چند پہلو"۔

اپنے مخصوص فن 'طب' میں خاص مہارت کے علاوہ ڈاکٹر وہبی کو مغربی اور اسلامی ممالک کی سیاسیات اور ان کے تمدنی رجحانات سے گہری واقفیت کے بہت غیر معمولی مواقع حاصل رہے ہیں، اور گذشتہ پچیس سال کے بہت سے عہد آفریں واقعات سے ان کا ایسا شخصی تعلق رہا ہے، کہ ان کا لیکچروں کے لئے بلایا جانا واقعی نہایت اچھا انتخاب تھا، کارکنان جامعہ اور سب وہ لوگ جو ڈاکٹر وہبی کے لیکچروں سے مستفید ہوئے، امیر جامعہ ڈاکٹر مختار احمد صاحب انصاری کے شکر گذار ہیں کہ ان کی وساطت سے ڈاکٹر وہبی کا ہندوستان میں تشریف لانا ممکن ہوا۔

ڈاکٹر وہبی نے ان لیکچروں کے لئے قصداً کوئی ایسا مضمون منتخب نہیں فرمایا، جس میں کسی جزوی تاریخی مسئلہ کی تفصیلی تحقیق ہوتی بلکہ اس قلبی تعلق کے باعث جو انھیں امت مسلمہ کے مستقبل کے ساتھ ہے اور اس غیر معمولی واقفیت کے بنا پر جو انھیں اس امت کے حالات حاضرہ سے ہے، انھوں نے یہ مناسب سمجھا کہ اپنا موضوع عام رکھیں۔ اسلام کے عروج و ترقی کے اسباب اجمالاً بیان کرکے موجودہ دور انحطاط کے اسباب کی تحلیل کریں اور اگر ہو سکے تو اس انحطاط کو روکنے کی تدابیر خود نکالیں یا ان کے نکالنے کے دوسرے وسائل تلاش کریں۔

چنانچہ پہلی تقریر میں جو ۱۷ فروری کو جامعہ کے تعلیمی مرکز نمبر ۱ کے خوبصورت ہال میں ہوئی

آپ نے پہلے تو اس تعلق کا ذکر کیا، جو آپ کو طالب علمی کے زمانے سے ہندوستان اور ہندوستانیوں کے ساتھ رہا ہے۔ بقول ان کے ایسا تعلق کہ "جب میں نے اس ملک کی سرزمین پر قدم رکھا تو مجھے ایک لمحے کے لئے یہ محسوس نہ ہوا کہ میں کسی اجنبی مقام پر آیا ہوں، میری کیفیت اس غریب الوطن کی سی تھی جو مدتوں بعد اپنے محبوب وطن کو لوٹتا ہے۔" پھر عالم اسلامی کے پچھلے بیس پچیس سال کے واقعات سے اپنے شخصی تعلق و رمفکرین اسلام سے ذاتی روابط کا ذکر کیا۔ فرمایا کہ "میں نے اسلامی ممالک میں بہت طویل سفر کئے ہیں، اپنی آنکھوں سے ان حوادث کو دیکھا ہے جو اس زمانے میں عالم اسلامی کو پیش آئے۔ میں نے مسلمانوں کی ان کوششوں کا حصہ بھی دیکھا ہے جو مغرب کی تقلید کر کے اپنی حالت سدھارنے کے لئے وہ کرتے رہے ہیں۔ عالم اسلام کے مشاہیر اور جلیل القدر ہستیوں سے واقفیت کا شرف بھی مجھے حاصل رہا ہے، ممالک مغرب کے بعض مشہور مفکرین سے بھی میرے گہرے تعلقات رہے ہیں۔ میں نے دوستوں سے بھی مبادلہ خیال کیا ہے اور دشمنوں سے بھی، اور یہی وجہ ہے کہ آج آپ کے سامنے اپنے تاثرات بیان کرنے کی جرأت کرتا ہوں۔ ان سے غالباً کوئی مسئلہ حل نہیں ہوگا، لیکن بعض سوال ضرور پیدا ہوں گے جن کے حل میں شاید معزز سامعین کو دلچسپی ہو۔"

اس کے بعد مقرر نے ظہور و عروج اسلام کا ایک مختصر مگر موثر نقشہ سامعین کے سامنے پیش کیا کہ کیسے یہ پیام حق حاکموں اور حکومتوں کی اعانت سے بے نیاز دیکھتے دیکھتے دنیا میں پھیل گیا۔ اسے نہ اشوک کی ضرورت ہوئی نہ سائرس اور قسطنطین کی۔ اس کا ظہور ہوا بدوی قبائل میں جو ہر دم باہمی جنگ و پیکار میں مبتلا رہتے تھے، اور ایک مفلس اور بنجر ملک میں بغیر کسی خارجی امداد کے اور بے حساب دشواریوں کے باوجود اس مقدس پیغمبر اور اس کے اصحابؓ کی زندگی ہی میں چار دانگ عالم میں پھیل گئی، شاہوں کی مدد سے فروغ پانے کی جگہ جہاں کہیں انھوں نے اس سے ٹکر لی اس نے ان کی شاہی کا خاتمہ کر دیا۔ ایرانی اور مشرقی رومی سلطنتوں کے قدیمی تصادم کو یوں مٹایا کہ دونوں کو ختم کر کے ان سے بڑی اسلامی سلطنت کی بنا ڈالی۔ صحرا نوردوں کو دنیا کا حکمراں بنا دیا۔ اور ان کی زندگیوں میں عظیم الشان اخلاقی انقلاب پیدا کر کے انھیں اس جہاں بانی کا اہل بنا دیا۔ انھوں نے جدھر کا

رخ کیا بت پرستی، توہم پرستی، غلامی کا خاتمہ کر کے ایک خدائے واحد کے سامنے اس کے بندوں
کے سر جھک گئے، اور ایک ایسی انسانی برادری کی بنا پڑ گئی جس کی مثال تاریخ عالم میں نہیں ملتی۔ اہل
اسلام ہی باعث سے دنیا کے تہذیب و تمدن میں، اس کے علوم و فنون میں، اس کے اخلاق و عادات
میں جو تبدیلیاں پیدا کیں۔ اس کے معترف دوست ہی نہیں دشمن بھی ہیں۔ یہاں ڈاکٹر وہبی نے مغربی
مورخین کی کتابوں سے کچھ اقتباسات پیش کئے۔

لیکن زیادہ عرصہ نہ گذرنے پایا تھا کہ اس چشمۂ صافی میں گدلا پن شروع ہو گیا۔ اسلامی برادری
میں پھوٹ پڑی، اسلام کی حکومت الہی کی جگہ موروثی ملوکیت نے لی۔ خلفائے راشدین کی قائم
مقامی نیابتی بادشاہوں کے حصے میں آئی، اور دنیوی اغراض اور ذاتی مقاصد کی کھینچ نے اسلام
کی اندرونی قوت کو ضعیف کر دیا۔ اسلامی تعلیمات کا چڑھتا ہوا سمندر اترنے لگا اور پیرؤوں کی
خامی سے دنیا اس کامل پیام سے پوری طرح فیضیاب نہ ہو سکی۔

پھر تاریخ اسلام میں ایک نیا عنصر شریک ہوا، یعنی ترکی عنصر، عربوں نے ملوکیت کے
زمانے میں بھی علوم و فنون میں بہت کچھ کارنمایاں کئے لیکن سیاسی قوت کا انحطاط نہ رک سکا، پہلے
خلفائے بغداد نے اپنے تخت و تاج اور اپنی ذات کی حفاظت کے لئے ترکوں سے کام لیا، پھر یہ فوج میں
کثرت سے بھرتی ہوئے، آخر کار ان ترکوں نے اسلام کی تعلیمات حقہ کو قبول کر لیا، اور رفتہ رفتہ خلفا
کی قوت بس برائے نام رہ گئی، بغداد میں تسلط حاصل کرنے کے بعد ترکوں نے مسیحی دنیا کو دو کاری زخم دئے
ایک تو ایشیائے کوچک کا حملہ اور بازنطینی افواج کی تباہی ۱۰۷۱ء میں دوسرے ۱۰۷۶ء میں
بیت المقدس کی فتح، یہ واقعات دراصل اسلام اور عیسائیت کی شدید سیاسی مخالفت کا آغاز
تھے قسطنطنیہ سے امداد کی جو صدا اٹھی اس نے راہب پیٹر کی تلقین کے لئے زمین تیار کی اور حروب
صلیبی کی طرح ڈالی، وہ دن اور آج کا دن اسلام سے نفرت اور عداوت کے جذبات مسیحی دنیا
میں مٹائے نہیں مٹتے، اس پر غضب ہوا، ترکوں کا قسطنطنیہ فتح کر لینا اور پھر بہت سے اقطاع
یورپ کی مادی ترقی نے اس کا پلہ بھاری کر دیا، اور تھکے ماندے اسلامی مشرق پر غفلت کی غشی سی

چھاگئی ۔

البتہ انیسویں صدی عیسوی کے اوائل میں اس مریض نے کچھ سنبھالا لیا ، رفتہ رفتہ مسلمانوں کے عملی قویٰ کو حرکت ہوئی اور ان میں سلطان محمود سلطان عبد المجید ، اور محمد علی خدیو مصر جیسے بالغ نظر اور مدبر سلاطین سید احمد خاں اور سید جمال الدین افغانی جیسے مفکر اور مصلح ، رشید پاشا اور مدحت پاشا جیسے ہوش مند سیاسی اور شیخ محمد عبدہٗ سید امیر علی اور شہزادہ سعید حلیم پاشا جیسے عالی مرتبہ عالم پیدا ہوئے ۔ اسلامی ممالک میں سیاسی تغیرات رونما ہوئے ، پھر جنگ عظیم نے جہاں ساری دنیا کا نقشہ بدلا ، عالم اسلامی پر بھی گہرا اثر ڈالا ، ان جدید حالات کو اپنے سابقہ عروج سے ربط دے کر سمجھنا مسلمانوں کا نہایت اہم فرض ہے ۔ لیکن افسوس کہ ابھی خود مسلمانوں نے اس پر کافی توجہ صرف نہیں کی ۔

یورپ کے مستشرقین کی نظر سے اس مسئلے کو دیکھنے میں بڑی گمراہیوں کا اندیشہ ہے ، کہ اہل مغرب کے دلوں میں اسلام کی طرف سے تعصب ہے ۔ اس کی نفسیاتی تشریح صاف ہے ، بقول ایک مغربی مفکر کے " یہ مسلمان صدیوں ہمارے شدید ترین دشمن رہے ، شاید کسی دوسرے دشمن سے ہم اتنے خوفزدہ نہ رہے ہوں ، جتنا ان سے رہے ۔ کبھی تو ہم ان کے سامنے ڈر سے کانپتے تھے ، جیسے کہ چارلس مارٹل کے زمانے میں یا حروب صلیبی کے وقت یا فتح قسطنطنیہ کے موقع پر اور کبھی ہم ان کی تہذیب و تمدن کی فضیلت کے سامنے شرمندگی سے سر جھکانے پر مجبور ہوتے تھے ، اگر ہمیں ان سے نفرت ہے تو بالکل فطری بات ہے "

اس سلسلے میں ڈاکٹر وہبی نے یورپ کے کئی مشہور اہل قلم اور مدبرین کی تقریروں اور تحریروں کے حوالے دے کر بتلایا کہ اس تعصب کا سلسلہ آج تک کس طرح چلا جاتا ہے ، ڈاکٹر وہبی نے بتایا کہ اس تعصب کی وجہ سے اہل یورپ اکثر اسلام کی غیر معمولی ترقی کو سمجھنے سے قاصر رہتے ہیں ، ان مغربیوں کے نزدیک اسلام کے محیر العقول فروغ کے دو خاص سبب ہیں :۔ ایک تشدد ، دوسرے معیار اخلاق کی پستی ۔ ڈاکٹر وہبی نے خود منکرین اسلام ہی کی تحریروں سے اور واقعات تاریخی کی مدد سے ان الزامات

کی نہایت زور سے تردید کی، لیکچر کے آخر میں خود ان وجوہ کا اجمالی ذکر فرمایا جنھوں نے اسلام کو فروغ دیا۔

اس فروغ کی سب سے بڑی وجہ تو آپ کے نزدیک حضرت رسالت مآب صلعم کی مقدس شخصیت تھی، جس کی حرارت ایمانی نے عرب ہی نہیں سارے عالم کے جمود ذہنی میں حرکت پیدا کر دی اور جس کی ضیا باریوں نے شرک و توہم پرستی، غلامی اور تعبد کی تاریکیوں میں اجالا کر دیا جس نے اپنے اخلاق حسنہ سے وحشیوں کو رام کیا اور اپنی حکمت سے دشمنوں کو بھائی بھائی کر دیا، الامینؐ اور رحمۃ للعالمینؐ کی ذات گرامی نے اپنے موعظہ حسنہ اور اسوۂ طیبہ سے پیام الٰہی کی تبلیغ و اشاعت کی سب سے کٹھن منزلیں طے فرمائیں۔

دوسری چیز جس نے اسلام کی اشاعت میں بہت مدد دی وہ قرآن کریم کا معجزہ ہے، جس کے بیان کی گہری تاثیر آج تیرہ سو برس بعد بھی ویسی ہی باقی ہے۔

اسلام کی غیر معمولی ترقی کی تیسری وجہ فاضل مقرر کے نزدیک اس کی تعلیمات کی سادگی اور اس کے عقائد کی وضاحت ہے۔ اسلام اپنے پیرووں کے سامنے اسرار و رموز اور متضاد اور پیچ در پیچ ذہنی موشگافیاں پیش نہیں کرتا، بلکہ عقائد و اعمال کا ایک صاف سیدھا نظام جسے اس کا ہر پیرو جانتا اور مانتا ہے۔

توحید کے خالص تصور اور تعلیمات اسلام کے عین مطابق فطرت ہونے نے بھی اس کے تیزی سے پھیلانے میں بڑا اثر دکھایا، پھر تاریخ عالم کے اس مخصوص عہد کی نوعیت سے بھی نشر و اشاعت اسلام میں بہت مدد ملی جس میں اسلام دنیا کے لئے آیۂ رحمت بن کر آیا، وہ وقت تھا کہ دنیا کی دینی اور سیاسی قوتیں سب انحطاط اور افساد کی طرف مائل تھیں، اور انسانیت کسی زندگی بخش تعلیم کے لئے ہمہ تن انتظار تھی، جب اسلام کا روح پرور پیام پہنچا تو دنیا گوش بر آواز تھی۔ آخر میں ڈاکٹر وہبی نے اس پیام کی ابتدائی حامل امت عربیہ کے بعض خصائص کا ذکر فرمایا، جن سے ترقی اسلام میں بڑی مدد ملی۔ ایک عربوں کی غیر معمولی ذہانت جس کی وجہ سے وہ اپنے گرد و پیش

کی تہذیبوں سے بہترین فضائل کا اکتساب کر سکے، دوسرے ان کی شجاعت اور سرفروشی، تیسرے ان کی وسعت قلب اور رواداری، جس کی مثال میں فاضل مقرر نے حضرت ابوبکرؓ کے ان الفاظ کو پیش کیا جو آپنے جیش اسامہؓ کی روانگی کے وقت لشکر اسلام کے ساتھ ساتھ پیدل چل کر غازیان اسلام سے ارشاد فرمائے تھے، اس پر فاضل مقرر نے اپنا پہلا خطبہ ختم فرمایا۔

ڈاکٹر وہبی نے اپنا دوسرا خطبہ ۱۹ فروری کو دیا، اس خطبہ میں اسلامی تمدن کی عظمت سے بحث کی گئی تھی، سب سے پہلے اسلامی نظام جماعت کے بنیادی اصول کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ قومیت اسلام کی بنا ایک دینی عقیدہ پر ہے، جو ہر قسم کے امتیازات سے پاک ہے، جب کوئی شخص اسلام کی عالمگیر برادری میں شامل ہوتا ہے تو اس وقت نہیں دیکھا جاتا کہ اس کا تعلق کس زمین یا کس نسل سے ہے، مسلمان بننے کے لئے خدا اور اس کے رسول کا ماننا ضروری ہے یہ لازم نہیں کہ انسان کسی خاص طبقے یا خاص فریق سے بھی وابستہ ہو، فاضل خطیب نے فرمایا کہ ہمارا دعویٰ ہے کہ دنیا اسلامی برادری کی سی کوئی مثال پیش نہیں کر سکتی اس سلسلے میں انھوں نے اخوت و مساوات کے تخیل اسلامی سے بحث کی اور واقعات سے ان کی مثالیں پیش فرمائیں۔

پھر اس جماعت کے سیاسی عروج اور اس کی ذہنی صلاحیتوں اور اخلاقی بلندیوں کا ذکر کرتے ہوئے ان سیاسی تغیرات کی طرف اشارہ کیا جو ظہور اسلام سے تاریخ عالم میں مترتب ہوئے آپ نے بتایا کہ عربی فتوحات کے ساتھ کس طرح تمام متمدن دنیا نے اسلام قبول کر لیا اور مسیحیت نے مجبوراً شمال مغربی یورپ کا رخ کیا، عربوں کو علم و حکمت کا جو ورثہ ملا اس سے انھوں نے بس خود ہی استفادہ نہیں کیا بلکہ اسے ساری دنیا میں پھیلایا، اور ان کا ہی فیض تھا کہ صدیوں کی ظلمت کے بعد علم و حکمت کی روشنی پھر دنیا میں پھیلی، اور مسلمان صدیوں تک دنیا کے معلم بنے رہے۔

فاضل مقرر نے اس بات پر خاص طور سے زور دیا کہ جس چیز کو ہم سائنس کہتے ہیں، اس کا وجود دراصل عربوں ہی کا رہین منت ہے، عرب ہی تھے جنھوں نے علمی تحقیق کے لئے تجربہ اور مشاہدہ پر مبنی استقراء کا طریق وضع کیا، اس سلسلے میں مغربی علماء کی متعدد شہادتیں پیش کیں، اور عربوں

کے ان حیرت انگیز علمی اکتشافات کا ذکر فرمایا جو علوم طبیعی کی تاریخ میں ہمیشہ یادگار رہیں گے۔

اسلام کے معاشرتی احسانات کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ اسلامی تمدن عورتوں کے لئے رحمت ثابت ہوا، اسلام سے پہلے عورتوں کی حالت دنیا کے ہر تمدن اور ہر مذہب میں نہایت پست تھی، اسلام نے انھیں مردوں کے مساوی حقوق دئے، اور اُن کا درجہ بلند کیا۔ ترقی یافتہ یورپ کی عورتیں آج بھی حقوق کے اعتبار سے مسلمان عورتوں سے پیچھے ہیں، تعدد ازدواج پر مخالفین اسلام جو اعتراضات کرتے ہیں، ان پر ڈاکٹر وہبی نے مفصل بحث کی اور معاشرتی اور علمی پہلوؤں سے نظر ڈال کر ثابت کیا کہ عورت مرد کے تعلقات پر جو شرائط اور پابندیاں اسلام نے عائد کی ہیں۔ اپنی معاشرت کے اس نازک مسئلہ کا بہترین حل ہیں۔

اسلامی تمدن کے کئی پہلوؤں پر روشنی ڈال کر فاضل خطیب نے اپنے دوسرے خطبہ کو یہ بتا کر ختم فرمایا۔ کہ اسلام ہی کا فیض تھا کہ دنیا کا بڑا حصہ شرک اور بت پرستی سے آزاد ہوا۔ اسلام نے دین کو خارج از قیاس اور فوق العقل باتوں سے پاک صاف کر کے ایک سادہ اور واضح چیز بنا دیا، اس نے ایک بے نظیر اخلاقی برادری قائم کی جس سے بہتر اخوت و مساوات کا کوئی دوسرا تصور پیش نہیں کیا جا سکتا، اسلام نے دنیا سے جہالت و تعصب کو دور کیا۔ انسان کو وسعت قلب اور روا داری سکھلائی، اس کو علم و حکمت کی روشنی سے مالا مال کیا، یہ غیر فانی احسانات ہیں، جن کے لئے دنیا ہمیشہ اسلامی تمدن کی ممنون رہے گی۔

پہلے اور دوسرے جلسے کی صدارت امیر جامعہ ڈاکٹر مختار احمد صاحب انصاری نے فرمائی تھی، تیسرا جلسہ ۲۲ر فروری کو ہوا، جلسہ کے صدر علامہ سید سلیمان ندوی تھے، اس تیسرے کا موضوع یہ تھا کہ اسلام کے زوال و انحطاط کے اسباب کیا ہیں، فاضل خطیب نے فرمایا کہ مسلمانوں کی پستی کا سب سے بڑا سبب یہ ہے کہ انھوں نے مذہب کا دامن چھوڑ دیا ہے .......... اس وقت جب اسلامی ممالک بالعموم اور ترک بالخصوص مغربی تقلید کی رو میں بہ رہے ہیں، شاید میری اس رائے کو پسند نہ کیا جائے، لیکن یاد رکھیے کہ یہ کسی متعصب یا متشدد ملا کا عقیدہ نہیں بلکہ وہ خیال ہے جو

علی وجہ البصیرت یورپ میں اپنی زندگی کا بہت بڑا حصہ بسر کرنے کے بعد میرے دل میں راسخ ہوا ہے۔ اس سلسلے میں آپ نے ان لوگوں کی کم نگہی اور کوتاہ نظری کی خصوصیت کے ساتھ شکایت کی جو یورپ میں دو چار برس قیام کرنے کے بعد اس کی ظاہری آب و تاب سے مسحور ہو جاتے ہیں، اسلام کی ہمہ گیری اور فطری تعلیمات کی مزید وضاحت کرتے ہوئے فاضل خطیب نے فرمایا کہ دین:
عمل ہے، وہ چاہتا ہے کہ اس کے پیرو اپنی تمام قوتوں کو مقاصد عالیہ کے حصول و اتمام کے لئے وقف کر دیں وہ جمود اور تعطل کو ایک لمحہ کے لئے گوارا نہیں کرتا۔ پھر کیسے افسوس کی بات ہے کہ مسلمانوں نے اپنی غفلت اور بے حسی کی بدولت زندگی کے بہترین مقاصد کو فراموش کر رکھا ہے، ہمارا دین، ہماری سیاست، ہمارا اخلاق سب روبہ تنزل ہیں، اور ہم ہیں کہ خاموشی سے ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں۔ اگر کوئی شخص اپنے وطن، اپنی ملت کا مفید جزو نہیں تو ہمیں اس کی عبادت اور اس کی ریاضت سے کیا حاصل۔

مذہب سے غفلت کے بعد مسلمانوں کے زوال کا دوسرا سبب خلافت اسلامیہ کی دینی حاکمیت کا شخصی تغلب سے بدل جانا ہے۔ حکومت کے اس انقلاب سے اسلامی جمہوریت کی جگہ بادشاہت اور مطلق العنانی کا دور شروع ہوا، اور جو نقصان اس سے ملت اسلامی کو پہنچا اس کی تلافی آج تک نہیں ہو سکی۔ استبداد ایک لعنت ہے، عوام کے لیے جس قدر مضر ہے، اسی قدر مستبد کے لئے بھی۔ اچھے مستبد دنیا میں بہت شاذ ہوتے ہیں، اور اگر وہ اچھے ہوں بھی تو باوجود اس کے حکومت کا کوئی ایسا نظام قائم نہیں ہو سکتا جو مستقل طور پر کام کرتا رہے۔

اس استبداد اور مطلق العنانی سے اسلامی سیاست ہی کو نقصان نہیں پہنچا بلکہ اسلامی عقائد کی تحریف میں بھی اسے بہت کچھ دخل ہے۔ مستبدین کی ہمیشہ یہ خواہش رہی کہ اسلامی تعلیمات کی تشریح ان کے مقاصد کے مطابق ہوتی رہے۔ اس طرح اسلامی فقہ اور روایات کا بڑا حصہ مسخ ہو گیا اور پھر کلام اور مناظرہ کی بے کار اور فرسودہ بحثوں نے مسلمانوں میں ذہنی تقلید اور سیاسی غلامی کے امراض پیدا کر دیئے۔

زوال اسلام کا تیسرا اہم سبب جنگ وجدال ہے، باہمی جنگ وجدال اور اپنے دینی اور سیاسی دشمنوں سے معرکہ آرائی۔ اس جنگ وجدال نے اسلام کے تعمیری کام کو بہت نقصان پہنچایا، تاریخ اسلام کو اس اعتبار سے دو حصوں میں تقسیم کر سکتے ہیں، ایک عربی دور، اور دوسرا ترکی دور، پہلے دور میں باہمی جھگڑوں کا بازار گرم رہا، عالم اسلامی میں ہر طرف انتشار و بدنظمی پھیلی اور مسلمانوں کی قوت عمل ایک دوسرے کی مخالفت میں ضائع ہوئی، دوسرا دور اسلام اور مغربی مسیحیت کی آویزش کی داستان سے پر ہے۔ ترک ایک ہزار سال سے یورپ سے دست و گریباں ہیں ترکوں کے ارادے نہایت نیک تھے انھیں ہمیشہ امن و صلح کی آرزو رہی، بانی دولت عثمانیہ کی وصیت کو پڑھئے تو معلوم ہو جائے گا کہ ترک جنگ چاہتے تھے یا صلح، لیکن افسوس کہ یورپ کے تعصب نے آل عثمان کو کبھی اس کا موقع نہ دیا کہ وہ اپنی سلطنت کے داخلی حالات کی طرف توجہ کرتے

زوال اسلامی کے خارجی اسباب میں خطیب نے فتنۂ تاتار کا ذکر خصوصیت کے ساتھ کیا جس سے بڑی مصیبت شاید دنیا کی کسی قوم اور کسی تہذیب پر نازل نہیں ہوئی، اس نے بغداد اور بغداد کے ساتھ عالم اسلام کی ملی اور دینی مرکزیت کو ہمیشہ کے لئے برباد کر دیا، اسی قسم کا دوسرا حادثہ جو اسلام پر گذرا سقوط غرناطہ تھا جو باعتبار اپنے نتائج وعواقب کے فتنۂ تاتار سے کسی طرح کم نہیں، اسپین کے جاہل اور سنگ دل عیسائیوں نے مسلمانوں کے ساتھ وہی کیا تھا جو مغلوں کی خون آشام تلوار نے کیا تھا، تاریخ ہمیشہ شہادت دے گی کہ اسپین کی گردن پر دو تہذیبوں کا خون ہے، ایک مشرقی اسلامی تہذیب، دوسرے میکسیکو کی مغربی تہذیب۔

اسلامی دنیا کے زوال میں امریکہ کے اکتشاف اور جنوبی افریقہ ہو کر ہندوستان کے بحری راستے کی دریافت کو بھی دخل ہے، امریکہ کے اکتشاف سے "یورپ کا حصار ختم ہوا" اور جنوبی قوموں کو اپنی جولانیوں کے لئے نہایت وسیع میدان مل گیا، ہندوستان کے بحری راستے کی دریافت کے ساتھ ہی بلاد اسلامیہ اور بالخصوص مصر کی تجارتی اہمیت کا خاتمہ ہو گیا۔

ایک اور چیز جس نے اسلامی زوال میں بڑا حصہ لیا وہ مسلمانوں کی غیر معمولی رواداری ہے

یہ اچھی صفت بھی مسلمانوں کے لئے بڑی مصیبتوں کا باعث ہوئی ہے۔ مسلمانوں نے ہر قوم کے ساتھ فیاضی کا برتاؤ کیا، لیکن اس وسعت قلب کا جواب ہمیشہ غداری اور خیانت کی صورت میں ملا، بیشک اسلام تعصب کا بڑا مخالف اور رواداری کا حامی ہے، لیکن اسلام ایک مکمل نظام ہے اسے پورا ماننا اور اس کے کل نظام پر عمل پیرا ہونا چاہیئے۔ دوسری چیزوں کو چھوڑ کر خالی رواداری کرنے لگنا، ظاہر ہے کہ برے اثرات پیدا کرے گا۔

آخر میں آپ نے وطنیت اور قومیت کے تنگ نصب العین کے رواج کو اسلام کے زوال کا اہم سبب بتایا، یہ نصب العین اسلام کے وسیع مشرب کے لئے مہلک ہے۔ ہمیں اسلامی برادری اور اخوت ومساوات کے نصب العین کو کبھی ہاتھ سے نہ دینا چاہیئے، یہ چیز مسلمانوں نے اپنے دشمنوں سے لی ہے، اور یہی ان کی ہلاکت اور بربادی کا سبب بن رہی ہے، آخر میں علامہ سید سلیمان ندوی نے معزز خطیب کی تقریر پر نہایت فاضلانہ تبصرہ فرمایا۔ اور ان کے خیالات کی تائید کرتے ہوئے مزید دلائل وملاحظات سے ان کے مطلب کو واضح فرمایا۔

چوتھا جلسہ ۲۴ فروری کو پھر علامہ سید سلیمان ندوی کی صدارت میں منعقد ہوا، اس آخری خطبے کے سننے کے لئے معمول سے بہت زیادہ حضرات جمع ہوئے تھے۔ تعلیمی مرکز کے وسیع ہال میں تل رکھنے کو جگہ نہ تھی، اس خطبے میں ڈاکٹر وہبی نے زوال اسلام کے علاج کی طرف حاضرین کو متوجہ کیا فرمایا کہ پہلے اس کا سہل سا نسخہ مغرب کی تقلید بتا دیا جاتا تھا، اس وقت بھی یہ نسخہ نام ہی کو اس مرض کا علاج تھا، مگر آج کوئی کس منہ سے یہ تدبیر پیش کر سکتا ہے، خود مغربی تہذیب کی بنیادیں آج متزلزل ہیں اور اس کے اساسی تصورات میں نہایت تیزی سے تغیر ہو رہا ہے، اس انتشار اور ہنگامے میں کوئی نقل کرے تو کاہے کی اور پیروی کرے تو کس کی، خود اس زمانے میں جب یورپ کا لفظ ایک وحدت پر عاید ہو سکتا تھا، ہمارے پیشرووں کی یہ کوشش کہ اس کی نقالی سے اپنی اصلاح کر لیں، نہایت ہی سطحی قسم کی کوشش تھی۔

مریض کے مرض کی صحیح تشخیص کے بغیر محض ظاہری علامات پر علاج تجویز کر دیا گیا تھا۔

ہمارا فرض ہے کہ ہم اسباب انحطاط و زوال کی تحقیق میں محنت صرف کریں، اور مفکرین اسلام کے باہمی مشورہ سے ان کا تعین کر کے علاج کی طرف متوجہ ہوں ضرورت ہے کہ ان مفکرین سے تفصیلی سوالات کئے جائیں، انھیں مرتب کیا جائے، جن لوگوں کی آراء میں اختلاف ہو، انھیں ایک دوسرے کی رائے سے آگاہ کر کے جواب حاصل کئے جائیں اور یہ سب کچھ تمام اسلامی زبانوں میں شائع کر دیا جائے

خطیب نے خود علاج پر تفصیلی بحث سے احتراز فرمایا، لیکن کہا کہ چند باتیں بالکل واضح طور پر سامنے ہیں۔ پہلی تو یہ کہ نوجوان مسلمانوں میں اصول اسلام اور روح اسلامی پیدا کرنے کی پیہم کوشش کی جائے ان میں فکر اسلامی پیدا کی جائے، اور خصوصیت سے اس طرف توجہ دلائی جائے کہ اسلام کس قسم کا نظام جماعتی چاہتا ہے اور اس میں افراد مسلم کے کیا جماعتی فرائض ہیں۔ فقہی موشگافیوں سے قطع نظر کر کے انھیں اساس دین کی طرف لانا چاہیے۔

علوم کے باب میں خطیب کا خیال تھا کہ ہمیں مغرب سے علوم طبیعی ضرور سیکھنے چاہئیں لیکن اپنے اجتماعی نصب العین اور جماعتی زندگی کے معیاروں کے لیے ہمیں یورپ کا دست نگر نہ ہونا چاہیے، آپ نے فرمایا کہ بقول شہزادہ سعید حلیم "یورپ کا جماعتی نصب العین مختلف طبقوں کی کشاکش کے اصول پر مبنی ہے، اسلام میں یہ کشاکش موجود نہیں، اس نے جماعتی مسئلے کا حل دوسری طرح کیا ہے"۔

علوم طبیعی کی اعلیٰ تعلیم کے لئے مسلمانوں کو کوئی نہ کوئی مغربی زبان بھی سیکھنی ہوگی، اور بوجوہ یہ زبان انگریزی ہونی چاہیے لیکن دوسرے علوم تمدنی کے لئے تعلیم کا انتظام یقیناً مادری زبان میں ہونا چاہیے کہ الفاظ کے ساتھ جذبات و خیالات کی کچھ ایسی کڑیاں بن جاتی ہیں کہ ان سے ہمارے وجود کی گہرائیوں تک میں اثر پہنچتا ہے، خصوصاً اگر یہ الفاظ کسی قوم کی روایات، تاریخ، عقائد یا داخلی زندگی سے متعلق ہوں، ان کڑیوں سے کام لے کر تعلیم اپنے اثر کو پائدار اور گہرا کر سکتی ہے، لہذا منجملہ اور علوم تمدنی کے تاریخ اسلام کی تعلیم کا خاص اہتمام مادری زبان میں ہونا چاہیے تاکہ مسلمان تجربۂ ماضی سے آگاہ اور اس روشنی میں حاضر اور مستقبل کے مسائل کو حل کرنے کے قابل بنیں۔

آخر میں جامعہ کے کام اور اس کے کارکنوں کے ایثار و قربانی کا اعتراف کر کے اس کی ترقی

اور بقا کی دعا پر اپنے خطبے کو ختم کیا ۔

علامہ سید سلیمان ندوی نے نہایت ہی فاضلانہ اور دل آویز تقریر میں محترم خطیب کے خیالات کی تائید و توضیح فرما کر حاضرین اور جملہ مسلمان ہند کی طرف ان کی تکلیف فرمائی کا شکریہ ادا کیا

ڈاکٹر مختار احمد صاحب ، امیر جامعہ نے جامعہ کی طرف سے شکریہ ادا کیا ، اور فرمایا کہ منکرین اسلام سے اسباب زوال اسلام اور اس کے علاج کے متعلق سلسلہ مکاتیب کا کام جامعہ ملیہ انشاء اللہ جلد شروع کردے گی ۔

# تنقید و تبصرہ

**تعلیمات قرآن** | مولفہ مولینا اسلم جیراجپوری تقطیع ۲۰ × ۲۶ حجم ۴۰۲ صفحے ، قیمت عا ، قرول باغ دہلی سے مؤلف سے مل سکتی ہے ۔

اس تالیف کے ذریعے سے مولینا نے اردو زبان کی ایک بڑی کمی کو پورا کیا ہے ، اب تک اردو میں کوئی ایسی تالیف نہیں تھی جس میں عقائد سے متعلق قرآنی آیات کو بالترتیب اور ساتھ ہی ساتھ بالاختصار جمع کیا گیا ہو ، تفاسیر اور تراجم سے یہ ضرورت پوری نہیں ہوئی ، اس لئے کہ ایک عقیدے سے متعلق تمام آیات قرآن میں یکجا نہیں ہیں ، مولینا اسلم نے اس تالیف میں اسلام کے چھ بنیادی مسائل سے متعلق کم سے کم ان آیات کو جمع کر دیا ہے جن سے ان کے خیال میں اس مسئلے کی تشریح ہو جاتی ہے ، یہ مسائل حسب ذیل ہیں ۔

خالق ، مخلوق ، دین ، رسالت ، کتاب اور معاد ۔

کم سے کم آیات کو جمع کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اگر تمام آیات بالاستیعاب جمع کی جائیں تو کتاب بہت طویل ہو جاتی ہے ، لیکن معترض یہ کہہ سکتا ہے کہ ممکن ہے ان مسائل سے متعلق بعض آیات ایسی ہوں جو اگر ان آیات کے ساتھ ملا کر پڑھی جائیں تو عقیدے کی نوعیت میں کچھ ترمیم ہو جائے آیات کے اخذ و ترک میں فطری طور پر مؤلف کے رجحان کو دخل ہوتا ہے ، اس کے علاوہ قرآن میں آیات متشابہات بھی ہیں جن سے متعلق یہ بحث ہمیشہ رہی ہے کہ یہ کس عقیدے یا کس مسئلے سے متعلق ہیں ، اس قسم کی تالیف میں یہ دو دشواریاں لازمی ہیں اور ان سے کماحقہ عہدہ برآ ہونے کے لئے ایک ضخیم تالیف کی ضرورت ہے

مولینا اسلم کی اس تالیف میں اہم اختلافی مسائل دو ہیں ایک تو حیات برزخ کا مسئلہ اور دوسرے ، رسول اللہ کے حسی معجزات کا مسئلہ جمہور کے عقیدے کے خلاف مولینا کا خیال ہے کہ

قرآنی آیات سے حیات برزخ ثابت نہیں ہوئی بلکہ موت اور حشر کے درمیان روح کو زمانے
کا احساس ہی نہیں ہوتا، اسی طرح ان بے شمار معجزات سے متعلق جو کتب حدیث میں مروی ہیں
مولینا کا خیال ہے کہ ان کا ثبوت قرآن میں نہیں ملتا، قرآن صرف ایک معجزے کا اعلان کرتا ہے اور
وہ خود قرآن ہے جس کا معنوی اعجاز دلیل نبوت ہے [illegible] اور مسائل میں تو اختلاف جمہور
کی رائے سے ہے وہ جزوی ہے [illegible] مولینا نے [illegible] کہ آیات کے ترجمے
کے علاوہ اپنی طرف سے بہت کم تشریحی الفاظ اصل متن میں [illegible] ہاں کہیں اپنی رائے ظاہر
کی ہے اسے حاشیے میں درج کیا ہے، لیکن قرآن کا ترجمہ بھی [illegible] کی طرح اپنے ذاتی رجحانات
کے اظہار سے [illegible] نہیں [illegible] اس لئے [illegible] الفاظ کے معانی میں اہل لغت
[illegible] ہم زبان نہیں ہوتے، [illegible] میں اختلاف لازمی ہے

بہرحال اس کتاب کے فائدے میں کوئی شک نہیں، اس قسم کی کوششیں نہایت مبارک
ہیں قرآن کو حتی الامکان صرف قرآن کی مدد سے سمجھنے کی بہت سخت ضرورت ہے، اور مولینا
اسلم کی یہ تالیف اسی ضرورت کو پورا کرنے کی ایک کامیاب کوشش ہے، اس کتاب کی
کتابت اور طباعت بہت اچھی ہے، بعض جزوی غلطیاں کتابت و طباعت کی رہ گئی ہیں جن
سے نفس مطلب پر کہیں اثر نہیں پڑتا، امید ہے کہ وہ لوگ جو قرآنی مباحث سے
[illegible] رکھتے ہیں اور تقلید محض نہیں ہیں اس کتاب کو پسند کریں گے

ع - ح

**سیر الصحابہ حصہ ہفتم** | مرتبہ مولوی شاہ معین الدین احمد ندوی رفیق دار المصنفین، تقطیع ۲۰×۲۶ حجم ۳۲۰ صفحے قیمت [illegible] ملنے کا پتہ دار المصنفین اعظم گڈھ

گذشتہ پندرہ سولہ سال سے سیر الصحابہ کے نام سے ایک سلسلہ دار المصنفین سے شائع
ہو رہا ہے، اس کے مختلف حصے مولینا عبد السلام ندوی، مولوی حاجی معین الدین ندوی
مولوی سعید انصاری اور مولوی شاہ معین الدین احمد ندوی نے مرتب کئے ہیں، اس سلسلے

میں کل دس کڑیاں ہیں، پہلا حصہ خلفاء راشدین کے حال پر مشتمل ہے، دوسرے اور تیسرے میں مہاجرین چوتھے اور پانچویں میں انصار، چھٹے اور ساتویں میں صحابہ، غیر مہاجرین و انصار، کبار و صغار اور آٹھویں میں صحابیات کے حالات ہیں، نویں اور دسویں حصے میں دورِ صحابہ اور اسوہ صحابہ پر مجموعی تبصرہ ہے۔

حصہ ہفتم جو سب سے آخر میں شائع ہوا ہے اور اس وقت زیرِ تبصرہ ہے ان صغار صحابہ کے حالات پر مشتمل ہے جو نہ مہاجرین تھے اور نہ انصار اور نہ جنھیں رسول اللہ کی صحبت میں زیادہ عرصہ قیام کا موقع ملا تھا اس قسم کے ۵۰ اصحابہ کے حالات اس کتاب میں بہت محنت اور جانفشانی سے جمع کئے گئے ہیں اس قسم کی کتابوں کی اردو زبان میں بہت کمی ہے، مختلف ماخذ سے صحابہ کے حالات کو یکجا کرنے کی جو کامیاب کوشش دارالمصنفین نے کی ہے وہ لائق صد مبارک باد ہے۔ ح۔ ع

تحقیق الانساب | (تاریخ امروہہ جلد چہارم) مولفہ محمود احمد صاحب عباسی تقطیع $\frac{20 \times 26}{8}$ ضخامت ۴۱۳ صفحات، کتابت و طباعت بہتر، کاغذ متوسط، قیمت عہ

**ملنے کا پتہ**:- سعید احمد عباسی، داؤد منزل امروہہ۔

جناب محمود احمد صاحب عباسی امروہوی، قصبہ امروہہ کی ایک مفصل تاریخ لکھ رہے ہیں تحقیق الانساب اس سلسلے کی چوتھی کڑی ہے، اس کتاب میں انھوں نے امروہے کے مختلف خاندانوں کے نسبی حالات نہایت تحقیق و کاوش سے جمع کئے ہیں، گویا ان کے شجرۂ نسب کو محفوظ کر دیا ہے۔ اور یہ اہل امروہہ پر ایسا احسان ہے جس کے بارے وہ کبھی سبکدوش نہیں ہو سکتے

کتاب میں جا بجا شجرہائے نسب دئے گئے ہیں، ان کے علاوہ قدیم فرامین اور قلمی دستاویز بھی شامل ہیں، کتاب میں بعض باتیں انصاری صدیقی قریشی وغیرہ یا بعض دوسرے خاندانوں نے صحیح نسب کی تحقیق کے سلسلے میں ایسی آگئی ہیں جن سے ممکن ہے بعض حضرات کو اختلاف یا ناگواری ہو کتاب کا طرز بیان شستہ اور سلیس ہے۔ ح ح

**تاریخ القرآن** | مصنفہ حضرت الحاج علامہ مفتی عبد اللطیف صاحب رحمانی پروفیسر کلیہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن، ضخامت ۱۰۰ صفحے، کتابت وطباعت وکاغذ معمولی، قیمت عہ

ملنے کا پتہ:- مہتمم صاحب مکتبہ سیفیہ مونگھیر، بہار۔

یہ کتاب قرآن کریم کے جمع وتدوین ودیگر بحث طلب تاریخی امور پر تحقیق وتنقید کے ساتھ لکھی گئی ہے، اس میں جابجا انھوں نے ان روایات پر محدثانہ طور پر بحث کی ہے، جو قرآن کی تاریخ سے تعلق رکھتی ہیں، اور جو اعتراضات جمع وتدوین قرآن کے متعلق کئے جاتے ہیں ان کے تفصیلی اور تحقیقی جوابات دینے کی کوشش کی ہے، امام زہری کی روایت کہ جنگ یمامہ کے بعد حضرت ابوبکر نے زید بن ثابت سے قرآن لکھواکر جمع کیا جس کو امام بخاری اور ترمذی وغیرہ نے بھی درج کیا ہے اور جو عام طور سے مسلمانوں میں مشہور اور مقبول ہے، اس کو مفتی صاحب نے متعدد وجوہ سے غلط ثابت کرنے کی کوشش کی ہے، ان کا دعویٰ یہ ہے کہ قرآن کریم کو خود نبی صلی اللہ علیہ وسلم لکھواتے تھے، اور وہ عام طور پر مسلمانوں کے پاس لکھا ہوا موجود تھا، جس کے ضائع ہونے کا نہ کوئی خوف تھا نہ اس کو کسی خاص کاتب سے لکھوا کر محفوظ کرانے کی خلافت کو ضرورت تھی۔ ا-ج

---

**گمراہ صوفی** | از مولوی عبد الرزاق صاحب ملیح آبادی تقطیع خورد، ضخامت ۹۱ صفحے، قیمت ۸/

ملنے کا پتہ۔ دفتر ہند جدید کلکتہ۔

یہ امام عبد الرحمٰن ابن الجوزی کی مشہور کتاب تلبیس الابلیس کے چند ابواب کا ترجمہ ہے جس میں گمراہ صوفیوں کا ذکر اور ان کی خود فریبیوں کی داستان ہے، امام ابن الجوزی کا خیال ہے کہ تصوف کی راہ سے شیطان بہت سے نیک بندوں کو گمراہ کرتا ہے، اور بعض محرمات کو ان کی نگاہ میں بذریعہ تلبیس جائز ٹھیراتا ہے، لفظ صوفی کی وجہ تسمیہ امام ابن الجوزی نے یہ بتائی کہ جاہلیت میں ایک عرب عابد وزاہد غوث بن مرّ گذرا ہے جس کا لقب صوفہ تھا، اسی کے لقب پر اسلامی عابدوں کا لقب بھی صوفی ہوگیا۔ ترجمہ سلیس اور عام فہم ہے۔ ع-ع

**کرامات** | از مولوی عبدالرزاق صاحب ملیح آبادی تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶ ضخامت ۱۰۴ صفحے لکھائی چھپائی اور کاغذ متوسط قیمت ۲۰۰۔

ملنے کا پتہ:۔ دفتر ہند جدید، نمبر ۲۰ الے چترنجن ایونیو، کلکتہ۔

یہ شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ کے ایک رسالے کا سلیس اور عام فہم اردو ترجمہ ہے کشف و کرامات مسلمانوں میں ہمیشہ سے مسلم ہیں، بالخصوص بہت سے بزرگوں کی بزرگی کا دارو مدار اسی پر رکھا گیا ہے۔ اور جہلا تو سب سے پہلے کرامات ہی کو تلاش کرتے ہیں اور جہاں یہ شے مل گئی تو پھر اس شخص کی بزرگی اور مقبولیت میں ان کو کوئی شک ہی باقی نہیں رہتا۔

امام ابن تیمیہ نے اس کی حقیقت واضح طور پر دکھائی ہے اور کرامتوں کی مختلف نوعیتیں بیان کی ہیں، آخر میں انہوں نے ظاہر کر دیا ہے کہ وہی خارق عادت چیزیں قابل قدر ہیں جو دین کی موید اور اس میں معین ہوں، ورنہ بذات خود کوئی مقصود یا کمال نہیں ہے اور نہ اس کو مقبولیت کی دلیل گردانا جا سکتا ہے۔

مولانا ملیح آبادی امام ابن تیمیہ کے رسائل کے ترجمہ کے ذریعے جو دینی خدمت اردو داں مسلمانوں کی کر رہے ہیں، وہ حقیقت میں نہایت قدر اور شکریہ کے قابل ہیں۔ ج۔ج

---

**سرورِ دو عالم** | مرتبہ فضل کریم خاں صاحب درانی بی اے تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶ حجم ۱۹۷ صفحے قیمت بے جلد عہ، مجلد عہ، مطبوعہ پیکو آرٹ پریس موچی دروازہ لاہور۔

اس کتاب کا مقصد دیباچے میں یوں بتایا گیا ہے "........مسلمانوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرۃ پر بے شمار کتابیں مختلف زبانوں میں لکھی ہیں، مگر کوئی کتاب ایسی نہیں ہے جو ہر طبقے کے لئے یکساں موزوں و مفید ہو، ضرورت تھی کہ "مطبوعات پیکو" کی طرز پر ایک نہایت عام فہم دلچسپ اور مختصر مگر جامع کتاب لکھی جائے جس سے ہر شخص فائدہ اٹھائے، اور نہ صرف بڑے بلکہ بچے اور عورتیں بھی اسے چٹکیاں لے لے کر پڑھیں........"

کتاب کے آخر میں ایک نظم مرزا عزیز فیضانی دارا پوری کی درج ہے جس کے چند اشعار حسب ذیل ہیں۔

محمدؐ کے دشمن بھی کہتے تھے دیکھو ‌ ‌ ‌ "نہیں عیب کچھ جو بتایا کریں گے
اگر اس نبیؐ میں کوئی عیب ہوتا ‌ ‌ ‌ تو کہتے کہ ہم یہ بتایا کریں گے
مگر عیب ہی اس میں کوئی نہیں ہے ‌ ‌ ‌ تو اعدا کہاں سے بتایا کریں گے

ص ۱۴۷ پر فرماتے ہیں " رحمت عالم تین سال تک خاموشی کے ساتھ تنہائی میں اسلام کی تبلیغ کرتے رہے "

سیرۃ نبوی سے مسلمانوں کو جو تعلق ہے اس سے فائدہ اٹھانے کی غرض سے ہر شخص سیرت پر کتابیں شائع کر رہا ہے اور اس کا خیال ہی نہیں کرتا کہ کتاب کا درجہ کیا ہے۔ ع-ع

**بچوں کی تفسیر** پارۂ عم کی تفسیر بچوں کے لئے، حجم ۱۳۵ صفحے تقطیع ۱۸×۲۲ قیمت مع محصول
**ملنے کا پتہ:۔** دفتر قرآنی تحریک حیدرآباد دکن۔

"بچوں کی تفسیر اس لئے لکھی گئی ہے کہ عام طور پر جو مسلمان بچے اور بچیاں بے معنی و مطلب کا پارۂ عم پڑھتے ہیں، اس کی جگہ پر معنی کے ساتھ اپنی بساط کے موافق سمجھ کر پڑھیں اور آگے چل کر اسی ایک پارہ کی پڑھائی قرآن مجید کے بقیہ پاروں کے پڑھنے میں مدد دے سکے۔"

یہ ہے بچوں کی تفسیر کا مقصد، اس کی خوبی میں کسے کلام ہو سکتا ہے۔ اس کی ترتیب یہ ہے کہ عام درسی کتابوں کی طرح شروع میں ہر لفظ کے معنی الگ الگ لکھ دیئے گئے ہیں اور بعد میں پوری سورۃ کا ترجمہ ہے۔ الفاظ کے معنی شاہ ولی اللہ، شاہ رفیع الدین اور شاہ عبدالقادر کے ترجموں میں سے لئے گئے ہیں صرف و نحو کی پیچیدگیوں سے بچوں کے دماغ کو پریشان نہیں کیا گیا ہے۔

آخر میں صدر امور مذہبی، صدر شعبہ دینیات جامعہ عثمانیہ، مولانا مناظر احسن اور مولوی عبدالباری ندوی کی تقریظیں بھی شامل ہیں۔ امید ہے کہ یہ کتاب بچوں کے لئے مفید ثابت ہوگی ع-ع

## تصانیف مولوی عبدالرحمن صاحب دہلوی

**عروج اسلام** | یہ کتاب تاریخ اسلام کا ایک سلسلہ ہے جس کے پانچ حصے ہیں پہلے دونوں حصے سیرۂ نبوی کے متعلق ہیں حصہ اول میں جس کی قیمت درج نہیں ہے جنگ حنین تک کے واقعات ہیں، یہ چھوٹی تقطیع کے ۱۵۲ صفحات پر ختم ہو جاتا ہے حصہ دوم میں غزوہ تبوک سے آخر حیات مبارکہ نبوی تک کا بیان ہے، اس کی ضخامت ۱۲۲ صفحے ہے اور قیمت فی نسخہ عہ ، حصہ سوم میں خلافت صدیقی کی تاریخ ہے اس کی قیمت فی جلد عہ ہے ، اور تعداد صفحات ۸۶ ہے۔ حصہ چہارم میں حضرت عمر فاروق کے عہد کے حالات ہیں ، اس کی قیمت ۱۲؍ ہے اور ضخامت ۲۱۸ صفحے ، حصہ پنجم میں حضرت علی ، حضرت عثمان اور حسن وحسین رضی اللہ عنہم کی تاریخ ہے ، اس کا حجم ۱۹۰ صفحے ہے اور قیمت عہ ۔

یہ تاریخی سلسلہ نہایت سلیس زبان میں لکھا گیا ہے ، لیکن کتابت ، طباعت اور کاغذ معمولی ہے ، جن کے لحاظ سے ان کتابوں کی قیمتیں زیادہ رکھی گئی ہیں۔ اگر ہر ایک حصہ کی قیمت نصف کر دی جائے ، تو ان کی اشاعت زیادہ ہو سکے گی ۔ یہ اسلامی معلومات کی کتابیں ہیں ، جن کو ہر مسلمان کے گھر میں پہنچنا چاہیے۔

**ہندوستان کے گذشتہ شاہان اسلام کے مفصل حالات** | اس کتاب کے حصہ اول میں محمد بن قاسم فاتح سندھ و ملتان کے مفصل تاریخی حالات ہیں ، جن کو مولوی صاحب نے نہایت کوشش سے فراہم کیا ہے ، چھوٹی تقطیع پر ۱۹۲ صفحوں میں کتاب ختم ہوئی ہے قیمت فی نسخہ عہ ہے حصہ دوم میں غزنوی خاندان کی تاریخ ہے ، اس کی ضخامت ۲۳۰ صفحات کی ہے اور قیمت ۱۲؍ ہے حصہ سوم میں سولہ بادشاہوں کے حالات ہیں۔ اس کی ضخامت ۲۸۲ صفحے ہے ، اور قیمت ۱۲؍

**بت شکن** | یہ سلطان محمود غزنوی کے حالات میں لکھی گئی ہے ، ضخامت چھوٹی تقطیع پر ۹۶ صفحے ہے۔ اور قیمت فی نسخہ ۱۲؍

**حقوق مسلم** | اس میں مسلمانوں کے باہمی حقوق جو ایک دوسرے پر شریعت اسلامی نے قائم کئے

ہیں تفصیل کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں قیمت عہ، اس کتاب کا دوسرا حصہ اخلاق النبی ہے۔ جس میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کا مفصل بیان ہے، اسلامی اخلاق سیکھنے کے لئے یہ کتاب اچھی ہے، قیمت عہ ضخامت ۱۸۰ صفحے، غالباً اس کتاب کا تیسرا حصہ، اخلاق مسلم ہے جس میں بسط کے ساتھ وہ اخلاق بیان کئے گئے ہیں، جو مسلمانوں میں ہونے چاہئیں، اس کی قیمت عا/ فی نسخہ ہے۔

---

اسباب تنزل | اس رسالے میں مسلمانوں کے اسباب زوال سے بحث کی گئی ہے، انفرادی زوال بھی اور اجتماعی بھی، نقطہ نظر مذہبی ہے، اس کی ضخامت ۳۲ صفحے ہے، اور قیمت ۷ر

ان سب کتابوں کے ملنے کا پتہ :-

دفتر عروج اسلام　　　برانڈرتھ روڈ　　　لاہور

---

حیات ابوطالب | از جناب خالد ضخامت ۲۰ صفحات، کاغذ و کتابت متوسط۔ قیمت ۸ر علاوہ محصول ڈاک۔

ابوطالب کا کفر و ایمان ابتدا سے ایک اختلافی مسئلہ رہا ہے، بعض بزرگوں نے انہیں مومن و موحد ثابت کرنے کی کوشش کی اور بعض نے مشرک و کافر، دلائل دونوں کے پاس ہیں، جناب مؤلف اس گروہ میں شامل ہیں جن کی حسن عقیدت اس امر کو گوارا نہیں کرتی کہ رسول کے ایسے مشفق چچا کو مشرک کہا جائے، انھوں نے قرآن و حدیث، تاریخ و سیر، اور خود ابوطالب کی زندگی کے حالات کے ذریعے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ ابوطالب موحد تھے، طرز بیان صاف اور سلجھا ہوا ہے

ر ۔ ۲

# اسلامی دنیا کی رفتار

**ترکی** جمہوریہ ترکیہ کے معاشی نظام کا مطالعہ کرنے والے اب تک یہ فیصلہ نہ کر سکے تھے کہ اس کے لئے کون سا اصطلاحی نام موزوں ہوگا، بعض کا یہ بھی خیال تھا کہ مصطفیٰ کمال اور ان کے ساتھیوں نے کسی نظریے کو پیش نظر نہیں رکھا ہے، بلکہ ضروریات سے مجبور ہو کر احکام صادر کئے ہیں۔ اور حکومت نے صنعت اور تجارت کو اپنے ہاتھوں میں محض اس وجہ سے لیا ہے کہ نجی سرمائے کی کمی تھی۔ اور انفرادی کوشش مفقود تھی، ترکی نظام حکومت فاشستی نظام سے مشابہت ضرور رکھتا ہے۔ مگر وہ سراسر فاشستی نہیں ہے، اشتراکیت تو وہ ہرگز نہیں ہے، اگرچہ ترکی حکومت نے اشتراکی معاشیات کے بعض اصول اپنے نظام میں داخل کر لئے ہیں۔ گذشتہ زمانے کی معاشی حکمت عملی کو ریاستی اجتماعیت بھی نہیں کہہ سکتے اگرچہ مشابہت اس سے بھی ہے خوشی کی بات ہے کہ اب قیاس آرائی کی ضرورت نہیں رہی، اس لئے کہ عصمت پاشا، وزیر اعظم جمہوریہ ترکیہ کے بیان کے مطابق ترکی معاشی نظام کو ریاستی سرمایہ داری کہنا چاہیئے۔ حال ہی میں انھوں نے ایک بیان میں کہا ہے کہ "مضبوط ترین اور خوش حال ترین ممالک بھی اب ریاستی سرمایہ داری کی طرف آ رہے ہیں۔ ہم اس بات پر فخر کرتے ہیں کہ ہم نے اپنی قومی زندگی کی ابتدا میں ہی اس اصول کے منافع کو محسوس کر لیا اور اسے اپنے یہاں رائج کرنے کی کوشش کی"

وزیر اعظم نے بیان کیا کہ حکومت اپنے وسائل کو مد نظر رکھتے ہوئے جلد سے جلد نجی کاروبار کو ختم کر کے ملک کی ساری صنعت اور تجارت کو اپنے ہاتھ میں لے لیگی، اس وقت حکومت کے پاس ۱۶ اجارے ہیں جن میں سے زیادہ اہم تمباکو، شراب، نمک، شکر اور آتش گیر مادوں کے اجارے ہیں۔ ریلوں، کانوں اور ساحلی جہاز رانی کے اجارے تو خیر، حکومت کے لئے ازبس ضروری ہیں لیکن ان کے علاوہ بھی بہت سی صنعتیں براہ راست حکومت کی نگرانی میں ہیں اس لئے کہ ان کو کامیاب بنانے کے لئے تقریباً نصف سرمایہ حکومت نے خود لگایا ہے، یہ کہنا غالباً صحیح ہے کہ حکومت

ریاستی سرمایہ داری کے ماتحت صرف صنعت، ذرائع نقل وحمل، کان، ساہوکارہ اور تجارت کے بڑے فرائض کو اپنے ہاتھوں میں لینا چاہتی ہے، اس کا ارادہ غالباً یہ نہیں ہے کہ ان لاکھوں کسانوں کو جن کے پاس زمین اور مویشی ہیں بے دخل کردے یا چھوٹے تاجروں اور کاریگروں کو بھی کام کرنے سے روک دے۔

۹ جنوری کو ترکی مجلس وزراء نے ایک پنج سالہ صنعتی لائحہ عمل منظور کیا ہے جس کی رو سے ۱۵ کارخانے قائم کئے جائیں گے، ان میں سے ۱۲ حکومت قائم کرے گی اور تین کپڑے کے کارخانے نجی ہوں گے۔ تقریباً سب کے سب کارخانے اناطولیہ میں یا ایسے علاقے میں قائم کئے جائیں گے جو بیرونی حملے سے محفوظ ہو۔ صنعت کی ترقی کے لئے بعض دوسری تدابیر بھی اختیار کی جا رہی ہیں جو اب تک سوویٹ روس کے لئے مخصوص تھیں۔ وسط جنوری سے حکومت نے یہ حکم صادر کر دیا ہے کہ سب لوگوں کو سویرے سو جانا چاہیئے تاکہ اس پنج سالہ لائحہ عمل کو پورا کرنے کے لئے سویرے اُٹھنے کی عادت پڑے، تھیٹر ۱۱ بجے ختم ہو جانے چاہئیں اور ٹرالی یا اسٹیمر ۱۱½ بجے کے بعد نہ چلنے چاہئیں، یہ احکام رمضان میں بھی نافذ رہے، جب عموماً ترکی میں لوگ رات کو زیادہ دیر تک جاگتے رہتے ہیں، ان کارخانوں کے قیام کے لئے سرمایہ فراہم کرنے کی غرض سے نئے محاصل نکالے گئے ہیں اور محصول آمدنی کی شرح میں بھی جو یونہی زیادہ تھی اور اضافہ کر دیا گیا ہے۔

اگرچہ ترکی کو بالکل مغربی سانچے میں ڈھالنے کے لئے بہت سی اصلاحات عمل میں آ چکی ہیں لیکن ابھی سلسلہ قائم ہے، مثلاً یکم جنوری سے ناپ اور تول کے قدیم پیمانے بدل کر میٹرک طریقہ رائج کر دیا گیا ہے۔ یہ ظاہر ہے کہ اناطولیہ کے کسان جدید پیمانوں کو بہ مشکل اختیار کریں گے، لیکن مصطفیٰ کمال کے عہد میں وہ بھی نئی اور انوکھی باتوں کو ایک دم اختیار کرنے کے عادی ہو گئے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ ابتدا میں تو کچھ گڑبڑ ضرور ہوگی، لیکن بالآخر یہ پیمانے ملکی تجارت کے لئے آسانی کا باعث ہوں گے۔

ایک دوسری اصلاح جو عنقریب عمل میں آنے والی ہے وہ یہ ہے کہ ہر شخص کو ایک

خاندانی نام اختیار کرنا پڑے گا۔ حکومت کا خیال ہے کہ ترکی میں مصطفیٰ، احمد، محمود اور علی کے نام کے اتنے لوگ ہو گئے ہیں کہ ایک کو دوسرے سے ممتاز کرنے کے لئے خاندانی ناموں کی سخت ضرورت ہے اس کی بابت احکام عنقریب نافذ ہونے والے ہیں۔

اصلاح شدہ ترکی یونیورسٹی نے استامبول میں اپنا کام شروع کر دیا ہے، اس کے اساتذہ میں ۴۰ علماء و فضلا ایسے ہیں جو جرمنی سے بلائے گئے ہیں، ان میں سے بیشتر یہودی ہیں۔ شعبۂ طبی میں جس کی امداد کے لئے تقریباً دس لاکھ ڈالر (تقریباً چالیس لاکھ روپے) کا اندرونی قرضہ لیا گیا ہے، زیادہ تر بیرونی اساتذہ کام کر رہے ہیں، تمام بیرونی اساتذہ سے یہ کہہ دیا گیا ہے کہ تین سال کے بعد ان کو تعلیم ترکی زبان میں دینی پڑے گی، یہ اساتذہ ترکی زبان اس ذوق و شوق سے سیکھ رہے ہیں۔ کہ زبان کی دشواری غالباً تین سال سے پہلے ہی رفع ہو جائے گی، حکومت نے ان بیرونی علماء کو محض اس وجہ سے اپنے یہاں جگہ دی ہے کہ یہ لوگ جدید یونیورسٹی کی ترقی کا باعث ہوں ورنہ عام طور پر مہاجرین کو حکومت شبہے کی نگاہ سے دیکھتی ہے اور بیرونی عناصر کے داخلے میں بہت احتیاط برتتی ہے۔

---

**شام** | تقریباً ایک سال سے یہ خبر اڑ رہی ہے کہ فرانس جلد ایسا قدم اُٹھانے والا ہے جس سے شام کے انتداب (Mandate) کا خاتمہ ہو جائے گا، تھوڑے دن ہوئے یہ اعلان کیا گیا کہ جدید ہائی کمشنر اور شامی وزیر اعظم کے درمیان ایک معاہدہ ہو گیا ہے، یہ معاہدہ کم و بیش اسی قسم کا ہے، جیسا حکومت برطانیہ اور عراق کے درمیان ہوا تھا، اس کی مخالفت میں قوم پرست اور قدامت پرست دونوں جماعتوں نے پورا زور صرف کیا۔ قوم پرست تو کہتے تھے کہ ان کو پورے حقوق نہیں دیئے گئے اور قدامت پرست جماعت کا خیال تھا کہ شام کی موجودہ حالت کو مدنظر رکھتے ہوئے عوام کو بہت آزادی دے دی گئی ہے، ہر طرف مظاہرے ہوئے اور قوم پرست جماعت نے عام ہڑتال کی بھی دھمکی دی، جب یہ معاہدہ شامی پارلیمنٹ کے سامنے پیش ہوا تو یہ بات فوراً ظاہر ہو گئی کہ اس کی

منظوری ممکن نہیں، ہائی کمشنر نے جب یہ دیکھا تو اس نے معاہدہ واپس لے لیا اور پارلیمنٹ کو برخواست کر دیا، قوم پرست جماعت کا سب سے بڑا اعتراض یہ تھا کہ لتاکیہ اور جبل دروز کو شام سے الگ کر دیا گیا ہے۔ ہائی کمشنر نے اس مسئلہ پر اس وقت تک گفتگو کرنے سے انکار کر دیا، جب تک چار سال کی معینہ مدت ختم نہ ہو جائے جس کے بعد اس معاہدے کی رو سے فرانس مجلس اقوام کے سامنے شام کی رکنیت کی تجویز پیش کرے گا، قوم پرست جماعت نے اس شرط پر بھی اعتراض کیا کہ ۲۵ برس تک شام امور خارجیہ میں فرانس سے مشورہ لیتا رہے گا اور فوجی اور مالی معاملات میں فرانس کی نگرانی قبول کرے گا۔

---

مصر | جب وزیر اعظم صدقی پاشا وزارت سے علیحدہ ہوئے اور ان کی جگہ یحیی پاشا کو ملی جن کا پیرو پارلیمنٹ میں کوئی تھا ہی نہیں تو یہ خیال پیدا ہوا تھا کہ مصری سیاسیات میں کچھ حرکت پیدا ہو گی لیکن بجز اس کے کہ پارلیمنٹ میں دھواں دھار تقریریں ہوئیں، ملک میں کوئی تحریک نہ اٹھی، صدقی پاشا کا اثر ابھی پارلیمنٹ پر باقی ہے، باوجود اس کے موجودہ وزارت نے کوئی دقیقہ صدقی پاشا کو سیاسیات سے خارج کرنے میں اٹھا نہ رکھا لیکن ان کا اثر کم نہ ہوا۔ صدقی پاشا نے پارلیمنٹ سے علیحدگی کا اعلان واپس لے لیا اور موجودہ وزارت منہ دیکھتی رہ گئی، دوسری طرف سلطان فواد نے اپنا اقتدار بڑھانا شروع کر دیا، صدقی پاشا کی علالت کے زمانے میں ان کو اس کا کافی موقع ملا، اب انھوں نے اس سلسلے میں ایک اور قدم اُٹھایا ہے، ۲۰ جنوری کو ایک فرمانِ سلطانی صادر ہوا جس کی رو سے ہر وزیر کو سلطان اور دستورِ اساسی کی وفاداری کا حلف لینا ہوگا۔ دستور اساسی جس کی حمایت کا حلف لیا جائے گا، وہی ہے جس کا اعلان سلطان فواد نے ۱۹۳۰ء میں کیا تھا، اس جدید حلف کا نتیجہ یہ ہوا کہ سلطان اور امرا کے ہاتھ مضبوط ہو گئے۔ اور جماعت وفد کمزور پڑ گئی، اس لئے کہ اب یہ جماعت اسی وقت وزارت قبول کر سکتی ہے، جب یا تو اپنے اصول کو پس پشت ڈال کر وفاداری کا حلف لے یا انقلاب کرے جس کی بظاہر کوئی امید نظر نہیں آتی

**عرب** | عرصے سے یہ خبریں ہندوستانی اخبارات میں شائع ہو رہی ہیں کہ سلطان ابن سعود اور امام یحییٰ میں جنگ چھڑ گئی ہے ۔ لیکن ہر خبر کے دوسرے ہی دن اس کی تردید بھی ہو جاتی ہے ، سلطان ابن سعود کے نمائندے امام یحییٰ کو الزام دیتے ہیں اور امام یحییٰ کے ہمدرد سلطان ابن سعود کی زیادتی ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں ، ملوکیت کا خاصہ ہے کہ جوع الارض پیدا کرتی ہے ، اس سے بچنا بہت مشکل ہے ۔ اس آویزش میں بھی اسی کا کرشمہ نظر آتا ہے ۔ ممکن ہے پس پردہ اور دوسری طاقتیں بھی کارفرما ہوں ۔ ایسی طاقتیں جو عربی ممالک میں اتحاد و اتفاق کو اپنے مفاد کے خلاف سمجھتی ہیں کاش مشرقی فرماں روا مغربی سیاست کی چالوں کو سمجھ سکتے اور ایک دوسرے کا گلا کاٹنے میں اپنے وسائل کو ضائع نہ کرتے ۔

# شذرا

گذشتہ فروری کے اواخر میں ڈاکٹر بہجت وہبی کی تشریف آوری اور ان کے توسیعی خطبات کی وجہ سے جامعہ میں بہت چہل پہل رہی، قارئین جامعہ کو یاد ہوگا کہ پچھلے سال حسین وف بے نے اسی قسم کی تقریریں کی تھیں، اس دفعہ خطبات کا موضوع تاریخ اسلام اور خصوصاً مسلمانوں کے عروج و زوال کا مسئلہ تھا۔ ڈاکٹر وہبی کے خطبات کا خلاصہ اس پرچے میں شائع کیا جا رہا ہے انھوں نے اپنے آخری خطبے میں یہ تجویز پیش کی ہے کہ مفکرین اسلام سے درخواست کی جائے کہ وہ مسلمانوں کے زوال کے اسباب پر اظہار خیال کریں، اور اس دور انحطاط کو ختم کرنے کی تجاویز پر غور کریں، ہمیں امید ہے کہ ہندوستان کے مسلم مفکرین ان کی اس تجویز پر عمل کریں گے رسالہ جامعہ کے اوراق اس قسم کے اظہار خیال کے لئے حاضر ہیں۔

اس سلسلے میں تین مسائل خاص اہمیت رکھتے ہیں، سب سے پہلا مسئلہ تو یہ ہے کہ وہ کیا اسباب تھے جو اسلام کے غیر معمولی عروج کے باعث ہوئے، یہ مسئلہ محض علمی حیثیت نہیں رکھتا بلکہ مسلمانوں کے موجودہ جمود کو رفع کرنے کی کوشش اس وقت تک کامیاب نہیں ہو سکتی جب تک ان صلاحیتوں اور امکانات کا صحیح اندازہ نہ ہو جائے جو مسلمانوں کی فطرت میں مضمر ہیں اور جب تک یہ نہ معلوم ہو کہ آیا وہ طریقے جن سے ابتدائی عہد میں اسلام نے ترقی کی تھی اب بھی انھی نتائج کے حامل ہو سکتے ہیں یا نہیں۔

دوسرا مسئلہ مسلمانوں کے زوال کے اسباب کی تحقیق ہے اس لئے کہ جب تک مرض کی صحیح تشخیص نہ ہو جائے علاج تجویز کرنا بے کار ہے، زوال کے اسباب کچھ تو تاریخی ہوں گے اور کچھ معاشرتی، ان دونوں سے ایک ساتھ بھی بحث کرنے کی ضرورت ہے اور الگ الگ بھی۔ ہر قوم کی معاشرت میں تاریخی حوادث کی وجہ سے تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں، اس لئے معاشرتی

نظام کو تاریخ سے الگ کرکے دیکھنے کا یہ نتیجہ ہو سکتا کہ بالکل خلاف اصل تصویر نظر آئے، لیکن دوسری طرف اس کا بھی خطرہ ہے کہ نظام معاشرت کے وہ عناصر، جو تاریخی حوادث کا نتیجہ ہیں اور معاشرت کی اصل یا روح سے ان کا تعلق نہیں، محض اس وجہ سے اصل سمجھ لئے جائیں۔ کہ ایک زمانے میں وہ اس معاشرت کا جزو رہ چکے ہیں، اس لئے ضرورت ہے کہ اس مسئلے کے دونوں پہلوؤں سے بحث کرنے کے بعد اسباب زوال متعین کئے جائیں۔

تیسرا اور سب سے اہم سوال یہ ہے کہ مسلمانوں کے موجودہ انحطاط کو رفع کرنے اور ان کی زندگی کے صحیح اقدار کو قائم کرنے کی کیا صورت ہے، اگر اس بحث سے اس سوال کا جواب نہ ملا تو اس کی حیثیت محض تاریخی اور علمی ہوگی اور موجودہ زندگی کے مسائل کا حل اس سے نہ ہو سکے گا، اس حل کی تلاش میں جس نکتے کو پیش نظر رکھنے کی ضرورت ہے وہ یہ ہے کہ آج کل کا ماحول اس وقت سے بالکل مختلف ہے، جب اسلام کا پیام دنیا کو پہلی دفعہ پہنچایا گیا تھا، اب غور کرنے کی بات یہ ہے کہ اسلام کے وہ کون سے عناصر ہیں، جو ابدی قدر کے حامل ہیں اور کون سے عناصر زمان و مکان کی قید سے آزاد نہیں ہیں، اگر اس نکتے کو فراموش کر دیا گیا اور اصل اسلام کو تاریخی اثرات سے الگ کرکے دیکھنے کی کوشش نہیں کی گئی، تو غالباً کوئی صحیح حل مسلمانوں کی موجودہ مشکلات کا نہ مل سکے گا۔

---

رسالہ جامعہ (اسلامیات) کی گذشتہ اشاعت میں جو عربی رسالہ شائع کیا گیا ہے اس میں بہت سے مطبعی اغلاط رہ گئے ہیں، جن لوگوں نے ہندوستان میں کبھی ٹائپ میں عربی کتاب طبع کرانے کی کوشش کی ہے انھیں اندازہ ہوگا کہ یہ امید کس قدر موہوم ہے کہ طباعت کی غلطیاں نہ ہوں، ان اغلاط کی تصحیح اور صاحب رسالہ کے حالات مع سرورق اب طبع ہو گئے ہیں، جن حضرات کو ان اوراق کی ضرورت ہو وہ لہر کے ٹکٹ بھیج کر مکتبہ جامعہ سے منگا سکتے ہیں

# مطبوعات جامعہ

## اور
## سول ایجنسی کی کتابیں

### ادب، تاریخ، مذہب، سوانح عمریاں، ڈرامے اور بچوں کی کتابیں

| ڈرامے (بڑوں کے لیے) | | چند اچھے انتخاب (اچھے چھپے ہوئے) | | | | ڈرامے (بچوں کے لیے) | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پردہ غفلت | عہ ر | انتخاب میر | ۱۲ | جگر کے سو شعر | ۴ر | بچوں کا انصاف | ۴ر |
| کھیتی | ۶ر | انتخاب سودا | ۱۲ | اصغر کے سو شعر | ۴ر | محنت | ۴ر |
| نقش آخر | ۱۰ر | انتخاب حسرت | ۲ر | حسرت کے سو شعر | ۴ | اسکول کی زندگی | ۴ |
| صید زبوں | ۱۰ر | طلباء کے لیے سستے ایڈیشن | | | | قوم پرست طالب علم | ۴ر |
| گناہ کی دیوار | ۸ر | دیوان غالب | ۸ر | مسدس حالی | ۸ | شریر لڑکا | ۴ر |
| ہمزاد | ۶ر | دیوان حالی | عہ | مقدمہ شعر و شاعری | عہ | دیانت | ۲ر |

او

**نیرنگ** ایس آر کے صاحب کے مضامین کا مجموعہ قیمت صرف عہ ر

**سیر المصنفین** ادب اردو کی دل پسند تاریخ جلد اول ۱ر قیمت جلد دوم ۱ر

**دیوان شیدا** جرمنی مسیح الملک حکیم اجمل خاں کے فارسی اور اردو کلام کا مجموعہ ۱ر

**کیمیا گر** پروفیسر محمد مجیب صاحب بی اے آکسن کے مختصر افسانوں کا مجموعہ عہ ر

**کلام جوہر** مولانا محمد علی کے جدید و قدیم کلام کا مجموعہ مع مقدمہ مولانا عبد الماجد دریابادی ۸ر

**دیوان غالب** جرمنی جس میں مرزا کا منثور نوٹ مقدمہ، غزلیات، قصائد اور رباعیات ہیں، پاکٹ سائز خوبصورت ٹائپ جلد سے دل فریب نقش و نگار طلائی اوراق اور سب سے زیادہ غالب کی سہ رنگی عکسی تصویر جرمن ہنرمندی کا اعلیٰ نمونہ دو رنگ میں چھپا ہے قیمت قسم اول ۱ر قسم دوم ۱ر

**شعرستان** محمود اعظم صاحب فہمی کی نظموں کا مجموعہ کتابت و طباعت نہایت خوشنما عہ

**گلبانگ** فہمی صاحب کی صرف قومی نظموں کا مجموعہ کتابت و طباعت نہایت خوشنما ۶ر

# تاریخ

**تاریخ مغربی یورپ** ہسٹری آف ویسٹرن یورپ کا ترجمہ وہاں کی معاشرت علم و فن اور سیاسی اداروں کی تدریجی ترقی کا ذکر ۸/

**تاریخ ہند قدیم** کے ایم پانکر کی کتاب جسے موصوف نے جامعہ کے شعبہ تصنیف و تالیف کی درخواست پر لکھا تھا۔ قیمت ۸/

**تاریخ الدولتین** خلافت بنی امیہ اور بنی عباس کے عہد حکومت کی مختصر اور جامع تاریخ از نیاز فتحپوری قیمت ۱۲/

**تاریخ نجد** نجدیوں کے مذہبی عقاید سیاسی حالات اور طرز معاشرت پر مکمل کتاب ہے ۱۰/

**تاریخ الامت** ابتدا سے لیکر خلافت عثمانیہ تک اسلام کی مستند تاریخ سات جلدوں میں قیمت گیارہ روپے آٹھ آنے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| سیرۃ الرسول | ۱۲/ | ۴۔ خلافت عباسیہ | ۱۲/ |
| ۲۔ خلافت راشدہ | ۶/ | ۵۔ عباسیہ بغداد | ۶/ |
| ۳۔ خلافت بنی امیہ | ۱۲/ | ۶۔ عباسیہ مصر | ۶/ |

۷۔ خلافت عثمانیہ ۱۰/

# مذہب

**نفسیات مذہب** مقالہ اردو اکادمی مذہبی جذبہ نفس انسانی میں کن کن شکلوں میں نمودار ہوتا ہے اس کا دوسرے جذبات سے کیا تعلق ہے اور اس کا اثر مجموعی نفسی زندگی پر کس صورت میں پڑتا ہے قیمت ۸/

**سیرۃ نبوی اور مستشرقین** مستشرقین یورپ اسلام پر اکثر شیریں اور مغالطہ زا انداز میں زہر اگلا کرتے ہیں اس کتاب میں مدلل جواب دیا گیا ہے قیمت ۱۲/

**تاریخ القرآن** قرآن حکیم کی جمع و ترتیب و نزول و حفاظت کی دلکش تاریخ ۱۰/

**محجوب الارث** مولنا اسلم کا یہ رسالہ ہے اس میں بتایا گیا ہے کہ اولاد کبھی وراثت سے محروم نہیں ہوتی قیمت ۴/

**الوراثۃ فی الاسلام** فن وراثت پر عربی میں ایک اچھا رسالہ ۸/

**بیان** الفرقان فی معارف القرآن کا حصہ سورہ آل عمران کی مکمل تفسیر قیمت ۱۲/

**صراط مستقیم** انفال و توبہ کی تفسیر، فلسفہ جنگ و جہاد اور فتح کامرانی کے قوانین ۶/

**عبرت** احسن القصص یعنی سورہ یوسف کی تفسیر نصیحت آمیز اور عبرت انگیز نتائج کا مرقع ۱۲/

**برہان** سورہ نور کی آسان تفسیر، امت اسلامیہ کے لیے لائحہ عمل قیمت ۱۰/

**سبیل الرشاد** یعنی تفسیر سورہ حجرات، عملی مسائل کی فلسفیانہ تشریح عقل کی روشنی میں قیمت ۱۰/

**ذکریٰ** تفسیر پارہ عم کو ضرور پڑھنا چاہیے کیونکہ اس میں ان تمام چھوٹی چھوٹی سورتوں کی تفسیر ہے جنھیں ہم نمازمیں پڑھتے ہیں قیمت ۱۲/

**ذکری** ولادت نبوی پر مولانا ابوالکلام کا زبردست مضمون ہے قیمت آٹھ آنے

**بشریٰ** اسلام میں خدا کا تخیل کیا ہے؟ از علامہ سید سلیمان ندوی قیمت ۶/

**الورود والریحان** چند قابل حفظ احادیث کا انتخاب ہے قیمت ۲/

**ہمارا دین** ارکان اسلام کی خوبیاں عام فہم اور سلیس زبان میں قیمت ۲/

**کتاب الشفعہ مع ترجمہ** از مولوی سید محمود مرحوم نے مسئلہ شفعہ کو اس کتاب میں مجمع البحرین فتاویٰ قاضی خاں اور عینی سے جمع کردیا ہے عہ/

**الفوز الکبیر اردو** مولانا شاہ ولی اللہ مرحوم کی اصول تفسیر پر یہ ایک مختصر اور جامع کتاب ہے ۱۲/

**المدنیتہ والاسلام** اس میں اسلامی تعلیمات پر اصول تمدن کے نقطۂ نظر سے بحث کی گئی ہے ۱۲/

## سوانح عمریاں

**تلاش حق** گاندھی جی کی آپ بیتی سات سو صفحہ قسم اول عہ/ قسم دوم عہ/

**سیرت محمد علی** مولانا محمد علی کی سوانح حیات ۱۰۰ صفحات متعدد تصاویر ہیں سے/

**ضیاء الدین برنی** عہد تغلق کے نامور مورخ کے حالات اور اس کی تاریخ پر تبصرہ۔ قیمت ۶/

**جمال الدین** اخوت اسلامی کے پرجوش داعی سید جمال الدین افغانی کے حالات طلباء کیلئے آسان زبان میں قیمت ۸/

**جمال الدین افغانی** مقالہ اردو اکادمی قاضی عبدالغفار صاحب کی برسوں کی ریسرچ کا نتیجہ قیمت ۸/

**اورنگ زیب** اورنگ زیب پر اعتراضات کے جوابات از شبلی نعمانی ۸/

**سیرۃ عمرو بن العاص** نامور فاتح مصر کے حالات قیمت ۸/

**حیات حافظ** حضرت خواجہ حافظ کی زندگی کے حالات اور انکی شاعری پر تبصرہ عہ/

**حیات جامی** فارسی کے شاعر مولانا نورالدین جامی کے حالات اور انکے تصوف پر بحث ۸/

**ٹالسٹائی** مشرق کے مصلح "انسانیت کے شیدائی" ٹالسٹائی کے حالات قیمت ۳/

**خادمات خلق** یورپ اور امریکہ کی چند پاک سیرت خواتین کے حالات قیمت ۸/

**جہاں آرا** شاہ جہاں کی فاضل بیٹی جہاں آرا بیگم کے حالات اور کارنامے قیمت ۸/

## متفرق

**مبادی معاشیات** پروفیسر ایڈون کینن کی معاشیات پر مشہور کتاب (طبع جدید) از ڈاکٹر ذاکر حسین خاں صاحب ایم اے پی ایچ ڈی ۱۲/

**مالیات عامہ** ہندوستانی موجودہ اقتصادی حالت پر مالیات عامہ کے اثرات اور ہمارے افلاس کے اسباب ۱۰/

**نفسیات شباب** نوجوانوں کی نفسی سیرت، انکی تخیلی زندگی، عشق، تصور کائنات اور اخلاقی نشوونما پر بحثیں مترجمہ ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب پی ایچ ڈی عہ

**قوم کی آواز** گاندھی جی کی گول میز کانفرنس کی تقریریں اور سفر کے حالات مترجمہ ڈاکٹر عابد حسین عہ

**آزادی** مشہور سیاست داں مل کی کتاب لبرٹی کا ترجمہ ۱۲

**مشاہدات سائنس** سائنس پر بارہ مختلف مضامین از محمد عمر صاحب حسنی بی اے عہ

**تاج آفرینش** مصر کی اہل قلم خاتون ملک خانم کے چند نسوانی اصلاحی مقالات ۱۰

**میلاد النبی پر چکٹ** میلاد النبی پر بچوں کی تیاری اور کام کے نمونے، قیمت ۶

**باغبانی پر چکٹ** جدید طریقہ تعلیم کے ماتحت بچوں سے باغیچہ میں کام لیتے ہوئے کسطرح پڑھنا لکھنا سکھایا ۸

**قواعد عربی** مولانا محمد بن یوسف السورتی کی مشہور معروف اور مستند کتاب عربی صرف پر قیمت ۱۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| اسلامی تہذیب | ۴ | جواہر ملیہ (نظمیں) | ۳ |
| قومی تعلیم | ۴ | مضامین رسالہ جوہر | ۴ |
| مسلمانوں کی تعلیم دو حصے | ۴ | لیلۃ القدر | ۱ |
| خطبہ شیخ الہند | ۲ | کلام مشیر | عہ |
| خطبہ مسیح الملک | ۴ | نالۂ مشیر | عہ |
| آزادی ہند | ۳ | نامۂ مشیر | ۸ |
| نہرو رپورٹ | ۱۲ | صلاح کار | ۸ |

ازہار العرب ۸

مرقع غالب دو اقسام ۲

## بچوں کے لیے اچھی کتابیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| تعلیمی کھیل | ۶ | تاریخ ہند کی کہانیاں | ۳ |
| بزرگوں کی کہانیاں | ۴ | اسلامی کہانیاں حصہ اول | ۴ |
| عجائب خانہ سمندر | ۲ | " " دوم | ۶ |
| بچوں کی نظمیں | ۵ | دنیا کے بسنے والے | ۶ |

## بچوں کی درسی کتابیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| آخری نبی | ۲ | سیرۃ الرسول (خورد) | عہ |
| ہمارے نبی | ۳ | خلافت راشدہ " " | عہ |
| آں حضرت | ۴ | عباسیہ بغداد | ۱۲ |
| ہمارے رسول | ۵ | اسلامی عقاید | ۱۰ |
| نبیوں کے قصے | ۵ | ارکان اسلام | ۲ |
| سرکار کا دربار | ۶ | بچوں کا قاعدہ | ۴ |
| سرکار دو عالم | ۸ | رہنمائے قاعدہ | ۳ |
| چار یار | ۸ | بچوں کی کتاب | ۴ |
| خلفائے اربعہ | ۱۰ | مشق خوشنویسی | ۲ |
| اچھی باتیں | ۴ | خزانہ | ۲ |

**آسان خوشخطی** ہندوستان کے مشہور خطاط منشی علی محمد خاں صاحب کی لکھی ہوئی خوشخطی کی کاپیاں جن پر لکھنے سے بغیر استاد کی مدد کے بچے اپنا خط اچھا کرسکتے ہیں چار حصے فی حصہ ۲ مکمل سٹ ۸

## پیام تعلیم

بچوں کا سب سے اچھا ماہانہ رسالہ
باتصویر نئی ترتیب نئی شان
چندہ سالانہ ۲ فی پرچہ ۴

# RURAL INDIA

*(Peasants Poverty, its Causes and Cure)*

BY

**Chowdhry Mukhtar Singh**

*(Ex M. L. A., M. L. C., Member, Central Banking Enquiry Committee)*

WITH A

**FOREWORD**

BY

**Pandit Madan Mohan Malaviya**

*"I STRONGLY RECOMMEND THAT EVERY THOUGHTFUL INDIAN......SHOULD CAREFULLY STUDY THIS BOOK".*

*PANDIT MALAVIA.*

Price Re. 1 - 8 0

TO BE HAD OF:

MAKTABA JAMIA MILLIA ISLAMIA

DELHI.

Austin

# A GRAND CAR

WITH

# A GREAT TRADITION



The new Austins are now availble These new models with sturdy Cross braced frames particularly meet the more rigorous conditions in this Country. In addition, every model throughout the range is fitted with Synchromesh gears, direction indicators as standard 50 models covering the whole field of motoring requirements, now have these valuable refinements added to their already World-famed dependability and economy.

## USED CARS TAKEN IN PART EXCHANGE

## SPECIAL HOME DELIVERY SCHEME.

*Write for Particulars*

**PEAREY LAL & SONS, LIMITED,**

**DELHI. RAWALPINDI.**

**PEAREY LAL & SONS (LAHORE), Ltd.**

**LAHORE.**

رجسٹرڈ نمبر ال ۔ ۱۸۹۲



# جامعہ

اردو اکادمی جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

کا

ماہوار رسالہ



قیمت سالانہ صہ | مطبع جامعہ دہلی | فی پرچہ دس آنہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اسلامیا

نمبر ۳ | ۱۹۳۴ء

## فہرست مضامین


| مضمون | مصنف | صفحہ |
| --- | --- | --- |
| ۱۔ رموز مملکت (مقدمہ خری) | ڈاکٹر زبید احمد صاحب الہ آباد یونیورسٹی۔ | ۱۹۱ |
| ۲۔ عہد عباسی کی اجتماعی زندگی | علامہ احمد امین<br>مترجمہ مولوی حسین حسان صاحب | ۲۱۱ |
| ۳۔ قاضی نعمان | اے۔ اے فیضی صاحب<br>(تلخیص) س۔ ا | ۲۲۹ |
| ۴۔ عرب اور ایران کی شاعری | سید شاکر حسین صاحب نکہت سوانی | ۲۴۲ |
| ۵۔ ایرانی عورتیں | (تلخیص) م۔ غ | ۲۵۴ |
| ۶۔ تنقید و تبصرہ | م۔ ع۔ ان۔ ن ح۔ ن۔ ا۔ ج | ۲۶۶ |
| ۷۔ اسلامی دنیا کی رفتار | ع ت | ۲۸۲ |
| | | ۲۸۷ |



(باہتمام محمد مجیب بی اے آکسن ایڈیٹر و پبلشر مطبع جامعہ میں چھپکر دفتر رسالہ جامعہ سے شائع ہوا)

# رموز مملکت

## الفخری کا مقدمہ

عربی کتب تاریخ میں الفخری کو جو شہرت و اہمیت حاصل ہے وہ محتاج بیان نہیں۔ اس کے مصنف ابن طقطقی شیعی المتوفی ۷۰۳ھ / ۱۳۰۳ء اور اصل کتاب کی بابت میرا ایک مضمون ادبی دنیا لاہور کے نوروز نمبر ۱۹۳۲ء میں شائع ہو چکا ہے اس کتاب کی پہلی فصل جو عام طور پر مقدمہ کے نام سے مشہور ہے بجائے خود سیاسیات پر ایک نہایت دلچسپ بصیرت افروز اور پر از معلومات تالیف ہے۔ اس میں حکمرانی کے رموز، راعی و رعایا کے حقوق اور دیگر نکات سیاسیہ نہایت خوبی سے اس التزام و اہتمام کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں کہ ہر ایک اہم مسئلہ و نکتہ کی مثال تاریخی حکایات اور واقعات سے دی گئی ہے اگرچہ یہ کتاب آج سے ساڑھے چھ سو برس پہلے کی تصنیف ہے مگر حاکم و محکوم اور راعی و رعایا کی بابت جو مسائل و نکات اس میں درج ہیں ان میں سے کئی ایک آج بھی ایسے ہی مفید و کارآمد ہیں جیسے کہ وہ اس زمانے میں تھے۔ بلکہ ہر نکتے پر غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ اصل میں یہ سب ان نکات و اشارات کی وسعت ہے جو موجودہ سیاسیات و فن حکمرانی کی کتنی بلند اور شاندار عمارت کھڑی کر دی ہے۔

( زبید احمد )

بادشاہ میں مندرجہ ذیل دس صفتیں ہونی چاہئیں:-

اوّل عقل و فراست دوسرے عدل و انصاف جس سے رعایا کی جان و مال کی حفاظت ہوتی ہے۔ اس موقع پر ایک قصہ قابل بیان ہے۔ روایت ہے کہ جب ہلاکو خاں نے بغداد فتح کیا تو

علماء کے سامنے یہ فتوے پیش ہوا کہ آیا مسلم ظالم بادشاہ بہتر ہے یا کافر عادل بادشاہ۔ علماء
کو جواب دینے میں تامل ہوا تو رضی الدین علی بن طاؤس نے جو سرآمد علماء تھا قلم اٹھا کر جواب لکھ دیا۔ کہ
کافر عادل بادشاہ مسلم ظالم بادشاہ سے بہتر ہے۔ اس کے بعد سب علماء حاضرین نے اس جواب پر
دستخط کر دئے۔

تیسری صفت علم ہے۔ مگر یہاں علم سے مراد تبحر علمی و علامیت نہیں۔ حضرت وہب کا قول ہے
کہ بادشاہوں کو کسی علم کے حاصل کرنے میں مبالغہ نہیں کرنا چاہیے۔ بلکہ ان کے لئے تو صرف اس قدر
علم درکار ہے کہ وہ علماء و فضلاء سے گفتگو کر کے فوری ضرورت پوری کر سکیں۔ ابن علقمی جو آخری عباسی
خلیفہ مستعصم باللہ کا وزیر تھا۔ اگرچہ عالم فاضل نہ تھا۔ مگر ارباب علم و فضل سے گفتگو کرتے اور ان کی صحبت
سے مستفیض ہونے کی صلاحیت رکھتا تھا۔ بدر الدین لولو والی موصل باوجود امی محض ہونے کے
ادبی اور شاعرانہ نکات خوب سمجھتا تھا۔ اب رہا یہ سوال کہ بادشاہوں کو کون کون سے علوم سے دلچسپی ہونی
چاہیئے۔ یہ ان کے ذاتی اور قومی رجحان طبع پر منحصر ہے۔ ایران کے بادشاہوں کو علوم فلسفہ، اخلاق، تاریخ
وہندسہ وغیرہ سے دلچسپی تھی۔ تو سلاطین اسلام کو علوم ادبیہ مثلاً صرف ونحو، لغت، شعر اور تاریخ
سے تھی۔ وہ زبان کی غلطی کو بدترین عیب سمجھتے تھے۔ اور محض ایک حکایت بیان کرنے، یا ایک
شعر کہنے سے، بلکہ صرف ایک نقطہ کے استعمال سے ان کی قدر شناسی کر کے اس کا رتبہ
بڑھا دیتے تھے۔ لیکن دولت تاتاریہ کے عہد میں ان سب علوں کی سرد بازاری ہو گئی۔ اور
ان کے بجائے علوم سیاسیات، ریاضیات، طبیعیات، اور نجومیات جیسے علوم کا دور دورہ
ہو گیا۔

چوتھی صفت بادشاہ میں یہ ہونی چاہیے کہ اس کے دل میں نہ اکا حرف ہو۔ روایت ہے
کہ ایک دفعہ حضرت علیؑ نے اپنے غلام کو کئی بار آواز دی مگر وہ نہ بولا۔ ایک شخص نے حاضر ہو کر
کہا کہ وہ دروازہ پر کھڑا آپ کی آواز سن رہا ہے۔ مگر جواب نہیں دیتا۔ اتنے میں وہ غلام حاضر
ہو گیا۔ آپ نے دریافت کیا کہ تم بولے کیوں نہیں؟ اس نے جواب دیا کہ مجھے آپ کے غصہ کا

